لکھہ عیسوی تاریخ اوس اعجاز بیان کی ہے — ذیقعدہ شب جمعہ بست دوم ای ہاے

۱۲۸۴ھ

## از جناب مرزا اصغر علی خان صاحب دہلوی نسیم تخلص

خواجہ وزیر شاعر بی مثل روزگار — جان داد و بر زبان جہانی فت ہای ہاے

در جوش غم نسیم بتاریخ فکر گشت — تحریر شد سخنور کامل بمرد وای

۱۲۸۴

## از عبد اللہ خان صاحب مہر تخلص شاگرد نسیم دہلوی

دوش بودم بفکر خود غمگین — ہوش قایم نہ خاطرم برجا

شکوۂ روزگار میکردم — در حوادث نشستہ سر تا پا

کہ بناگاہ از سوا افلاک — تا بگوشم رسید شور بکا

متحیر شدم کہ خیر شود — این دگر غلغلہ چہ شد پیدا

کہ بسمعم ندائے غیب آمد — ہای خواجہ وزیر واویلا

ہوش پرواز کرد از سر من — غم دیگر گرفت جان مرا

گفتم ای دل ہزار افسوس ست — کہ چنین کس گذشت از دنیا

شاعری بود کز یم فیضش — قطرہ میکرد دعوے دریا

بعد ناسخ نبود مانندش — درمیان معاصرین یکتا

رخت ہستی ز دار فانی بست — سفری شد بسوی شہر بقا

فکر کردم بسال رحلت او — بمن ارشاد کرد طبع رسا

بر سر نعش او بگوا سے مہر — بادشاہ سخن وزیر کجا

۱۲۷۰

**از احمد حسین صاحب عرف امیر اللہ تسلیم تخلص شاگرد نسیم دہلوی**

چون مرد وزیر شہ اقلیم معانی — استاد زمان زمزمہ پرداز کہن فکر
تسلیم بباشش ہمہ بیدل شدہ افسوس — لطف و کرم و علم و عمل شعر و سخن فکر
۱۲۶۷

**از حکیم محمد ابراہیم صاحب حکیم تخلص شاگرد نسیم دہلوی**

حکیم آہ جس وقت خواجہ وزیر — گئی بہر گلگشت باغ نعیم
ہوا محشر آباد شیون سی گہر — گیا نالہ تا بام عرش عظیم
زمانی کی ارباب معنی کا دل — ہوا درد و اندوہ و غم سی دو نیم
سیہ پوش ہر نقطہ آیا نظر — بسان سویدای قلب لئیم
کف دست افسوس صفحہ ہوا — بنا خامہ حیرت سی نبض سقیم
اوسی عالم یاس مین بہر سال — ہوئی مائل فکر طبع سلیم
لکہا خامہ نوحہ انگیز نی — ہوا کیا سخن یا ابے آہ یتیم
۱۲۶۷

**از شیخ اشرف علی صاحب خوشنویس اشرف تخلص شاگرد نسیم دہلوی**

گئی دار فانی سی خواجہ وزیر — قیامت کا ہنگامہ برپا ہوا
لکہی مین نے تاریخ اشرف یہی — مزہ شعر کا ہای جاتا رہا
۱۲۶۷

**ایضاً**

کرد از دنیا سفر خواجہ وزیر — شور ماتم رفت تا چرخ کہن
وای شد بیت معانی بیچراغ — گریہ ہا سر کرد شمع انجمن

گفت اشرف سال تاریخ وفات … اوج بیدرن رفت از شعر و سخن ۱۲

**از کبیر الدین صاحب نشاط تخلص شاگرد عبد اللہ خان مہر**

از وفات جناب خواجہ وزیر … دل من شد نشاط غم اندود

داشتم فکر سال رحلت او … ہاتف غیب ہم جلیسم بود

حرف با نقطہ را گرفت و بگفت … حیف لطف سخن بتاراج بود ۱۲

**از جناب خواجہ بادشاہ صاحب سفیر تخلص خلف اکبر خواجہ صاحب مرحوم**

قبلہ و کعبہ جناب والد و استاد ہائی … اس سرا سے ہو گئے راہی سوئے ملک بقا

تھے وزیر بادشاہ شاعران خلق میں … انتظام ملک معنی انکے دم تک ہو گیا

کیسی کیسی شفقتیں انکی مجھے آتی ہیں یاد … شاعری کیسی کہ لطف زندگی جاتا رہا

کی اسی غم میں جو میں نے فکر سال رحلت کی … ہو گئی بیدل روح محزون نے دی مجکو صدا

لکھو یہ مصرع خامے کی طرح رو کر سفیر … گم ہوا نام آج بالکل ناسخ مرحوم کا ۱۲

**ایضًا**

وزیر آج ملک عدم کو گئے … لکھو فکر ہوا اقلیم معنی تباہ

مجھے فکر تاریخ سے تھے ناگہان … ہوا غل ہمارا نام ناسخ کا آہ ۱۲

**ایضًا**

ہیہات دنیا سے اوٹھے الدر خواجہ وزیر … اونکے قدم سے اب بڑھی ہے شبستان جنان

ہے اشتعال سوز غم تاریخ یہ لکھی سفیر … بادا جل سے گل ہوئی اے شمع بزم شاعران ۱۲

## از جناب آفتاب الدولہ مہر الملک خواجہ ارشد علیخان بہادر شمس جنگ عرف خواجہ اسد قلق تخلص شاگرد خواجہ صاحب مرحوم

| | |
|---|---|
| ہزار حیف اوٹھی اس جہان فانی سی | جناب قبلہ و کعبہ وزیر خوش اخلاق |
| قلق یہ صنعت منقوط مین لکھ اب تاریخ | فصیح شاعر و استاد شہرۂ آفاق ۱۲ |

## از جناب میر محسن علی صاحب محسن تخلص شاگرد خواجہ صاحب مرحوم

| | |
|---|---|
| شاہ ملک سخن جناب وزیر | کرد رحلت ز عالم ایجاد |
| سال فوتش نوشتم ای محسن | گشت دار عدم وزیر آباد ۱۲ |

## از میر محمد صاحب عرف میر محمدی سپہر تخلص شاگرد خواجہ صاحب مرحوم

| | |
|---|---|
| دنیا سی ای سپہر اوٹھی خواجہ وزیر | چھایا ہی دل پہ خلق کی ابر غم کثیر |
| خالق نی ہر طرح کی دی تھی اونہین کمال | بیشک تھی اس زمانی مین ذات اونکی بی نظیر |
| کیا اپنی بخت بد کا کرون شکوہ مین حقیر | دام الم مین طائر جان ہو گیا اسیر |
| جب سی سنا تھا مین نی یہ افسانۂ ملال | پڑتی تھی میری سینی پہ ہر لحظہ غم کی تیر |
| تاریخ فوت لکھون یہ ہر دم خیال تھا | کنج الم مین طبع رسا تھی مری مشیر |
| ناگاہ مجکو ہاتف غیبی نی دی صدا | اچھی قریب شاہ شہیدان گئی وزیر ۱۲ |

## از حکیم میر انعام حسین صاحب مجنون تخلص شاگرد خواجہ صاحب مرحوم

| | |
|---|---|
| گئی جو ملک عدم کو وزیر شاہ سخن | زمین شعر و سخن ہو گئی خراب و تباہ |
| لکھا یہ خامۂ مجنون نی سال فوت اونکا | شہ و وزیر و فقیر آہ سب کو ہی یہی راہ ۱۲ |

**از میر امداد حسین صاحب نشتر تخلص شاگرد خواجه صاحب مرحوم**

بر در گلزار رضوان بهر سیر … بعد مردن رفت چون اول وزیر
هاتف غیب از فلک نشتر بگفت … پیش شاه دین رسید اکمل وزیر
۱۲۷۰

**از میر عباس صاحب عباس تخلص شاگرد خواجه صاحب مرحوم**

رفت سوی گلشن جنت ازین دار فنا … شاعر بی مثل و ممتاز زمن خواجه وزیر
از حروف با نقط عباس گفت این سال فوت … حیف ای والا وقار استاد من خواجه وزیر
۱۲۷۰

**از شیخ بهادر علی صاحب ایجاد تخلص شاگرد خواجه صاحب مرحوم**

دردا جناب خواجه وزیر اوستاد من … بسپرد جان خویش بخلاق بی نظیر
تاریخ سال بهر مزار مقدسش … کلکم نوشت تربت پاکیزهٔ وزیر
۱۲۷۰

**ایضاً**

جناب اوستاد و قبلهٔ من … نموده کوچ زین دار فنا حیف
پی سال وفات آن یگانه … نوشتم مرد شاه شاعران حیف
۱۲۷۰

**از شیخ قادر علی صاحب موجد تخلص شاگرد خواجه صاحب مرحوم**

افسوس سوی شهر خموشان گئی وزیر … شهرت تھی اس زمانے مین اونکی بیان کی
اردو کی شعر کا تھا مزہ اونکی دم تلک … باقی رہی نہ منزلت اب اس زبان کی
موجد نی سال ماتم استاد یون لکھا … لو شاعری تمام ہوی سب جہان کی
۱۲۷۰

**از مرزا نظر علی بیگ صاحب خطا تخلص شاگرد خواجه صاحب مرحوم**

رفت استاد زبر دست از دہر — ذات او بود نظیر ناسخ
شد خطا سال وفاتش منقوط — خواجۂ عہد وزیر ناسخ

۱۲۷۰

## از مرزا اصغر علی بیگ صاحب فقیر تخلص شاگرد خواجہ صاحب مرحوم

جب گئی جنت کو خواجہ ای فقیر — کیا کہون دلکو ہوا صدمہ عجب
روح پر طاری غم استاد تہا — فرط غم سی ہو گیا مین جان بلب
فکر تاریخ اتنی مین پیدا ہوی — بٹ گئی کچھ کاہش رنج و تعب
دی یکایک مجکو ہاتف نی صدا — خالی کی بائیسوین جمعہ کی شب

۱۲۷۰

## از مولوی جلال الدین صاحب جلال تخلص شاگرد خواجہ صاحب مرحوم

جناب خواجہ ہستی سی عدم کو ہو گئی راہی — گیا ہمراہ او نکی لطف سب رنگین بیانی کا
جلال تلخکام اب سال رحلت اسطرح لکہو — ہوا کافور وعنقا یہ مزا شیرین زبانی کا

۱۲۷۰

## از لالہ جواہر لعل صاحب جوہر تخلص شاگرد خواجہ صاحب مرحوم

بکربلا شد مدفن جناب خواجہ وزیر — کہ بندگیش بود فخر شاعران کرام
صدا ز روی دل آمد بسالش ای جوہر — ببزم شاہ شہیدان کند وزیر آرام

۱۲۷۰

## ایضاً

بادشاہ شاعران خواجہ وزیر — در لحد چون کرد فکر خود آگاہ
گفت جوہر ز غمش سال وفات — از شب آدینۂ ذیقعدہ آہ

۱۲۷۰

## از لالہ دیبپت رای صاحب زار تخلص شاگرد خواجہ صاحب مرحوم

استاد میری حضرت خواجہ وزیر آہ
راہی سوی بہشت ہوئی اس جہان سی

ہی اس الم سی وادی محشر یہ لکہنؤ
کیون دل کا داغ مہر قیامت شہاب بنی

گردش ہزار بار جو کہائی فلک تو کیا
پیدا بشر نہون گی کبہی اس کمال کی

درویش دوست صاحب ہمت کریم طبع
افصح ذکی خلیق توکل پسند ہی

طوطی ہند شاعر بی مثل و بی بدل
واقف بہت رموز و نکات عروض سی

تہا علم قافیہ مین بہی اس مرتبہ کمال
تہی تنگ قافیی شعرای زمانہ کی

تکسیر کی علوم کو ایسا کیا حصول
امکان کیا نظیر جو کوئی نکال دی

آگاہ علم دین سی بہی شیدای اہلبیت
زاہد خدا پرست وحید زمانہ تہی

پوچہا جو زار نی بدل زار سال فوت
بولا سروش والی ملک سخن اوٹہی
۱۲۷۰

## ایضاً

باد شاہ شاعران خواجہ وزیر
رفت زین دار فنا سوی جنان

از پی سال وفاتش گفت زار
بلبل ہندوستان شیرین زبان
۱۲۷۰

## از مولوی میر محمد حسن صاحب حسن تخلص شاگرد خواجہ صاحب مرحوم

شہ کلام متین و رنگین بلیغ و فصیح ذکی و کامل
علیم علم بیان جمع معنی برنگ فردوسی و نظامی

فروغ بزم سخن چو صائب کلیم ثانی وحید عالم
درین زمانہ وزیر بودہ عدیل سعدی نظیر جامی

حسن چو جستیم سال فوتش بر دو رنج و ملال آن
صدای ہاتف رسید ازہم گرفتہ وزیر نامی
۱۲۷۰

## از عبد الصمد صاحب حزین تخلص شاگرد مولوی محمد حسن صاحب حسن

عالم علم بیان صاحب سیف قلم — کشور نظم و بیان بود بزیر نگین

خواجه وزیر متین مالک ملک سخن — رفت ز دار فنا جانب خلد برین

سال وفاتش خرد گفت بصد درد دل — وای شه شاعران بوده وزیر ای حزین

۱۲۷۰

از منشی مرزا محمد رضا صاحب معجز تخلص شاگرد خواجه صاحب مرحوم

افسوس ہی که حضرت خواجه وزیر آج — راہی سوی عدم ہوی دیگر ہمین تعب

دنیا سی اوٹه گیا مزه شعر و شاعری — طاری سخنوروں کی ہی دل پر الم عجب

استاد کی حقوق نه مجسی ادا ہوی — ہیہات دل کی دل مین ہین آرزوین سب

معجز جو شفقتین مجہی آتی ہین اونکی یاد — فرط غم و الم سی مین جیتا ہون جان بلب

کرتا ہون نالی پڑه کی یه مصراع سال فوت — ویران ای وزیر ہی اقلیم شعر اب

۱۲۷۱

از مولوی اشرف حسین خانصاحب اشرف تخلص امین ضلع بنارس شاگرد معجز

رفت زین دار فنا خواجه وزیر — بود بنیاد کلامش را سخ

گفت اشرف ز حروف منقوط — ہای شاگرد رشید ناسخ

۱۲۷۰

از سیّد ہادی علی بیخود تخلص شاگرد جناب خواجه صاحب مرحوم

استاد وقت بست چو رخت سفر ز دہر — در چشم کاملان سخن شد جہان سیاه

تاریخ فوت بیخود محزون رقم نمود — ہی ہی وزیر ناسخ مرحوم آه آه

۱۲۷۰

از سیّد آغا جان صاحب ضبط تخلص شاگرد بیخود

راہی جنت ہوی خواجه وزیر — تہی وه سر خیل فصیحان زمن

لطف شعر و شاعری جاتا رہا | خار ہی نظرون مین اپنی یہ چمن
بسکہ ماتم وار ہی جان حزین | خانۂ دل بن گیا بیت الحزن
نشتر شریان یہ غم ای ضبط ہی | مرغ دل ہر دم ہی اس سی نالہ زن
چمن کی حرف بانقط لکھ سال فوت | آہ خالی ہوگیا ملک سخن

## از سیّد محمد حسین محمد تخلص شاگرد سیّد ہادی علی بیخود

ہزار حیف عجب اوستاد یکتا نی | سرای عالم فانی سی آج کوچ کیا
سن وفات لکھا خامۂ محمد نے | وزیر ملک معانی کا شتہا واویلا

۱۲۷

## ایضًا

گذشتہ ہا می صد حیف آہ ای افسوس واویلا | کہ یکتا بود او لا مثل ہر فن وزیر اپوا
محمد سال مرگ او نبشتہ آہ از دل | بملک جاودانی گشت سکہ زن وزیر اپوا

۱۲۷ ہجری

## ایضًا

وزیر شہنشاہ اقلیم معنے | گئی یان سی ای وای ای جنان جب
محمد سے یہ مین تاریخ لکھو | سخندان بی مثل کیسا اوٹھا اب

## از عبد الرحیم خان صاحب سالہ دار رحیم تخلص شاگرد بیخود

چون ز دنیا کرد رحلت حضرت خواجہ وزیر | ہر یکی را صد مہ جانکاہ شد از حد فزون
سال فوتش را چو دل پرسید جان از بید لے | گفت مرجع نیست جز انا الیہ راجعون

۱۲



بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہوا شاہِ دواوین نام بسم اللہ سی دیوان کا
سرِ دیوان پہ ہی الحمد للہ تاج قرآن کا

عوض مطلع کی کھنچوا ئین کی نقشہ رخِ جانان کا
ہی تا مطلعِ خورشید مطلع اپنی دیوان کا

زلیخا کیطرح کس شاہِ ملکِ حسن نی جہانکا
ہر اک وزن بنا ہی چشمِ یوسف میر زندان کا

نہین انبوہِ خط مین حلقِ حسنِ روی جانان کا
عیان ہی تخت پر پریونکی جمہرٹ مین سلیمان کا

ہوا جون فزون خطِ سینہ سی روی جانان کا
بڑہا اس آینو سی جل سی حسن او قرآن کا

حنائی ہاتہ کی تاثیر طرفہ رنگ لائی ہی
شجر تیری نگین کا بنگیا ہی نخلِ مرجان کا

گلی سی حرف ہاتو کی نظر آتی ہین حیرت ہی
عیان جوہر ہین رشکِ آئنہ ہی جسم جانان کا

کریگا آتش افروزی چمن سودائی گیسو مین
دہوان بنکر رولائیگا نظارہ سنبلستان کا

دکہایا بی تکلف ہو کی منہ اوس حور طلعت نی
اوٹہا گہونگہٹ کہ دروازہ کہلا گلزار رضوان کا

مگر کر اوسنی چلمن سی جہہکو آنکہہ دکہلاتی
غزال چشم پر دہو کا ہوا شیر نیستان کا

پری شیشی ہستی ہین کلمہ مرا ہین جن وہ دیوانہ
ہر اک داغ جنون مین ہی اثر مہر سلیمان کا

تری ہونٹون کی آگی رنگ جب اسکا نہین چہپتا
تو کیا کیا جوش کہاتا ہی لہو لعل بدخشان کا

ہی یہ حسن شفق چار دنکی چاندنی ساقی
چہلک جاتا ہی بہرتی ہی پیالہ ماہ تابان کا

نہین ہی سرمی کا دنبالہ تری آنکہہ مین تیرے
پہریرا سرمئی ہی یہ نشان فوج مژگان کا

ذقن مین دانہ خال سیہ دیکہا تو مین سمجہا
لطافت سی عیان ہی تخم یہ سیب زنخدان کا

وہ گریان ہون جو میرا یوسف دل گر پڑا اسمین
کبہی پانی نہ ٹوٹی گا تری چاہ زنخدان کا

جہان کو قتل کرتی ہین یہ مہر و جامہ نیسی سی
مگر تیغ ہلالی ہی ہلال اسنکے گریبان کا

رہا کرتا ہی وہ اپنا دہان شکوہ فرقت مین
کوئی مرہم نہین جز وصل اس زخم نمایان کا

دکہایا اوسنی عارض قبر عاشق کی لگی کہدنی
سحر ہوتی ہی دروازہ کہلا شہر خموشان کا

بنین گی وہ ول پہر بازی طفلان سی گل کی
اثر باقی رہی گا الفت چاہ زنخدان کا

حلب کی صبح صادق کا گمان ہی اوسکی عارض پر
مسی پر لعل لب کی شبہہ ہی شام بدخشان کا

بہت کچہہ کہو کی پائی اسنی اہ خود فراموشی
دل گم گشتہ آبہی خضر ہی اپنی بیابان کا

گرا قطرہ پسینی کا جو اوسکی مخطط آئی
تلی گا جنس جان کی ساتہہ یہ سیپارہ قرآن کا

ہوی ہین جمع آنسو کہ رہی ہین شعر خیان کیا کیا
گمان ہی دامن مژگان پہ بازیگاہ طفلان کا

فلک ہی ہی داغ اے منعمو اپنے گدائی مین
بہت ہی بوریا خوابان نہین تخت سلیمان کا

دل دیوانہ کی چند ہی جو زلفون مین بسر ہوگی
لقب ہو جائی گا صبح وطن شام غریبان کا

لیا یا بوسہ لب اوس نے مسیحا نے تب یہ سمجھا
نہیں انسان کی قسمت میں چشمہ آب حیوان کا

لب لعلیں سے اوسکی نہیں ہی پان کا لاکھا
نکل آیا ہی کہا کر جوش خون لعل بدخشان کا

پری زادوں نے دی مٹی جو مجھکو بعد مرنے کی
کوئی تختہ لحد میں تھا مگر تخت سلیمان کا

مسی میں بھیگیں نہیں ہیں ای **وزیر** اوس آئینہ رو کی
نمایاں پشت لعل لب پہ ہی یہ عکس مژگان کا

حیرت افزائی جہان جسم مصفا ہوگیا
چار جوہر دل کی اک آئینہ پیدا ہوگیا

پھٹ گیا دامان یوسف کیا ہی رسوا ہوگیا
کیوں نہ سوزن اسکے کر دست زلیخا ہوگیا

اب کرامت کیجیے اب معجزے دکھلائیے
خضر خط رخسار یوسف لب مسیحا ہوگیا

ذکر آیا جب بھوونکا گر پڑے ہم سر کی بل
آئین سجدے کی سنکر فرض سجدہ ہوگیا

در پہ اوس خوش چشم کی جا بیٹھے ہیں مثل فقیر
آہوونکو سایہ اپنا مرگ چھالا ہوگیا

خوب محشر کرکے برپا یار کو دکھلا دیا
آج اور رفتار جانان کا رفردا ہوگیا

وای محرومی نہ دیکھا خواب میں بھی یار کو
میری اوسکی درمیان غفلت کا پردا ہوگیا

سایۂ قامت بھی ہرجائی ہی کیا تیری طرح
سرو گلشن میں ہوا جنت میں طوبا ہوگیا

طوق کی جیلی میں ہم بھی گئے گونی کو جا میں گے
گریہ پوشی سے کعبہ چشم لیلا ہوگیا

سلسلہ جنباں ہوی گردش جو چشم یار کی
بنکی آہو سایہ اپنا دشت پیما ہوگیا

خود نما جب ہوگیا آئینہ سودای عشق
حلقۂ زنجیر مجنون چشم لیلا ہوگیا

بنگیا محراب کعبہ کا پیالہ جام می
مست ہیں اللہ کی جو منہ سے نکلا ہوگیا

ہوگیا وحشی گہر دیکہی جو وہ ہوتی ہی درانت
بڑہ گئی گردش ہی دشت پیدا ہوگیا

کیا سنا یا کیا پڑہا یا ای چمن آرا نہین
گوش گل بہرا دہان غنچہ گونگا ہوگیا

جلوۂ محبوب مہوش دیکہ لی ہر رنگ مین
قیس کو آہو ہی چشم شوخ لیلا ہوگیا

خاک مین ملجای وہ چشمہ نہ جسمین آب ہو
پہوٹ جاتی آنکہ اگر موقوف رونا ہوگیا

خلق کیا مصروف طوف کعبۂ بتخانہ ہی
ہمسی گر پوچہو تو چکر مین زمانا ہوگیا

خط مشکین سی تری ہی کسقدر لپٹا ہوا
کیا مری دل کا ورق خط کا لفافا ہوگیا

وقت نظارہ معطر آنکہ کی پردی ہوی
عطر نرگس تیری آنکہون کا پسینا ہوگیا

کیا نمک ہی تجہمین ای ساقی کہ پرتو سی تری
بادۂ انگور بہی ساغر مین سرکا ہوگیا

سبزہ عارض پر نہین بی وجہ اورُوح روان
تو سراپا دل ہوا تو خط سویدا ہوگیا

ہمبغل ہونیکی ہی ابتو سراپا آرزو
ضعف سی قد جہاک کی آغوش تمنا ہوگیا

قبلۂ دنیا و دین مدفون ہوا ہی ای وزیر
شوق سی سجدہ کرون کعبہ مدینا ہوگیا

جسم کیسا یان لباس جسم آدہا ہوگیا
جامۂ تن گہٹ گیا ایسا کہ نیہا ہوگیا

جان جائیگی دریچہ ادنکا تیغا ہوگیا
شوق نظارہ مین ہردم دم ظما جا ہوگیا

پی گئی آنسو جو خالی جام صہبا ہوگیا
ابتو ساقی نام دریانوش اپنا ہوگیا

چشم کم ہی ہنی دیکہا گہٹ کی قطرا ہوگیا
ای حباب ابتو تری کوزہ مین دریا ہوگیا

دانت پراتی لگاکر دون کی لیتی ہو کیون
آب گوہر ل کی کیا خنجر دوآبا ہوگیا

سرخ عارض پر تری ساقی جو نکلا خطِ سبز — ساغرِ زرین یہ گویا سبز مینا ہوگیا

سبزہ عارض پر جو نکلا پہاڑ کر پہنکی نقاب — چاک چاک اس خط کی آتی ہی لفافا ہوگیا

دامنِ یوسف کا پہٹنا تہا ستم اے دستِ شوق — ٹکڑی ٹکڑی جامۂ صبرِ زلیخا ہوگیا

وان بہی جا پہونچی خریدارانِ حسنِ جو فروش — چاہ یوسف کی لبی دو کان سودا ہوگیا

اوس بتِ کافر کا زاہد نی بہی نام ایسا جپا — دانۂ تسبیح ہر اک رام دانا ہوگیا

کہا گیا مجہ ناتوانکو غم مری خوش چشم کا — ہو کی کا ہیضہ اسی آہو کا چارا ہوگیا

آتشِ رنگِ حنا سی دستِ نازک جل گیا — معجزہ ہاتہ آگیا لو دستِ موسی ہوگیا

ہوگیا جامی سی باہر اپنی کپڑی پہاڑ کر — چاکِ پیراہن نکلنی کا نیکو رستا ہوگیا

بل نکالا ہی مژہ کا اوس نگاہِ گرم نی — آنچ سی تلوار کی کیا تیر سیدہا ہوگیا

دیکہنا ہم میکشوں کی ساقیا دریا دلی — آنسوؤں سی بہر دیا خالی جو شیشا ہوگیا

میری طالع کا ستارہ کسقدر گردش میں ہی — آسمان پر چرخ پوجا کا تماشا ہوگیا

وای محرومی گلی پر میری چلکر رہگیا — منہ ہوا خنجر کا میٹہا جب وہ کڑوا ہوگیا

ابتو رونیکی صدا گوش بتان تک جای گی — اشک شور انگیز ناقوسِ کلیسا ہوگیا

بارہ کی ڈوریکہ زنار اب گلی میں چاہیے — زخم پیشانی جبین پر اپنی قشقا ہوگیا

ذکر قمری سرو و شمشاد و صنوبر کرتی ہیں — چرچی ہیں عاشق کی یادِ حق کا چیلا ہوگیا

قطعہ

زیب تہا ہی تماشا گاہِ عالم گر کہوں — جسطرف گذری ہر اک محوِ تماشا ہوگیا

غمزہ و انداز و ناز و کبر و مہر و لطف و حسن — سات یہ اور ایک تم آٹہو نکا میلا ہوگیا

## ولہ

گرمیان کین اسقدر ہر عضو شعلا ہوگیا
شبکو روشن یار کے بازو کا اکا ہوگیا

خشک دریا ہوگئی موقوف رونا ہوگیا
خاک ہی پانی کہان چورا ہا چوکا ہوگیا

ہون وہ لاغر جب کہا اونکی کف نگین پہ تہی
طائر رنگ حنا ہی رشتہ بر پا ہوگیا

کر دیا تحریر اپنی بی صدا التقریر کو
مثل خامہ جو زبان پر آیا انشا ہوگیا

آفتاب داغ سودا کو جو دیکہا اوڑگیا
جامہ تن اپنی شبنم کا کرتا ہوگیا

وا کیا جب یار نی آئی صدا مثل صریر
خط مرا شکل زبان خامہ گویا ہوگیا

بل بی شوخی دیکہتی ہین جب مراقد دوتا
ہنسکی کہتی ہین بدن کیا اسکا دوہرا ہوگیا

آنکہ ہر اک طفل کی اب اپنی پڑنی لگی
ڈہیلی آنکہونکی چلی مجکو جو سودا ہوگیا

تم نہاتی کیا گئی اوسکو ملا یا خاک مین
ریگ ماہی فرط بیتابی سی دریا ہوگیا

طوق قمری کی بالیدہ بنا دیوار باغ
سرو کیا آغوش مین گلزار سارا ہوگیا

افعی مضمون حاسد سب قلم خوردہ ہوی
ہاتہ مین خامہ عصائی دست موسی ہوگیا

اپنی جامی سی اگر باہر ہون اب ممکن نہین
ضعف دامنگیر ہی تصویر دیبا ہوگیا

اونکی چلنی کی صفت لکہی تو ہل چل پڑگئی
قاصدا پائی قلم سی خط روانا ہوگیا

مژدہ اے ساقی جنون خیز ابکی آئی ہی بہار
شیشۂ توبہ کو تیہہ جام صہبا ہوگیا

دیدنی قابل ہی اوکبک دری رفتار یار
ہر قدم نقش قدم چشم تماشا ہوگیا

کہینچ لایا حسن کو بہی عشق اپنی رنگ پہ
ضعف سی مین زرد وہ سونی سی پیلا ہوگیا

می سی نکلا جام می اپنی لیی مثل حباب
دیکہ ساقی لطف حق پانی پیالا ہوگیا

ایک ہاتہ اک پاؤن سی ہی جسطرح قنارکلنگ
چلتی پہرتی ہین سدا گو جسم آدہا ہوگیا

آئنہ دیکہا تو اپنی خط پہ آنکہ اوسکی پڑی
کاغذی بادام اس خط کا لفافا ہوگیا

سنگ اسود کو لب فرہاد سی چوما اگر
ایسا چلایا کہ ناقوس کلیسا ہوگیا

پہر کی دیکہا جام ہمنی پی ہی خالی ہوا
فرقت ساقی مین پیچور ا پیالا ہوگیا

آب وخاک وباد و آتش جسم بکر گر دین
اس اکیلی جان پر کس کس کا بلوا ہوگیا



کوئی مرتا تہا نہ اوسکی ترچہی نظرون پر پر
پار گذرا دل کی جب یہ تیر سیدہا ہوگیا



تصور یہ رہا آنکہون مین اوس لیلی شمائل کا
کہ اپنی آنکہ کا پردہ بنا ہی پردہ محمل کا

دماغ ایسا ہی جانان تیری مروانیکی سائل کا
مُوا ہون تو صدا دیتا نہین کاسہ مری گل کا

بدن مین میری جتنی زخم ہین پانی چراتی ہین
نہ پوچہو کسقدر پیاسا ہون آب تیغ قاتل کا

پنہایا یار کو بہی طوق منت کی بہانی سی
فلک نی باری نالہ سن لیا میری سلاسل کا

او ہر مینی تواضع کی اودہر تعظیم اوسنی کی
جہکا لی مینی جب گردن تو اوٹہا ہاتہ قاتل کا

بہت جسنی اوٹہایا سر گری نظر وںسی قدر اوسکی
نہ دیکہا کوئی پروانہ چراغ ماہ کامل کا

کسیکی سنبل خط کی تصور مین جو پہرتا ہون
تو شکل خامہ نقش پا مین ہی عالم سلاسل کا

بنی ہی آہ منہ پہیری ہوی تصویر ہی اوسکی
کہچا ہمسی رہا کرتا ہی کچہ نقشہ ہی قاتل کا

کسی ہو لی کمر سی خاک ہونی پر بہی الفت ہی
پڑا ہی بال از خود جب بنا کاسہ مری گل کا

گلا کاٹون مین اپنی ہاتہ سی بی منت قاتل
مری ناخن سی حل ہوجای عقدہ میری مشکل کا

کریمون سی کنارہ کرکہ قسمت کچہ عجب شئی ہی
لب دریا ذرا لب خشک رہنا دیکہ ساحل کا

جنون اب تہک گیا ہون پہرتی پہرتی چپ کرنی دی
کہین جاگی نہ پائی خفتہ سنکر غل سلاسل کا

الٰہی خون کی قطرون سی آواز آئی گہنگرو کی
پہڑک جاتی تماشا دیکہ کر وہ رقص بسمل کا

کبہی دامین کبہی آنکہون مین جا دونان حسینون کی
کہ ماہ و مہر کا ہی کام طی کرنا منازل کا

نکل جائین تڑپ کر مچہلیان دست حنائی کی
لہو بہر جای او قاتل اگر مجہ نیم بسمل کا

چرا کرتی ہین سبزہ کہیت کا کشتون کی جو آہو
سمجہتا ہون مین ہی یہ بہی اشارہ چشم قاتل کا

چڑہاتی دار پر منصور کی ہمراہ زاہد کو
تماشا دیکہنا منظور تہا گر حق و باطل کا

کسیکی آنکہ کی سرمی نی مجکو مار ڈالا ہی
نہ دی آواز اگر ٹوٹی کوئی ساغر مری گل کا

زمین ہی نکلی جاتی ہی مری پاؤن کی نیچی سی
مجہی مشکل ہوا ہی ساتہ دینا اپنی منزل کا

خوش آتی ہی وہ رحمت مجکو جسمین نیچ بہی ہیچ ہو
جو تکیہ بہی ہو تو پرہای مرغ نیم بسمل کا

سفر کرنا مثال اشک کچہ مشکل نہین مجکو
کہ بس اک پاون کی لغزش ہی طی کرنا منازل کا

یہی تو جرم ہی جسکی سبب پامال رہتی ہی
حنائی ذبح کرلی ہین تہاما ہاتہ قاتل کا

وزیر اب سینے مین دل کی عوض کیا درد رہتا ہے
کہ رویا کرتی ہو پڑہ پڑہ کی تم دیوان بیدل کا

نشانہ بعد مردن بہی ہی ہا مین تیر قاتل کا
بنایا کرتی ہین ناوک فگن تودہ مری گل کا

جو جیتی تہی تو سودی تہی ہوی ہین خاک مرنی پہ
ہمارا کالبد شاید فقط تہا آب و گل کا

فقیری مین بہی ای دل آسمان پر ہی دماغ اپنا
گدائی بہی کرین تو لیکی کاسہ ماہِ کامل کا

گلِ زخم بدن مین اب گلِ بازی کا عالم ہی
نکل جاتا ہی مضمون ہاتہ اگر زخمِ بسمل کا

دلا تی یاد شیون پہر کسی گل کی تبسم نے
سکہایا خندہ گل نے ہمین نالہ عنادل کا

برائی بازی طفلان بنی ہی آسیا اکثر
وہ سرگشتہ ہون مرنی پر یہ نقشہ ہے مری گل کا

زبانِ تیغ او ظالم اگر کچہ حال پرسان ہو
دہانِ زخم سی کہنی لگین ہم مدعا دل کا

غش آیا ہی ہمین بس دیکہتی ہی تیغ ابرو کو
ہماری منہ پہ اب چہینٹا دو آبِ تیغ قاتل کا

سراپا حالِ جوشِ گریہ ہی طوفان سا طوفان ہی
بندہی اس بحر مین مضمون بہلا کیا خاک ساحل کا

خیال عارضِ جانان مین باہم بسکہ نالان تہی
مہ و خورشید پر دہوکا ہوا مجہکو چلاجل کا

اگر عقدہ سراپا ہی برنگ اشک کیا غم ہی
مری افتادگی کی ہاتہ حل ہونا ہی مشکل کا

مری اشکونکی دریا کا کبہی جو شور سنتا ہی
برنگ موج زہرہ آب ہو جاتا ہی ساحل کا

پہن کر کفش تو یارب وہ آکر خوب سا روندی
مبارک ہووی دشمن زیر پا کہنا مری دل کا

بنی ہی یک وان خاک اپنی اور ڈہونڈہا کئی تجکو
نچہوٹا بعد مردن ہمسی طی کرنا منازل کا

یہ ہین ہم ساربانی غیرتِ لیلی کی کرتی ہین
نہین محمل تو مضمون باندہتی ہین محمل کا

اگر سیلاب اشکونکا ہی گا یون ہی ای وحشت
بنی گا صورتِ گرداب ہر حلقہ سلاسل کا

بچہائی چاندنی مہتاب اگر خورشید مشعل ہو
فلک رقصان ہو شادیسی جو لون نام اوسکی محفل کا

کسیکی جستجو مین لختِ دل آنکہون مین آتی ہین
تلاش یوسفِ گم گشتہ مین ہی قافلہ دل کا

مری بدمست کی تلوار تو نکلی ہی پڑتی ہی
بطامی بہی کہادی اب ترپنا مرغِ بسمل کا

ستاری جھڑتی ہین چلنی مین اوسکی کفش زرین سی
قباہی آسمانی رخ مین عالم ماہ کامل کا

تووہ یوسف لقا ای مہ وش ہی گر کبھی جھانکی
زیادہ چاہ کنعان سی ہو رتبہ چاہ بابل کا

لگاؤن طوق کو بس اب گلی سی ہر جا سمجھا
نہین ہی وجہ قدمون پر مری گرنا سلاسل کا

جھکائی ہین کنوین تعوی نی فرشتی کی کہون سر پر
تری چاہ ذقن نی منہ دکھایا چاہ بابل کا

کبھی دیتی ہین اسکو عرش کی زنجیر سی باندھ
فلک پر ہی دماغ ان روزون اپنی وحشت دل کا

مسلمان ہون تو کعبہ مین کہون سنگ اسود کو
تصور ساتھ ابرو کی کرون رخسار کی تل کا




ہی گا نامہ بر اپنا تیغ کمان ابرو ہی مژہ تیر اپنا
ہی خط مین وصف خال ابروِ خمدار قاتل کا

پس مردن ہی مشکل ہی پہچانا یار تنگ دل کا
لحد ہی نام ملک عاشقی مین پہلی منزل کا

مہ نو سی کہا یہ ہی صاف نقشہ تیغ قاتل کا
دکھا دی ای فلک تو بھی تڑپنا نیم بسمل کا

صریر کلک فکرت نی سنائی نالہ مجنون
کوئی مضمون جو وحشت مین لکھا لیلی کی محمل کا

تووہ لیلی ہی گر پھرتا ہون تیری تصور مین
دکھائی آبلہ پاؤنکا میری جلوہ محمل کا

مہ و خورشید اگر پھرتی ہین تو گردون ہی پھرتا ہی
حسینون کو نہین دشوار طی کرنا منازل کا

کمال عشق مین راحت ہی وہ جو رنج ہوتا ہی
نہین ہی زخم گردن سر پہ ہی احسان قاتل کا

پہن کر دھانی جوڑا کھیت مین کشتون کی آنا لم
ہرا ہو جای پھر زخم کہن ہر ایک بسمل کا

انا لیلی مین کیا ہی لطف مجنون ہی مزہ مین
تری آغوش مین عالم جو ہو آغوش محمل کا

خودی بھولا وہ بت دیکھی تماشی جلوہ ای کی
دھرا رہتا ہی آگی اب تو آئینہ مری دل کا

تری ہین منتظر کتنی ہین راہ در اتدن گہریان / اری کافر یہ ادنی پردہ ہی عقد انامل کا

کسی دن اوسکو افسون تصور کہینچ لائیگا / اوتاریگا پری اک روز یہ شیشہ مری دل کا

چراغ ماہ لیکر رات بہر ڈہونڈہا کیا گردون / مین وہ پروانہ گم گشتہ ہون اوس شمع محفل کا

نظر سی میری کب بیمار اونکی ہوگئین آنکہین / تصدق کی لیی کہچواون دو تین آنکہ کی تل کا

مثال تیر مغز استخوان سینی سی نکلا ہے / تماشا دیکہ او ابرو کمان بیتابی دل کا

کہان تہا آسمان کو دخل ایسا شیشہ بازی مین / اوڑایا ڈہنگ اسنی ہی مری بیتابی دل کا

بنایا شمع کو پروانہ اگر اوس ہبو کی نی / ہی نقشہ سکل فانوس خیالی اہل محفل کا

پر طاوس اوسکی تیغ جوہر دار کو سمجہا / وہان زخم سی سائل ہوا مین تیغ قاتل کا

گلی تیغ و سپر باندہی پہرا کرتا تہا وہ ظالم / لڑکپن ہی نہ تہا خالی ستم سی میری قاتل کا

نمک ایسا ہی اوس مین شور ہوتی چشمہ شیرین / پڑی گر عکس او فرہاد اوس شیرین شمائل کا

تری رحمت کی آگی کیا حقیقت ہی گنہ ہونگی / خدایا زور بر وحق کی کہان تبہ ہی باطل کا

الہی از مردن ہی میری ہتا ہون نالان انکی پاؤن سی / بجاتی ہین پپیہا ایجنون لڑکی مری دل کا

بنائی گلزمین شعر مین اب آشیان بلبل / سراپا گل کی ہمصورت ہی یعنی قافیہ گل کا

تمنا یہ رہی اوس سیو تا تک خط لیہ پہنچی کی / کبوتر بعد مرنی کی بنا اکثر مری گل کا

قدم رہتی ہین تب وحشت جنون مین اپنی چلنی کی / پہرا دیتا ہی سر جب اے جنون نالہ سلاسل کا

بتقدیر مین و تدبیر آا کی پریان پاؤن پڑتی ہین
یہ نقش بوریا ایسی لیی ہی نقش عامل کا

گردم مشق خیال خط جانان ہوگا — پہر تو جو خط مین لکہوگا خط ریحان ہوگا

کب دہن خط کی نکلنی سی نہان ہوگا — یہ وہ چشمہ ہی خضر سی بہی جو پنہان ہوگا

بعد مرنی کی مری کوی نہ گریان ہوگا — زلف جانان کا مگر حال پریشان ہوگا

تیری ہاتہون مین پری تہہ دوچندان ہوگا — طائر رنگ حنا مرغ سلیمان ہوگا

حال پوچہو نہ مری رونی کا بس جانی دو — ابہی رومال نچوڑونگا تو طوفان ہوگا

ہاتہ چومین گی سبہی گبر و مسلمان تیری — ایک مین دست صنم ایک مین قرآن ہوگا

یار جائیگا اودہر دلسی ادہر صبر و قرار — صبح کی ساتہ مرا چاک گریبان ہوگا

اوسنی تلوارین لگائین ہین مجہی ہنس ہنس کر — گل پژمردہ مری قبر پہ خندان ہوگا

اپنی دروازی کی زنجیر سی باندہی مری ہات — اتہو درکار نہ کوئی اوسی دربان ہوگا

چاند ہالی مین مجہی دنکو نظر آئی گا — میری آغوش مین جب وہ مہ تابان ہوگا

شاد ہونگا جو مجہی قتل کریگا ظالم — دہن زخم بہی رشک گل خندان ہوگا

ہوگا بیدار وہین سبزۂ خوابیدۂ قبر — میرا لاشہ جو لب گور سی نالان ہوگا

رکہی گا منہ پہ جو آنچل وہ پری رقص کی وقت — شعلۂ حسن چراغ تہ دامان ہوگا

ہون وہ بلبل اثر نغمۂ رنگین سی مری — رقص مین صورت طاؤس گلستان ہوگا

اور بہی قاتل عالم ہو مری کی خلقت — کبہی تلوار کی مانند جو عریان ہوگا

ہون مین شاعر نہ تلین گی مری اعمال تو ان — آپ سوزون ہو مرا خرمن عصیان ہوگا

پاؤن سو جائین گی تو خواب مین دیکہین گی اوسی — نہ فراموش کبہی کوچۂ جانان ہوگا

ہڈیان میری بدن سی جو ہین نکلی آہن
گرسنہ آج مقرر سگ جانان ہوگا

چاک ہر روز جو ہوتا ہی گریبانِ سحر
کوئی اوس مین بہی مرا تار گریبان ہوگا

مستعد قتل پہ تو ہوگا تو مین مرنی پر
خط جو گردن پہ پہنچی گا خطِ فرمان ہوگا

ہم وہ گریان ہین تلین گی جو ہماری اعمال
چشم پر آب ہر اک پلۂ میزان ہوگا

بس دلا پہلی ہی سی ترک سخن کر دیجی
کوچ آخر تو سوی ملک خموشان ہوگا

ہو کی مایوس سگ یار پہریگا جو قریر
استخوان میری ہما کہا کی پشیمان ہوگا

کبہی خورشید نہ افلاک مین پنہان ہوگا
لاکہ پردون مین جو تو ہوگا نمایان ہوگا

تیری آنی کا ڈیا ای شب ہجران ہوگا
سایہ دیوار کا گہر مین مری پنہان ہوگا

کبہی جنت کی نہ دروازی پہ رضوان ہوگا
ہان جو ہوگا تو در دوست کا دربان ہوگا

درمیان ہوگا جو رخ زلفوں سی جاہی گی صلح
صاف ہو جائین گی گر بیچ مین قرآن ہوگا

ہون وہ بیکس ہی لاشی پہ نہ روئی گا کوئی
زخم تن بہی نہ مری حال پہ گریان ہوگا

گر پڑا اشک مری آنکہ سی بی تابانہ
اب جو دریا مین گہر ہوگا وہ غلطان ہوگا

ایصنم رات جو چہوٹی ہو تو دن بڑہ جائے
زلف کوتاہ جو ہی حسن دو چندان ہوگا

آزما لیجیو تلوار لگا کر قاتل
ہون وہ گریان کہ مرا زخم نہ خندان ہوگا

یاد ہی گل کی نصیحت مجہی سنا نہین خوب
رو دیگا مین جو مرا زخم بہی خندان ہوگا

تیغ ابرو کا جو اک بال ہی دکہلای گا یار
مورچہ چہوڑ کی تلوار گریزان ہوگا

ہوگئی ابرو جو لگی گی مری ماہی پہ تیغ / آنکھ پر تیر لگے گا تو وہ مژگان ہوگا

یار پیشانی و ابرو پہ سجنے گا افشان / آج محراب عبادت مین چراغان ہوگا

یون ہین زلفون نی تری کیج بلائین نازل / ای پری تجسی ترا سایہ گریزان ہوگا

آوگی اپنی اسیرون کی خبر کو تم اگر / شکل آغوش ابہی وا در زندان ہوگا

روز اک داغ مری دلکو جو دیتی گی گلرو / رفتہ رفتہ یہ مرا غنچہ گلستان ہوگا

ہوگی قاتل کو نہ تکلیف نمک افشانی / شور بختی سے ہراک زخم نمکدان ہوگا

آہ سی عرش کی زنجیر ملا دینگی ہم / یونہین گر جوشش جنون سلسلہ جنبان ہوگا

آستین سی ہوی باہر جو مری دست جنون / ٹکڑی ٹکڑی ابہی دامان بیابان ہوگا

یاد مین اوس کف رنگین کی جو مانگو گا دعا / اوٹہتی ہی دست دعا پنجہ مرجان ہوگا

یہ نہ اہی ہوگا جو ہجوم نگہ مشتاقان / دیکہنا بند کسی دن در جانان ہوگا

تول لیگی او سی نظرون مین ولی رحمت حق / خرمن جرم نہ شرمندہ میزان ہوگا

رنج سی رنج دیے یار کی دربانون نی / گذری فردوس سی ہم وان بہی جو دربان ہوگا

استخوان تن سی نکل آئین گی بہر تعظیم / جبکہ عازم مری جانب سگ جانان ہوگا



اوس پری کو جو خط شوق لکہونگا مین قمر
نامہ بر آکی مرا مرغ سلیمان ہوگا



آیا وہ ماہ لائے پیالہ شراب کا / مہتاب کی ہو ساتہ طلوع آفتاب کا

کیا یاد دہ ہی یہ کسی بزم خراب کا / اولٹا پڑا ہوا ہی جو ساغر حباب کا

پرتو سی رخ کی چاندنی ہی سطح آب کا ہی رشک ماہتاب ستارہ حباب کا

رونی کا جبکہ حال کہا مینہ برس گیا بجلی گری جو ذکر کیا اضطراب کا

پوچھی جو وہ دہن کی کہو ہمنی کمر کی بات کیا ہی جواب دون سخن لاجواب کا

اب عندلیب جا ہی کبوتر ہو نامہ بر نامی مین ہمنی عطر ملا ہی گلاب کا

نام جواب نامہ سنا جان آگئی بعد فنا جو دہیان تہا خط کی جواب کا

اپنی گناہ آ نہین سکتی حساب مین زاہد کو خوف چاہیی روز حساب کا

اوس گل پہ ہو گئی ہین کبوتر بہی عندلیب قاصد نکر مجہے متوقع جواب کا

چہٹکی ہی چاندنی جو مری سیل اشک سی جلوہ ہی چشم تر مین یہ کس ماہتاب کا

زلفین تو سر چڑہی ہین تری کیون نہ بل کرین موئی کمر کو کیا ہی سبب پیچتاب کا

جز سوز غم جگہ مجہی پہلو مین کون دی اشک چکیدہ ہون کسی چشم کباب کا

کیا دل جلونکی زخم کی انگور سی کہنچے ساقی شراب مین جو مزہ ہی کباب کا

چلنی مین نازکی سی غش آیا جو یار کو چہینٹا دیا پسینی سے رخ پر گلاب کا

اب سیکرو ندشوق سی ای توسن فلک عالم ہلال مین ہی کیسکی رکاب کا

منظور ہی کہ رنج مجہی ہو جہان کو عیش توڑون عوض مین پہول کی کانٹا گلاب کا

کہتا ہی وہ جہڑک کی نمک زخم پر مرے ہنگام صبح پہول کہلا ہی گلاب کا

نامہ نکل گیا دم تحریر ہاتہ سی مضمون جب مین لکہنی لگا اضطراب کا

قانت ہی کیا ہی جو پا بوس یار کو انداز اوڑا لیا ہی یہ ہمنی رکاب کا

بزمِ جہان مین ہی کوئی دم یہ مئی سرور ہی ساغرِ نشاط پیالہ حباب کا

مجھسی کسیکی دل شکنی ہو نہ عندلیب توڑون کبھی نہ پہول چمن مین گلاب کا

دریا مین کسنی خنج دندان نما کیا لبریز موتیون سی ہی ساغر حباب کا

یوسف کی اور یار کی تصویر کیا ملی وہ ہی ورق غلام کا یہ آفتاب کا

وہ رشکِ مصر جا ہی جدہر منہ او دہر پہری عالم ہوا ہی مجہین گلِ آفتاب کا



کافر ہوا ہون پیکی مئی عشق بت وزیر
زُنّار مجکو چاہیی موجِ شراب کا



اوس مہ کی منہ لگا ہی پیالہ شراب کا ہی آج آسمان پہ دماغ آفتاب کا

تاری نمود ہون جو غروب آفتاب ہو آنسو بہین تہی جو ہو ساغر شراب کا

دریا بہت پہرا ہی مری ساتہ دشت مین ہی اس سی اسکی پاؤن مین چہالا حباب کا

مکتب مین غم کی حفظ کیا آہ کا سبق رہتا ہی یان زبان پہ مطلب کتاب کا

زاہد حرام مے کو نہ کہنا وگرنہ مین جنت مین چہین لونگا پیالہ شراب کا

میخانہ یادِ ساقیِ کوثر سی خلد ہی ای میکشو حلال ہی پینا شراب کا

اوس مہ کا جی پہرا ہی جو دنیا کی سیر سی گردش مین اندنون ہی ستارہ حباب کا

ثانی تمہاری صحفۂ رخ کا ہو کیا کوئی ممکن نہین جواب خدا کی کتاب کا

پانی چوائی کب وہ مری منہ مین تی دم صرفہ کری گلی سی جو خنجر کی آب کا

چہرہ لیسی آفتابِ قیامت مراد ہی دامانِ حشر نام ہی اوسکی نقاب کا

غفلت مین بھی کھلا نہ مرا راز دل کہ ہی
آیا جو غش گمان ہوا سبکو خواب کا

صحرا مین پاون پڑ کی مجھی خار رکھتی ہین
ہی سبکی دلمین گھر تری خانہ خراب کا

وان سی اوٹھی تو منزل اول ہی گور کی
ہی قصد کوی یار مین اب پاتراب کا

سیراب کر مجھی ترسی خنجر مین آب ہی
گر ہو سکی تو کام بڑا ہی ثواب کا

بیطرح بجلی آج چمکتی ہے ای وزیر
شاید کہین ہی ذکر مری اضطراب کا

کب دی ہمین نہ بھر کی پیالہ شراب کا
اوٹھی نہ جسکی ہاتھ سی ساغر حباب کا

فرقت مین تیری مجھسی بھرا دل شراب کا
منہ اسطرف کبھی نہ ہوا آفتاب کا

پرتو پڑا ہی کس دُر دندان کی آب کا
آب گہر سی بھر گیا ساغر حباب کا

یہ روون مین فلک سی ملی سطح آب کا
پونہچا ہون آسمان پہ ستارہ حباب کا

موجونکی طرح نامی سی سطرین رواں ہوین
قاصد روانہ ہمنی کیا اضطراب کا

ریگ روانسی کیا ہی مرا کالبد بنا
یارب یہ کیا سبب ہی مری اضطراب کا

یان ہی صریر کلک مین آواز عندلیب
کاغذ ہی اشک سرخ سی تختہ گلاب کا

ای شہسوار یان ہی قدم رنجہ کیجیو
ہی حلقہ ہای چشم مین عالم رکاب کا

حرف سخن ہین صورت خط زیر لب عیان
ادنی یہ وصف ہی دہن لاجواب کا

گھڑیان ہین گنتی کٹتی ہین عدونکی راتین آہ
ہر شب یہان عذاب ہی روز حساب کا

لوگون نی چاندنی اوسی مشہور کر دیا
دیکھا جو تجکو رنگ اوڑا ماہتاب کا

ہر اک دہانِ زخم سی گویا ہون مثلِ نی
کیا منہ لگا ہون دیکھیی دینا جواب کا

اے مستِ ناز روی خطِ جام دیکھکر
آتا ہی دہیان نشا مین خط کی جواب کا

ہنستا تہا میری بزم مین ہر ایک غنچہ لب
کیا کہل رہا تہا رات کو تختہ گلاب کا

ہمراہ دل جلونکی بتو میکشی رہے
ہوتا ہی ساتہ خوب شراب کباب کا

لڑکی جدا ہین گرد مری بلبلین جدا
ہر سنگ خون سی پہول بنا ہی گلاب کا

اوس شہسوار کا ہی دماغ آسمان پر
کہینچا ہی جو ہلال نی نقشہ رکاب کا

ریگِ روان کی طرح نہین خاک کو قرار
عالم وہی ہی بعدِ فنا اضطراب کا

قطعہ

جانی لگا جو بزم سی وہ شہسوار حسن
دریا روان ہوا مری چشم پر آب کا

مانندِ موج اسپ نی جب کی شناوری
حلقہ بہنور کا بنگیا حلقہ رکاب کا

کیا نازکی ہی نیلوفری گل سی گٹہ ہون
منہ سی لگا ہی یار جو ساغر حباب کا

تعدادِ جرم کم تری رحمت ہی بیحساب
کچہ غم نہین وزیرؔ کو روزِ حساب کا

بزم صنم مین رات تہا چرچا شراب کا
روشن ہوا تہا شبکو چراغ آفتاب کا

آیا خیال رونی پہ چشم پر آب کا
آنسو کی پوچہنی کو ہو دامن سحاب کا

بیجا نہین حجاب مری ماہتاب کا
دیکہا ہی منہ کسینی کہان آفتاب کا

جہریسی بیری پوچہی جو تو اشکِ گرم کو
ای برق جل کی خاک ہو دامن سحاب کا

آئیگا کوی دم کی لیی یار ساقیا
ہو محفلِ شراب مین ساغر حباب کا

مجنون کی آج حال پہ ہم رونی جائینگی | استادہ ہوگا نجد مین خیمہ سحاب کا
مینخانہ چشم مست ہی اور گوش جام ہیں سا(قی) | ساقی گلوی صاف ہی شیشہ شراب کا
آتا نہین نظر سی آلودہ وہ دہن | گویا کہ ہی وہ خال رخِ آفتاب کا
ایسا جلا ہی گردنِ ساقی کو دیکہکر | محفل مین شمع بنگیا شیشہ شراب کا
لکہا ہی سوزِ دل پر پروانہ ہین ورق | شیرازہ تارِ شمع سی باندہو کتاب کا
آتا ہی غش تری مِی رندان کو دیکہکر | چہینٹا تو ہمکو دیجیو موتی کی آب کا
گردش مین زیرِ ابروِ پرخم ہی چشم مست | محراب مین ہی دور ہی جام شراب کا
وہ بادہ کش ہون کہون جو دشت مین قدم | ہر گردباد دو ہو جام شراب کا
میری طرح وہ غیر سی ہی آنکہ پہیر لے | ہون منتظر زمانی کی اس انقلاب کا
زنّار موجین بن گئین ناقوس مین حباب | ای بت کیا ہی تونی چہ نظارہ آب کا
کوئی صنم مین شوق سی مَیخوار یان کرون | فردوس مین حلال ہی پینا شراب کا
کہتا ہی آبِ تیغ سی سیراب کرکی شوخ | پانی پلانا کام بڑا ہی ثواب کا

گردش پہ چشم مست کی دل پس گیا وزیر
ٹوٹا ہی دورِ جام سی شیشہ شراب کا

آج ہمنے لبِ جانان دیکہا | ای خضر چشمۂ حیوان دیکہا
روز افزون ہی ترا حسن ایماہ | ایک ہفتی مین دو چندان دیکہا
کہا آئینہ قد آدم ہی | جب سراپا مجہی حیران دیکہا

مین وہ بلبل ہون تصور پیشہ — آنکہ کی بند گلستان دیکہا

دیکہکر پریون کی ہوش اوڑتی ہین — تجہا کوئی نہین انسان دیکہا

پہلی ہی مرگئی ہم خوب ہوا — نہ غمِ رحلتِ یاران دیکہا

تبہی لبنی تری بال آگئی یاد — جبکہ طولِ شبِ ہجران دیکہا

کی نگہ چشمِ فنا سی جسدم — اپنی گہر آپکو مہمان دیکہا

بادشاہی کی تمنا نرہی — جب سوِ گورِ غریبان دیکہا

ہون وہ بلبل کہ قفس ہی مین ہا — خواب مین بہی نہ گلستان دیکہا

یادِ دندان مین ہی کیا دل بیتاب — ہمنی گوہر کو بہی غلطان دیکہا

تجہسی ای صبحِ وطن ہوکی جدا — صدمۂ شامِ غریبان دیکہا

ایک ہی جہٹکی مین ای دستِ جنون — پاس دامن کی گریبان دیکہا

اپنی جامی سی ہوا وہ باہر — جسنی تجہکو کبہی عریان دیکہا



گر پڑی بجلی جو ہم تڑپی ذرِیر
روی تو ابر کو گریان دیکہا



میکشی مین ہمسی آزردہ جو دلبر ہوگیا — گردشِ ایام ساقی دورِ ساغر ہوگیا

جلوہ گاہِ زلف وہ روئی منور ہوگیا — کفر اور اسلام کا رتبہ برابر ہوگیا

طوقِ آہن غم سی اک حلقہ زرہ ہوگیا — سنگِ طفلان مجکو پارس کی برابر ہوگیا

غنچۂ لب کی اثر سی کیا معطر ہوگیا — بن گیا پانی گلاب ای پہول ساغر ہوگیا

معجزی ہوتی ہین تجہسی ہر قدم ای سروقد
جاتی جاتی باغ تک سایہ صنوبر ہوگیا

غیر عریانی بہلا کیا چاہیی جامہ مجہی
اے جنون مین اپنی ہی جامی سی باہر ہوگیا

خندۂ دندان نما کرتا ری آجاتین نظر
شب ہوئی زلف سیہ رخ ماہ انور ہوگیا

تیغ قاتل کا نہین احسان سر پر شکر ہی
یان گریبان ہجر مین گردن پہ خنجر ہوگیا

نالۂ دل صور ہی خورشید محشر داغ ہی
صاف ابروزِ جدائی روز محشر ہوگیا

تیری کوچی کا جو رونا یاد آیا خلد مین
مثل آب تیغ مجکو آب کوثر ہوگیا

ابروِ خم گشتہ کشتی چہرہ ہی دریای حسن
کہل گیا جب گیسوی پرپیچ لنگر ہوگیا

جو گیا قاصد نہ آیا اوسپہ عاشق ہو رہا
فاختہ اوس سرو کا ہر اک کبوتر ہوگیا

لکہی خط ایسا مین رو رو کی پہنچا یار تک
نامہ بر سیلاب اشک دیدۂ تر ہوگیا

خاک ہوجانی پہ بہی مجہ مست کو تہی ہی کام
بعد مردن جام صہبا کاسہ سر ہوگیا

لکہی دیوان مین جو اوس وقتی مخطط کی صفت
صفحۂ آئینہ بنا ہر حرف جوہر ہوگیا

خط کو چہاتی سی لگا کر مر گیا مین شوق مین
قاتل عالم کا نامہ مجکو خنجر ہوگیا

گردن مینا بنی جب شاخ گل کو چہو لیا
گل کو چشم مست سی دیکہا تو ساغر ہوگیا

عالم سودا مین جب آیا تری رخ کا خیال
پنبۂ داغ جنون خورشید محشر ہوگیا

لکہ گیا جس سطر مین تیری دُرِ دندان کا وصف
دائرہ ہر اک صدف ہر نقطہ گوہر ہوگیا

اوس سراپا نور کی صدقی مین جو طائر چہٹا
ہاتہ سی چہٹتی ہی وہ مرغ منور ہوگیا

پاؤن پڑنی سی مری ایذا ہوتی ایسی ہی زہر

خارِ پا اوس گل کو میرا جسم لاغر ہو گیا

کب چھپی گا چاند سا مکھڑا عیاں ہو جای گا
یار کی دالان کا پردہ کتان ہو جای گا

جسطرف نکلا ہجومِ عاشقان ہو جای گا
ساتھ اوس یوسف لقا کی کاروان ہو جای گا

یار سی ہتی ہین باتین پر نظر آتا نہین
دیکھنا اب آنکھ سی بہتر دہان ہو جای گا

ہمصفیر و ہوگی جو رِ باغبانسی تب نجات
جب بِنا آتشِ گل آشیان ہو جای گا

چٹکیون مین تو اوڑا دینا ہی ای دستِ صنم
طایرِ رنگِ حنا بی آشیان ہو جای گا

جب خفا ہوتا ہی تو یون دلکو سمجھاتا ہون مین
آج ہی نامہربان کل مہربان ہو جای گا

آگیا جسدن ہماری گردبادِ آہ مین
خیمۂ افتادہ تو ای آسمان ہو جای گا

گر زمین سی مل گیا دودِ دلِ نالان بلند
آسمان اک اور زیرِ آسمان ہو جای گا

لطف از خود رفتگی گر دیکھنا منظور ہی
منہ دکہادو آئنہ آبِ روان ہو جای گا

چل کی جو تمنی تہ و بالا زمین کو کردیا
آنکہ پہیرو انقلابِ آسمان ہو جای گا

استخوان کوئی بچا کر اوس ہمائی تیر سی
وہ پسندِ خاطرِ زاغِ کمان ہو جای گا

پہر کی میری ساتھ اوٹھایا دشت پیمائی کا لطف
اب جو مین ٹھہرا ابھی تو سایہ وان ہو جای گا

وصفِ ابروی یار کرنی کو بنی گا ماہ نو
اک مہینی مین مہِ تابان زبان ہو جای گا

یادِ زلفِ شعلہ رو مین شبکو گر روشن ہوی
اوٹھتی اوٹھتی شمع کا شعلہ دہوان ہو جای گا

ہر رگِ پی مین سمائی ہو تہین کھینچو نہ تیغ
امتحان میرا تمہارا امتحان ہو جای گا

ہوگا اک پہلو دلِ پر داغ اک پہلو وہ گل
یان ہر اک پہلو گلستان بوستان ہو جای گا

کب یہ کاری سی آوینگا فرشتون کو نظر | شمع روشن گر نہ میرا استخوان ہوجای گا



یاد گیسو کی رولائی گی چمن مین ای وزیر
سنبلستان میری آنکہونکو دہوان ہوجای گا



کب خبر تہی انقلاب آسمان ہوجای گا
دوست کا ملنا نصیب دشمنان ہوجای گا

سوز غم سی شمع روشن استخوان ہوجای گا
جای سبزہ میری مرقد پر دہوان ہوجای گا

خاک میری لی اوڑا کر اوس پری کی طرف
باد کا جہونکا مجہی تخت روان ہوجای گا

دیکہکر اوس سرو کو گلشن مین بولا باغبان
اس شجر مین مرغ دل کا آشیان ہوجای گا

مہربان ہی مجہپہ یہ نامہربانی سی تری
دوست تو ہوگا تو دشمن آسمان ہوجای گا

تو گیا تو باغ ویران ہوگا ای شمشاد قد
ہر شجر بیتاب ہو ہو کر روان ہوجای گا

یار ہی نازک مزاج اوس سے مین غمگین کیا کہون
مطلب دل لب تلک آ کر فغان ہوجای گا

در ہی ای جراح قاتل سی نہو قطع سخن
ٹانکی لگ کر زخم میرا بی دہان ہوجای گا

گر پڑا قاصد سی تو لیگا سگ جانان اوٹہا
میری نامی پر گمان استخوان ہوجای گا

خواب مین بہی اوسکو دیکہون گا نہین فرقت نصیب
پردہ غفلت یقین ہی درمیان ہوجای گا

ملکی مسی وہ جمائی گا لکہوٹا پان کا
آگ لگ جائی گی بعد اوس کی دہوان ہوجای گا

صادقون ہی عن دیدار اگر جہوٹا کیا
صبح کاذب کا تری رخ پر گمان ہوجای گا

باتون ہی باتون مین بڑہ جائیگا قصہ عشق کا
یہ سخن ہو کر مکرر داستان ہوجای گا



کعبی سی بتخانی کو جاونگا دمبدم ای وزیر



مجہ مین اوس بت مین خدا جب درمیان ہوجائیگا

رخ سی سرکی زلف ہوش ماہ انور اوڑ گیا
کہل گئی ہنسنی مین دندان تنگ اختر اوڑ گیا

پر بنایا شوق کی مضمون نی ہر اک سطر کو
خود بخود نامہ مرا مثل کبوتر اوڑ گیا

دست قاتل کو نہ دی تکلیف شوق قتل مین
سایۂ شمشیر پڑتی ہی مرا سر اوڑ گیا

ای دل بیتاب تا کی ذلتین کہتا ہی یار
گہر مین کیون آتا ہی میری کیا ترا گہر اوڑ گیا

کب توانائی سی ہوتا جو ہوا یان ضعف سی
کوی جانا نکو ہوا سی جسم لاغر اوڑ گیا

ہون مین وہ بیتاب کہدتی ہی مری تاریخ فوت
مضطرب ہو کر مری چہاتی کا پتہر اوڑ گیا

کچہ سبکسارونکو ہرگز احتیاج پر نہین
طائر رنگ حنا ہاتون سی بی پر اوڑ گیا

آنسوؤن کی ساتہ دم نکلا مرا آنکہونکی راہ
مرغ جان وحشی تہا آخر راہ پاکر اوڑ گیا

کردیا حیران صفائی رخ نی صاف آئینی کو
خط نی وہ دکہلای جوہر رنگ جوہر اوڑ گیا

خط کا مضمون ہاتہ آیا تہا نہ بندش دینی کا
طرفہ اک طوطی مری قابو مین آکر اوڑ گیا

کسکی روئی حیرت افزا کا ہی آنکہونکو خیال
شکل آئینہ جو خواب دیدۂ تر اوڑ گیا

سینہ و دلکی جدائی کا سبب پوچہین نہ آپ
کیا بتاؤن آگ سی سیماب کیونکر اوڑ گیا

بی سبب کب جلوہ برق طپان ہی ای وزیر
کیا دل بیتاب تیرا آسمان پر اوڑ گیا

سر مرا کاٹ کی پچتائیگا
کسکی پہر جہوٹی قسم کہائیگا

تہام لون دل کو ذرا ہاتون سی
ابہی پہلو سی نہ اوٹہ جائیگا

کبھی یاران عدم کیا گذری — کچھ لب گور سے فرمائیگا
یوسف حسن اگر گم ہوگا — آپ یعقوب نظر آئیگا
کرکے اثبات دہن کیجیی صف — دیکھیی منہ کی ابھی کہائیگا
کم ہے دینی مین بہت فائدہ ہے — بوسہ اک دیجیی دس پائیگا
خط پہ خط لکھیے گا ای شاہ سوار — گہوڑی کاغذ کی ہے دوڑائیگا
مردم چشم سے آئی جو حجاب — آنکہ کے پردی مین چھپ جائیگا
کیا گریبان نے گلا گہونٹا ہی — اودہر ایدست جنون آئیگا
کبھی پاؤن سی چلے یار کی گہر — ہم جو اوٹہنی لگین سو جائیگا
کہکے یہ تم ہو بڑی ہرجائی — دربدر کیا مجھی پہروائیگا
کیون بناوٹ سی اجی روتی ہین آپ — جہوٹی موتی کسے دکھلائیگا
جام ساقی سے جو مانگا تو کہا — بہر کی اشک آنکہ مین پی جائیگا
مصحف رخ کی قسم مین ہی مزہ — ہمسے قرآن یہ اوٹہوائیگا
خط غلامی کا نہین ای یوسف — خط جو نکلا ہی نہ شرمائیگا
ہنسی یوسف جو کہا کیون بگڑی — مول لیگا کوی بک جائیگا
حضرت کعبہ جو بن جائیی عرش — دل کی وسعت نہ کبھی پائیگا

ہم بہی آنکلین گی مسجد مین وزیر
خشت خم لیکے جو بنوائیگا

مثلِ خورشید ہی ای گل یہ تنِ سرخ ترا
کیون نہو رشکِ شفق پیرہنِ سرخ ترا

رنگِ ملبوس تو چہونی سی اوڑا جاتا ہے
تاب آغوش کی کیا لای تنِ سرخ ترا

خط سی آل نکہی ہو رخِ گلگون کی بہار
رہی سرسبز ہمیشہ چمنِ سرخ ترا

جلوۂ شبنم و گل جب شب مین دیکہا
یاد آیا عرق آلود تنِ سرخ ترا

ہی صفائی کی سبب عکسِ مسون کا اسپر
خط سی یہ سبز نہین ہی ذقنِ سرخ ترا

دستِ گلگون نہین جسطرح حنا کی محتاج
یوہین بیکار ہی یہ پیرہنِ سرخ ترا

دیکہ سکتی نہین اس وڑ سی کبہی بہر کی نظر
کہین بچا ہی نہ سوسن یہ تنِ سرخ ترا

یہ بہی اک لطف تہا ہوتا جو ہم ای سوفار
دہنِ زخم مرا اور دہنِ سرخ ترا

روح ایجان لطافت سی نظر آتی ہی
لطف رکہتا ہی عجائب یہ تنِ سرخ ترا

مشک افشان ہی خیالِ خطِ مشکین ایدل
خاک اچہا ہو یہ زخمِ کہن سرخ ترا

مطلعِ صبح کو کیا جیب قبا سی نسبت
کہین خورشید سی روشن ہی تنِ سرخ ترا

مرتی دم سیب کو کیون سونگہ لیا یوسف نے
یاد کیا آگیا سیبِ ذقنِ سرخ ترا

صدمۂ موج تبسم سی یہ ہوتا ہی کبود
تاب کیا بوسی کی لائی دہنِ سرخ ترا

خونفشان چشم ہی کس گل کی تصور مین وزیر
رشکِ برگِ گلِ تر ہی کفنِ سرخ ترا

یہ مجکو شیوۂ افتادگی پسند ہوا
غبار رہی نہ صبا سی مرا بلند ہوا

تمہارا شعلۂ حسن اسقدر بلند ہوا
کہ آسمان پہ ستارہ ہر اک سپند ہوا

خمیدہ ضعف سی ایسا مین دردمند ہوا
کہ سایہ پاؤنکا سر سی مری بلند ہوا

کیا پسند خلائق نی اسقدر اوسکو
کہ رفتہ رفتہ کئی دن مین خج و پسند ہوا

لکہا اسیرونکو اونسی جو خطِ آزادی
ہزار طرح لپیٹا مگر نہ بند ہوا

کسینی بات نہ پوچہی پسِ فنا ہمسے
ہما کو بہی نہ مرا استخوان پسند ہوا

وہ ناتوان ہون کہ ساتہ اوسکی کہنچ گیا مین بہی
تمہاری بام کا سایہ مجہی کمند ہوا

گئی نہ تیرگیِ شامِ ہجر تا دمِ صبح
دعا کو نتیجہ خورشید تک بلند ہوا

گرہ جو دیکہی اوسی یاد آیا وعدۂ وصل
ہمارا عقدہ کشا اوس قبا کا بند ہوا

زبانِ شمع سی نکلی صدای بسم اللہ
چراغ پا جو کسی شب ترا سمند ہوا

یہ زور آتشِ رنگِ حنا نی گرمی کے
تری ہتیلی کا تل صورتِ سپند ہوا

ہوا نہ آہ مین مقبول اپنی صانع کا
وہ آئنہ ہون سکندر کی نا پسند ہوا

ہوا ازبسکہ ہجومِ نگاہِ مشتاقان
ہر ایک روزنِ دیوار یار بند ہوا

بجہا کی زہر مین تونی لگائی کیا تلوار
ہر ایک زخم جو سرگرمِ زہر خند ہوا

نجہوڑی مرنی پہ تعظیم اوس پری وش کی
غبار بہی قدِ آدم مرا بلند ہوا

مری اوٹہای خفا ہوکی اونسی یہی جو [illegible]
ہمین تو سودۂ الماس سودمند ہوا

ہر اک جوانکا پیری مین قد جہکا آخر
یہ نخل پست ہوا جسقدر بلند ہوا

ہی خالق ایک ہی سب اپنی قسمت ہی
کوئی نیاز ہوا مین نیازمند ہوا

اوڑایا بعدِ فنا جب صبا نی گلشن مین
غبار قمریونکا سرو قد بلند ہوا

مری غزل کی صفت کر کی یار کہنے لگا
سخن وزیر کا اب بادشہ پسند ہوا

پس از فنا اثر سوز دل دو چند ہوا
جو میری خاک پہ دانہ گرا اسپند ہوا

فروتنی سی نہ دست دعا بلند ہوا
دعا ہی سجدہ جبین کی عجز پہ پسند ہوا

نہ آیا محفل میں گر ایکدن ساقی
دعا کی واسطی دست سبو بلند ہوا

پڑا جو چاند سی مکہڑیکا عکس ہولا یار
سپر کی چاند کا اب مرتبہ دوچند ہوا

تجھی جو بام پر آیا ہر و کہڑی دیکھا
فلک سی آج ستارہ مرا بلند ہوا

کہلایا ایسا جھی عشق حال جانان نی
کہ میری سائی پہ بہی شبہہ سپند ہوا

گرا ہی دیکہ کی اوس ہرہ وش کا چاہ ذقن
فرشتہ خو تہا دل آخر کنوین مین بند ہوا

پڑا جو اوس لب شیرین کا عکس دریا مین
ہر اک حباب کا کوزہ مثال قند ہوا

شب وصال ہوی مجکو روز عاشورا
شہید دیکہ کی اوسکا حسین بند ہوا

جو دیکھا بزم مین اوسکا گلا صراحی دار
بلائین لینی کو دست سبو بلند ہوا

بری ہی آہ اسیرونکی دیکہ ای صیاد
تو اپنی گیسوون سی بستہ کمند ہوا

یہ آرزو ہی تری دیکہنی کی آنکہون کو
دعا کو پنجہ مژگان تلک بلند ہوا

یہ تیری افعی گیسو مین زہر ہی قاتل
پڑا جو سانپ پہ سایہ اوسی گزند ہوا

قطعہ

مٹایا دلسی مری آج رنج عریانی
کیا شہید جو تو نی نیاز مند ہوا

بنی ہین صورت دامن یہ زخم دامندار
گلی کا زخم گریبان تیر بند ہوا

خنای ہاتہ مین گیسو کو لیکی بولا یار
یہ میری دزد حنا کی لیی کمند ہوا

دم شکار جو گیسو کو اپنی کہول دیا
سمند ناز کو اوسکی شکار بند ہوا

کوی فسون نہ چلا آیا اوسکی دام مین مین
پری کی طرح سی شیشی مین آپ بند ہوا

جو کہا یا زہر ہی یادِ دہانِ شیرین مین
زبان تک آتی ہی آتی مثالِ قند ہوا

کری غرور نہ طاعت پہ کہدو زاہد سے
مری کریم کو عذرِ گنہ پسند ہوا

فسانہ لب شیرین جو تا فلک پونہچا
یہ کوزہ پشت بہ از کوزہ ہای قند ہوا

اب آگی دیکہیی ای طفل کیا بڑہائی کا
الف ابہی سی ترمی ناز کا سمند ہوا

لحد پہ آیا سگِ یار نذر کیجیی کیا
اک استخوان تہا سو وہ اوسکی ناپسند ہوا



جو ردی ہم تو گری ٹکڑی سنخوانکی وزیر
جنون مین سنگ سی یہ جور بند بند ہوا



حسرت ایجان کہ ہی دلبر سی دلِ زار جدا
مژدہ ایموت کہ عیسی سی ہی بیمار جدا

درپی قتل زمین پر وہ ستمگار جدا
ماہ نو چرخ پہ کہینچی ہوی تلوار جدا

چشم سی چشم بنی ہی جو یہ دلدار جدا
چاہیی تہا رہی بیمار سی بیمار جدا

ہی یہ الفت مجہی سفاک نی جب وار کیا
شکلِ ابرو نہ جبین سی ہوی تلوار جدا

اوسکو طاعت پہ غرور اسکو ہی آمرزش پہ
کبر زاہد ہی جدا کبر گنہگار جدا

تیغ کہسار سی کیا کبک گلا کاٹ موا
ابہی سر کتنی کریگی تری رفتار جدا

جو خریدار گیا آپ بکا ای یوسف
تیرا بازار جدا یار کا بازار جدا

آگیا باغ مین گل ذکر جو اوس عیسی کا ۔ رہم جبار و نی لگی نرگس بیمار جدا

تیری باتون سی جو چھوڑ دہین تجھی کیا ہی عجب ۔ لب سی لب کو تری کر دیتی ہی گفتار جدا

ایسا تیر اوسنی لگایا کہ صفت کرنی لگا ۔ دہن زخم جدا اور لب سوفار جدا

اوڑہ گیا کون کہ ہی گہر مرا ماتم خانہ ۔ اور سیہ پوش ہی یہ سایۂ دیوار جدا

ہی یہ دلچسپ مکان اوسکا پڑی جسکی آنکہ ۔ صورت دید مین وزن ہنوز نہار جدا

غل مچایا ہی جو زنجیرون نی ہی زندان بان ۔ آج زندان سی ہوا کون گرفتار جدا

وہ صنم چشم سی پتلی کیطرح دور نہین ۔ آنکہ کی ڈوری کی صورت نہین زنار جدا

کچہ کشش تیغ نی کی اور کچہ اوسنی جلدی ۔ آخر کار ہوا تن سی سر اکبار جدا

یہ بلا وہ ہی کہ سایہ نہی اور ساتہ رہی ۔ دنکو بہی ہجر کی شب مجہسی نہین یار جدا

میری آنکہو نمین شب و روز پہرا کرتی ہو تم ۔ چشم بد دور زمانی سی ہی رفتار جدا

وصل کا شوق یہ ہی ہی مری گھڑی جو تو ۔ مثل پیراہن گل پہر نہون زنہار جدا

ای وزیر اسپہ ہی اب تجہکو تجہی شاہد
کہ محمد سی نہین حیدر کرار جدا

مر ہی جاتی جو ہو گیسو سی دل زار جدا ۔ یہ وہ شب ہی نہوا اس سی کوی بیمار جدا

یان جدا اشک روان قص مین ہیان یار جدا ۔ تاری سیار جدا ماہ ہی سیار جدا

مژہ جنبش مین جدا ابرو خمدار جدا ۔ نیزہ بازی ہی جدا چلتی ہی تلوار جدا

تازہ گل روز کہلا رہتی ہین گلگشت کہا کر ۔ یان خزان مین بہی نہین ہین گل بیخار جدا

کسی جانباز کی گردن پہ نظر آئی کی بہر | یار کی دوش سی جسدم ہوی تلوار جدا

سایہ سان ہم بہی تسی ساتہ تڑپتی جائین | نہوں قدمونسی ترہی کشتۂ رفتار جدا

تیغ ابرو ہی یہ کچہ زلف نہین ای شانی | اونگلیان چہوتی ہی ہوجائینگی و چار جدا

حور کا کوی طلبگار کوئی غلمان کا | یاران دونون سی ہین تیری طلبگار جدا

ہون یہ ہین وہ ہجر نصیب آپ کی جو ٹہہرون کو دم | تیری دیوارسی ہو سایۂ دیوار جدا

باڑہ بندوق کی ہی قلقل مینا مجکو | موج می بحر مین دکہلاتی ہی تلوار جدا

دردلِ تنگ کرہ خال رہا تا دمِ مرگ | استخوان سی ہین اب زاغ کی منقار جدا

ساتہ لیجاؤن گل داغ فراق گلشن | ہون وہ بلبل نہ پس مرگ ہو گلزار جدا

زخم آئینہ بنین دیکہین جو روئی قاتل | بولی طوطی کیطرح مرہم زنگار جدا

جذبہ شوق شہادت مرادیکہ ای قاتل | ہوگئی میانسی از خود تری تلوار جدا

مار ڈالی یہ ہزارون کو نہو اوس سی گزند | جنبش زلف جدا سانپ کی رفتار جدا

اوسکی گہر جاؤن تو ضد سی مجہی دربان کہوی | آنکہین دکہلائی نگہبان وزن دیوار جدا

ہی وہ دلچسپ تن یار کہ او تری نہ قبا | تار سی جیب تلک اوسکا نہوا تار جدا

حشر کی دن ہی تری نعت ہی اور دست وزیر
اس سلاسل سی نہوگا یہ گنہگار جدا

مر گیا لیکن نہ ہین منت کش گردون ہوا | خاک سی پیدا ہوا اور خاک مین مدفون ہوا

ایک ہی مصرع نہ اوسکی صفت مین موزون ہوا | صورت عنقا دہان یار کا مضمون ہوا

اسقدر اوس زلف کا سودا ہمین افزون ہوا ۔ حلقۂ زنجیر ہر اک دیدۂ مجنون ہوا

قد موزون سرو گل وہ عارض گلگون ہوا ۔ اسیہ قمری گئی بلبل کا او سپر خون ہوا

دامن قاتل نہ چھوٹا جب تلک جیتا رہا ۔ ہو گیا جب قتل دامنگیر میرا خون ہوا

سوکہ کر کانٹا ہوئی ہر اک مری انگشت پا ۔ ای جنون خار بیابان کا نہ مین ممنون ہوا

چاندنی مین سایہ قد دیکھکر بولا وہ شوخ ۔ ایک مصرع تہا یہ مصرع دوسرا موزون ہوا

پنجہ صیاد وا ہی لیکن اوڑ سکتا نہین ۔ طائر رنگ حنا بہی طائر مضمون ہوا

صاف بندش ایسی ہی ہر بیت آئینہ نہی ۔ دیکہتی ہی اوسکو گویا طوطی مضمون ہوا

موت سی پہلی ہی مر جا پہر تو بیڑا پار ہی ۔ جسم جب بیجان ہو کشتی وسی جیحون ہوا

ہنسکی بولا وہ گل تر این گل دیگر شگفت ۔ دانہ گوہر کف رنگین مین جب گلگون ہوا

اپنی گہر مین خوف رسوائی سی دفن اوسنی کیا ۔ حور کی گاڑا مجہی فردوس مین مدفون ہوا

فاتحہ پڑہنی کو جب آیا وہ رشک آفتاب ۔ گنبد مدفن ہمارا گنبد گردون ہوا

گرم رفتاری سی اپنی شمع سان جلتی ہین خار ۔ دامن فانوس گویا دامن ہامون ہوا

ماہ نو مین بنگیا تو ماہ کامل ہو گیا ۔ ضعف میرا حسن تیرا دن پدن افزون ہوا

پاؤن جب سے کہا ہماری غیرت مہتاب نی ۔ خرمن مہ اندازہ رشک اطلس گردون ہوا

یاد قاتل مین فقط آنکھین ابہی پر تیر نہین ۔ [illegible]

قصر لیلی کا نشان پاتی نہین دنیا مین ہم ۔ [illegible]

جانب ابرو ہی قاتل نہی رخ مژگان ہم ۔ یہ کمان وہ ہی کہ جسکا تیر بہی مضمون ہوا

دیکھتی ہی مجکو بس پھر اگئی چشم رقیب | آج ای تاثیر وحشت مین ترا ممنون ہوا

وصف ابرو مین مھینا بھر فلک نی فکر کی | ایک مصرع ماہ نو کا تب کہین موزون ہوا

ہمسی کا ہید ونکو اوس سی اوٹھایا کسلیی | آسمان تنگی لگا چنّی مگر مجنون ہوا

جو ہمی قد تھا جوانی مین ہوا پیری مین خم | یہ وہ مصرع ہی کہ موزون ہی کی ناموزون ہوا

عاشق و معشوق ایکہی خاک سی پیدا ہوے | یہ بھی قسمت ہی کوی لیلی کوی مجنون ہوا

یہ ہمین ہین سیکڑون ہی بیتین کہہ ڈالین وزیر
وصف قد مین ایک مصرع سرو سی موزون ہوا

دم ہی نکلا ساتھ جب آنکھون سی جاری خون ہوا | شہسوار روح کو خون روان گلگون ہوا

جلوہ گاہ قد موزون دیدہ پر خون ہوا | بحر رنگین مین قیامت مصرع موزون ہوا

اونگلی جب کہنی الف پر شرم سی وہ نون ہوا | تو بھی شاگرد جو استاد سی افزون ہوا

وہ پری ہی دختر رز دیکھکر مجنون ہوا | محتسب کی ٹوٹنا شیشی کا لب افسون ہوا

ہون مین وہ مجنون کہ اس ہی طرح رہا ہون ہوا | پھرتی پھرتی صاف شکل آبلہ گردون ہوا

بعد مرون اپنی وحشت کا اثر افزون ہوا | استخوان کہا کی سگ لیلی نی جب مجنون ہوا

اپنا ثانی دیکھکر شمشاد کو وہ سرو ناز | ہنسکی بولا کیا تو اور مصرع موزون ہوا

اسقدر ہین حم دل ہون جبہ کی ٹوٹی ہین خاک | آبلہ ہر ایک شکل دیدہ پر خون ہوا

واہ ری وحشت ہوا جب روح کا اپنی گذر | ماہ نو کا ٹا ہوا اور آسمان ہامون ہوا

ہر قدم پر ٹھوکرین کہاتا ہی لیکن ساتھ ہی | مثل سایہ سرو قد یار کا مفتون ہوا

آسمان ہی واژگون خورشید ہی بیج اثر گون
کسنی پہیری آنکہ جو بخت جہان وارژون ہوا

نکلی ہین دو خال بالائی لب میگون یار
رتبۂ می سی دو بالا رتبۂ افیون ہوا

وصف چشم مست سی ہر دائرہ ساغر بنا
ساقیا شکل بط می طائر مضمون ہوا

حال اپنی بیقراری کا نہ ٹہہرا بیت مین
طائر رنگ پریدہ طائر مضمون ہوا

سرخ موباف اوسنی ڈالا زلف مین ہم مر گئی
دیکہنا اوسکا ہماری واسطی شبخون ہوا

مرکی ہم زیر زمین بہی ساتہ اپنی لی گئی
یہ زر داغ جنون گنجینۂ قارون ہوا

چشم و ابرو کو بنایا ایک جا استاد نی
صاد کی قابل ہی یہ تحریر اوس سی نون ہوا

گل کہلائی ہین مری وحشت نی دیکہا ای عندلیب
سنگ جو آکر لگا وہ خون سی گلگون ہوا

خوبرو محتاج ہرگز غیر کی ہوتی نہین
چادر مہتاب کو مہتاب ہی صابون ہوا

آگیا اوس مہروش کی رخ پہ گرمی سی عرق
چشمۂ خورشید مین ظاہر در مکنون ہوا

پاؤن پڑنی پر بہی ہرگز منہ وہ دکہلاتا نہین
گلشن شداد کافر کا رخ گلگون ہوا



ہوگیا لبریز می اعجاز ساقی سی و زیر
جام خالی مین جو عکس انکی لب میگون ہوا



خواب مین تجسی ہمکنار رہا
عین غفلت مین ہوشیار رہا

خوش نگاہون سی مجکو کار رہا
تیر بیداد کا شکار رہا

طوق و زنجیر پہنے طفلی مین
عشق تب سے گلی کا ہار رہا

سبکی نظرون مین ہوگیا مین سبک
خاطر یار پہ بار رہا

تھم گئے جب کہ تو نہ آئی گا — موت کا ہمکو انتظار رہا

گل لالہ ہماری مدفن پر — دل کے داغون کا یادگار رہا

ہون وہ گریان کہ میری تربت پر — مدتون ابر اشکبار رہا

سر جھکائی رہا سدا گردون — کیا کیا تھا جو شرمسار رہا

فوج طفلان سدا رہی ہمراہ — مین تو وحشت مین باوقار رہا

شعلہ رخسار آئی راتون کو — یون چراغان سر مزار رہا

صورت گرد باد گرد پھرا — ہو کی خاک اوسپہ مین نثار رہا

اوٹھ گیا یار میری پہلو سی — درد پہلو مین یادگار رہا

چلی ٹھکرا کے میری تربت کو — خاک سی بھی مری غبار رہا

ناز نی دی نہ رخصت آگی اوسی — دو وقت م جب مرا مزار رہا



چشم میگون کا مست تھا جو وزیر
ایک مدت تلک خمار رہا



صبح کا عالم ہی رخ مین گیسوون مین شام کا — طور رہتی ہی پھرنی مین تیری گردش ایام کا

وصف ہ کرنی لگا چشم بت گلفام کا — گر کبھی غنچہ کوئی چٹکا گل بادام کا

مین نہین گھر مین نشان باقی ہی میری نام کا — اے جنون مثل نگین عالم ہی میری نام کا

موت ہی زاہد کو پینا بادۂ گلفام کا — ٹوٹنا پانی سی ثابت ہی سبوئی خام کا

روز فرقت نی ہماری منہ نہ دیکھا شام کا — یون پھری ہم سی بھلا ہو گردش ایام کا

قہر تہا محفل سی جانا ساقیِ گلفام کا — شیشی کیا اوڑا اوڑ گیا پینا ہی رنگِ جام کا

سایۂ اوسکی مین بہی کہنچ جاتا ہون فرطِ ضعف سی — سایۂ دیوار ہو جاتا ہی زیرِ بام کا

بیقراری نی لگی کیا جانی کدہر کو لی گئی — ڈہونڈہتا پہرتا ہی مجہکو قافلہ آرام کا

ایکدم جا کر جو بیٹہا پاؤن سیری سو گئی — کوچۂ محبوب ہی کیا ہی مقامِ آرام کا

ہجر کی شب تہی نہ مجہکو بسکہ اُمیدِ سحر — صبح کی تارہی پہ دہوکا تہا چراغِ شام کا

رہا ہی سب مبتلا ہین اپنی اپنی جال مین — [illegible] جام کا تو نقش ہی تحریر جام کا

اپنا بادامی دوپٹا اک ذرا اوڑہا دو تم — دیکہتا تہی ہی پہر سر پہوڑتا بادام کا

لائی ہی کس وحشت مین یارب مجہی سرگشتگی — جستجو مین ہی بگولا گردشِ ایام کا

ایکدم مین بلبلین ساری تڑپ کر مر گئین — باڑہ کا ڈورا اٹہا کیا صیاد ڈورا دام کا

دیکہ طفلی مین ہی گہوارہ تو کرتا ہوش یاد — چاہیی آغاز مین رکہنا خیال انجام کا

جب خیال ہچکی مین کرتی ہین انکہو سی اشک — یاد آجاتا ہی ای ساقی چہلکنا جام کا

مانگتا خلعت شہادت کا زبانِ حال سی — حرف جو لکہتا تو اپنی بسملوں کی نام کا

پاس اپنی وہ ستمگر بیٹہتی ہی کب مجہی — حرف کاغذ ہی اوڑہا یا ہی جو میری نام کا

قاصدا یہ حال ہی صورت مین حالم بسر — ضعف سی مشکل ہی آنا لب تلک پیغام کا

اور بہی بدمست کرتا ہی **وزیر** ست کو
قہقہہ شیشو نکا ساقی اور چہلکنا جام کا

ساغر بنا جو ہجر مین گردِ ملال کا — شیشہ بہی جا ہی عرقِ انفعال کا

موتی کمر ترا نہی پہت دا جو بال کا ‌‌ ‌‌ پہنسن چاہی مرغ جان دلِ نازک خیال کا

سایہ جو پڑ گیا ہی ہما ئی جما ل کا ‌‌ ‌‌ لون سلطنت جبش کی ارادہ ہی خال کا

پہر منہ دکہا ہی مجکو نہ فرقت ملال کا ‌‌ ‌‌ یا رب ہوے وزوصل مرادن وصا ل کا

تصویر کہنچ چکی تو لکہا حشر زیر پا ‌‌ ‌‌ مانی سی جب کہنچا نہ وہ انداز چال کا

شوخی ہی یہ بہی اونہی جو مسّی لگای ہی ‌‌ ‌‌ یعنی دہانِ تنگ پہ دہوکا ہو خال کا

تلوار کی ہی آنچ ہی بتّی کی شعلی مین ‌‌ ‌‌ روغن ہی کیا چراغ مین قاتل کی ڈہال کا

لم دی جیی ہین سنکی یہ ہی طرزِ گفتگو ‌‌ ‌‌ مرتی ہی جسپہ خلق وہ انداز چال کا

از بسکہ ہین تری گُہرِ دندان سی منفعل ‌‌ ‌‌ تارون پہ ہی گمان عرقِ انفعال کا

ہم سب سی پوچہتی ہین نشانِ دہانِ یار ‌‌ ‌‌ ہرگز نہین جواب ہماری سوال کا

لذری جو کوہکن پہ وُہی یان ہی سرگذشت ‌‌ ‌‌ ہی ایک حال قصۂ ماضی و حال کا

وحشت مین یادِ جیب لاکر دی ہین رنج ‌‌ ‌‌ ٹکڑی کرونگا آج گریبان ہلال کا

انکہین مجہی دکہا کی جو دیوانہ کر دیا ‌‌ ‌‌ پہنا و طوق حلقہ چشمِ غزال کا

پہولی ہی رخ پہ زلف کہ بوسہ نلی کوی ‌‌ ‌‌ افعی کو اب کیا ہی نگہبان مال کا

روشن نہو فلک سی کسی شب چراغ ماہ ‌‌ ‌‌ روغن نہ ہاتہ آی اگر تیری ڈہال کا

تو ہمکنار ہو تو بنی یہ مہِ تمام ‌‌ ‌‌ آغوش مین ہماری ہی عالم ہلال کا

رہتی ہی تیری دانتونکی جانب نگہ مری ‌‌ ‌‌ تارِ نگاہ بنگیا ڈورا خلال کا

ہی دیکہو چاندنی کا تری خیمونکو خوف ‌‌ ‌‌ پرتو فگن زمین پہ جو ہی چاند ڈہال کا

پونہچا مین کیا ہی گہات سی دندانِ یار تک
کا ہیدہ ہو کی نکگیا تنکا خلال کا

غنچی چمن مین چٹکی چلی ناز سی نسیم
انداز اوڑایا سب نی تری بول چال کا

ماہِ فلک زمین پہ وہ مشہور ہو گیا
شہرہ ہوا بلند جو تیری جمال کا

برسون مین شعر مین ہو نہال ہی ہا
مضمون بندہ گیا جو کبہی تیری چال کا

ہم منہ کو دیکہ دیکہ کی ہیجا مین یا نصیب
ٹوٹی اوگالدان مزا اوس اوگال کا

جراح میری زخمون پہ ٹپکا ئیو ضرور
روغن اگر ملی تجہی قاتل کی ڈہال کا



برپا ہوا ہی فتنۂ محشر جو ای فریر
کچہہ ذکر آگیا ہی کسی مہوش کی چال کا



اپنی محبوب کا کوچہ رہی مسکن اپنا
بلبلو تمکو مبارک رہی گلشن اپنا

شمع سان بسکہ ہر اک داغ ہی روشن اپنا
مثل فانوس ہوا پیرہن تن اپنا

داغِ دل گل ہین پریشانیِ دل ہی سنبل
ای گلو قابلِ گلگشت ہی گلشن اپنا

یار کو ایسا چہپایمن کہ ہوا ہی تنگی
شکل فانوس ہوا اوس شمع کو دامن اپنا

کیون نہ صحرای قیامت ہو یہ دشت وحشت
کم نہین صورِ سرافیل ہی شیون اپنا

ہمتو ای شمع رخ حسن پرست ایسی ہین
صرف فانوس ہو پہٹ جای جو دامن اپنا

یار کو حال ہر اک طرح سنا دیتا ہے
دوست سی کم نہین اپنی لیی دشمن اپنا

اپنی تیغ اپنی ہی قاتل ہی جو ہو اورکی ہاتہ
غیر کی پاس جو ہو دوست ہی دشمن اپنا

خاکسارونکو بہلا چاہیی کیا زینتِ تن
جامۂ خاک ہی بس پیرہن تن اپنا

کھینچی تیغ اوسنے کیا مین نے مقابل دلکو / دوست سے اپنی لڑاتا ہون مین دشمن اپنا

خشک آنسو ہوی پیری مین وہ اب عشق نہین / شغل شبنم نہ رہا صبح کو خرمن اپنا

ہاتھ دکھلا کے یہ بولا وہ مسلمان زادہ / ہوگیا دست نگر ابتو برہمن اپنا

جب یہان جاتا ہون تو ضد سے مری صورت چشم / بند کرلیتی ہے دیوار بھی روزن اپنا

دیکھنا حسرت دیدار اسے کہتے ہین / پھر گیا منہ تری جانب دم مردن اپنا

پیش ازین بیٹھتی تھی بس سن کی لا پڑہ گوشہ / ابتو ہونٹون تلک آتا نہین شیون اپنا

آج تک نوح کا طوفان اوسے کہتے ہین قمر / ایک دن ہمنے نچوڑا تھا جو دامن اپنا

مری وحشت سے عالم محفل ہی مین ہے صحرا کا / ٹپک کر جو کا قطرہ آبلہ ہو پای مینا کا

ہمین سودا ہے تیری دیکھنے ہی کی تمنا کا / ہوا زنجیر کی حلقون مین عالم چشم بینا کا

قد خم گشتہ نے پہونچا دیا ہے سر کو قدمون تک / گل دستار وحشت مین بنا گھٹا کف پا کا

ہوا مستی مین جو اپنا گذر گلشن مین اے ساقی / تری ہی دیکھنے والی تھی پہلی تاک کو تاکا

کسی خوش چشم کا وحشی ہون میخواری سے گر آؤن / پیالہ ہوے حلقہ دیدہ آہوی صحرا کا

گلے ہی سر جھکی یان صورت مے جو نظر آئی / ہوا اشک یکشو نگو گردن ساقی پہ مینا کا

پریشان صورت سنبل ہے حیران شکل آئینہ / کہون کیا حال تیری گیسو و عارض کے شیدا کا

صراحی وہ اگر دن دیکھکر اوسکی یہ جلتا ہے / برنگ شمع سوزان بزم مین عالم ہے مینا کا

اوڑاتے ہین جو بچیان ہنستی تھی اپنی جیب و دامن کی / اجازت دی جنون نے گر کہین دامن ہے صحرا کا

بحر بحر طویل آتی نہ ہرگز چہوٹی بحرون مین
برا مضمون ہی ایچشم تر اشکون کی دریا کا

بہا ایسا ہی خون تلو نسی اپنی خار چبہ چبہ کر
برنگ دامن گل ایجنون دامن ہی صحرا کا

کیا کشتہ مجہی عشق دہان تنگ نی ایسا
دہان زخم تن ہر ایک سوزن کا بنا ناکا

بہلا کیا کوئی گل اپنا ہوا اس گلشن مین ای بلبل
نہین جب آشنا پاؤن سی کوئی خار صحرا کا

لڑائی بی سبب کرنا یہا تا کر کی کچہ ملنا
اوٹہاتی ہین مزا وصلت مین نخشن ما تی بیجا کا

مرا صیاد دام زلف کو ہی تا کمر کہولے
شکار اوسکو ہوا منظور شاید آج عنقا کا

اب آئی آفتاب اس بزم مین تجہ سی ہی جا خالی
ہہ تابان ہی پنبہ چرخ مین عالم ہی مینا کا

مری وحشت ہی زلف یار سی ہی سلسلہ رکہتی
دہوان زنجیر ہی میری چراغ داغ سودا کا

کسیکی نرگس مخمور کی ہین ناتوان ایسے
ہماری ہاتہ مین جاتی عصا شیشہ ہوا صہبا کا

پر عنقا میسین ہین اور دہان تنگ عنقا سے
دہن کی پاس خط نکلا نہین سایہ ہی عنقا کا

ہوا مشل صدف صحرا ہماری دشت گردی سے
کہ اوس مین گوہر یکدانہ ہی ہر آبلہ پا کا

عجب ہی اللہ ہمسی کیا ہی رنج و راحت سے
کہ گل تو آشنا سر کا ہی اور کانٹا کف پا کا

تو وہ معجز بیان ہی تجہسی عیسی کو نہین نسبت
کہ باتین لب دہن کرنا نہین ہی کام عیسی کا

وزیر ایسا ہون مین وحشی کرون گر غسل دریا مین
بنین زنجیر موجین طوق ہو گرداب دریا کا

شیفتہ زلف دوتا ہوگیا
خود ہین گرفتار بلا ہوگیا

بیٹہی بٹہاتی تمہین کیا ہوگیا
اوٹہ کی چلے حشر بپا ہوگیا

آنکھون سے طوفان بپا ہوگیا
دیکھتی ہی دیکھتے کیا ہوگیا

ای قدِ خم گشتہ مری مرحبا
ایک عصا کہنی کو دوتا ہوگیا

فرش آتی ہی زمین ای جنون
جا تلی مین برہنہ پا ہوگیا

خط مین جو مضمونِ خطِ سبز تہا
تیرہ کبوتر بہی ہرا ہوگیا

چہوٹتے ہی وہ زلف مری ورو
تجکو جنون بادِ صبا ہوگیا

ساتہ کسی نے ندیا بعدِ مرگ
ہاتہ جدا پاؤن جدا ہوگیا

پرتوِ رخسار بنا آفتاب
نقشِ قدم ماہ لقا ہوگیا

وصل ہوا جب تری شمشیر سی
بند سی بند اپنا جدا ہوگیا

بزم مین کس مست کی ہی آرزو
دستِ سبو دستِ دعا ہوگیا

لیکی پہونچ کشتی مے ساقیا
اشکون سی طوفان بپا ہوگیا

کہل گئی بس شکوونکی دفتر ہزار
ایک مرا نامہ جو وا ہوگیا

عشق ہوا اور فزون وصل مین
کے جو دوا درد سوا ہوگیا

کیا ہی حسینونکا تصور بندھا
سامنے پریونکا پرا ہوگیا

خوب ہوا تمنی جو چہرکا نمک
زخم کی کہانے کا مزا ہوگیا

نامہ وہ بہیجا نہ کوی پڑہ سکا
خط مری قسمت کا لکہا ہوگیا

دولتِ دیدار لٹاتا ہی یار
آج فقیرون کا بہلا ہوگیا

## مقت مین انگشت نما ہوگیا

آنکھون مین تیری کیا مین سبکبار ہوگیا
نظرون مین تولنی کی سزاوار ہوگیا

بیہودہ زلف کا مین گرفتار ہوگیا
بیجرم بال بال گنہگار ہوگیا

ہر دم کی تاک جہانک سی بیزار ہوگیا
روزن کو دید کا تری آزار ہوگیا

آنکھین لڑائین تو نی مین بیمار ہوگیا
اچھا ہوا کہ دید کا آزار ہوگیا

رہتی ہی دید چشم تصور سی ہجر مین
نزدیک دور مین سی دلدار ہوگیا

برسات کی جو آئی تو جگنو نکل پڑی
رویا جو مین تو نالہ شرربار ہوگیا

بیٹھی چہری سی تو نی بنایا مگر قلم
خامہ وہم رقم جو شکربار ہوگیا

مستی مین پانی ساقی بیہوش پہ گرا
بیہوش کیا ہوا کہ مین ہشیار ہوگیا

کرنی لگا ہی شکوہ جور و جفای یار
دشمن ہماری دوست سی بیزار ہوگیا

## ولہ

ابر کیا گہر گہر کی آیا کہل گیا
بس ثبات بحر دنیا کہل گیا

راز دل کتنا چہپایا کہل گیا
حال اہل دولت سرا کا کہل گیا

حسن عارض عارضی تہا کہل گیا
خط کی آتی ہی لفافا کہل گیا

آنکہہ سی رومال سرکا بعد مرگ
چشم تر کا آج پردا کہل گیا

تم جو بولی ہوگیا ثابت دہن
باتون باتون مین عقدا کہل گیا

کٹ گیا سر حل ہوئی مشکل مری
ناخن خنجر سی عقدا کہل گیا

نی زبانے باتین سنوانی لگی ‖ گالیون پر منہ تمہارا کہل گیا

تہا قلم بند اپنی آزادی کا حال ‖ خط کو جب اوسنی لپیٹا کہل گیا

خط پہ خط لائے جو مرغ نامہ بر ‖ بولی ان مرغو نکا ڈربا کہل گیا

## وله

نیمچہ سر تک پونہچکر تیز تر ہونی لگا ‖ دیکہ او قاتل فسان وہ ران سر ہونی لگا

حالِ بیتابیِ دل پیشِ نظر ہونی لگا ‖ اشک جو نکلا وہ عینک آنکہ پر ہونی لگا

سوزِ عشق او نوجوان گرمِ سفر ہونی لگا ‖ آئی پیری استخوان شمعِ سحر ہونی لگا

یار کا نخلِ عداوت بارور ہونی لگا ‖ بڑہ چلی دل مین گرہ پیدا ثمر ہونی لگا

سختیِ ایام دوڑی آتی ہی پتہر لیے ‖ کیا مرا نخلِ تمنا بارور ہونی لگا

دیکہا و گلچین اسی کہتی ہین فرطِ اتحاد ‖ توڑتی پہول مین بی بال و پر ہونی لگا

ہو چلا پانی سی پتلا روی تابان دیکہکر ‖ آفتاب اک کاسۂ شیرِ سحر ہونی لگا

کیا چمن مین شاد ہون مین بلبلِ نازک مزاج ‖ گر ہوا بہی چہو گئی بی بال و پر ہونی لگا

ہو گیا بی چین مین دشمن کی بہی فریاد سی ‖ دل نی جب نالہ کیا ٹکڑی جگر ہونی لگا

جرمِ میخواری پہ جب اشکِ ندامت بہ چلی ‖ ابرِ رحمت سا قبا دامان تر ہونی لگا

لن ترانی کی صدا زنجیرِ در سی آ ہی گی ‖ گرتی گرتی لامکان بندیکا گہر ہونی لگا

آسمان سمجہا جو دیکہا شب ترا قصرِ بلند ‖ چاند کا دہوکا چراغِ بام پر ہونی لگا

اوبت کافر خدائی کا تواب دعوی نکر ‖ ہو گئی قیدِ مکان جب دل مین گہر ہونی لگا

سخت جانی سی جوہر ہین چنگاریان ہنگام ذبح
سنگ و آہن ملکی پیدا شرر ہونی لگا

وصل کی شب یہ کہکر انگیا کی چڑیا اڑ گئی
صاف ہمکو شبہہ مرغ سحر ہونی لگا

کیون نہ ای شمشاد قد کہیی چمن آرا تجہی
سایہ سی ہر ہر قدم پیدا شجر ہونی لگا

کاٹکر سر سیری قاتل کو ہوئی فرصت کہان
خون کا قطرہ جو نکلا بڑہ کی سر ہونی لگا

زور عریان ہون اگر دیکھی کوئی عریان نہین
لاغری سی پیرہن تار نظر ہونی لگا

دیکہ ای بت کیا دیا اللہ نی نعم البدل
گہر سی باہر تو جو نکلا دل مین گہر ہونی لگا

خاک مین ملنی لگا دریا جو آنسو تہم گئی
سوکہ کر گہر دیتیی گہر ہونی لگا

وصف کرتا ہی ہمین کسکی طلائی رنگ کا
گلیان کرنی کی خاطر آب زر ہونی لگا

چشم و ابرو سی اشارہ کیسی ای ساقی کیی
نیمچہ دست سبو ساغر سپر ہونی لگا

بڑہ گئی یاد دہن کم ہو چلا زلفوں کا ذکر
آج کل درس مطول مختصر ہونی لگا



جب لگا لکھنی لب جان بخش کی مدحت وزیر
موج آب زندگی ہر شعر تر ہونی لگا



خط سی پنہان عارض رشک قمر ہونی لگا
رات اب بڑہنی لگی دن مختصر ہونی لگا

کچہ خبر ایسی سنی دل بی خبر ہونی لگا
خط کی پرزی دیکھکر ٹکڑی جگر ہونی لگا

کیا ہی لپٹا ہی مری دست تمنا کیطرح
نون تیری ناف کا میم کمر ہونی لگا

بہر گیا جب خون مجہ بسمل کا تڑپی اسقدر
تیغ سی جوہر جدا مثل شرر ہونی لگا

جسطرح پتا نکل آتا ہی شاخ سبز سی
ابرا وہ کر تیغ قاتل سی سپر ہونی لگا

چاہیی نقلِ مکان کرنا بہت بیمار ہون
قبر کو کہدنی لگی تیار گہر ہونی لگا

حسرت ای پیری کہ اب چلنی کی تیاری ہوی
جسمِ خاکی روح کو گردِ سفر ہونی لگا

قد قیامت کا الف ہی میم محشر ہی دہن
اک جہان دو حرف سی زیر و زبر ہونی لگا

بڑہتی بڑہتی ماہِ نو جسطرح ہوجاتا ہی بدر
نیمچہ یون دستِ قاتل مین سپر ہونی لگا

بلبلون نی آنکہ ڈالی ہی رگِ گل جانکر
پٹکا بلبل چشم کا زیبِ کمر ہونی لگا

دو ہی باتون مین ہوی وہ بی ہین مین بی بان
قصہ کوتہ رات جو ذکرِ کمر ہونی لگا

پیار کسکو تیری آنکہون پر بہلا آتا نہین
سرمی کا دنبالہ آغوشِ نظر ہونی لگا

رہتی ہی وان ہر ایک عنصر اپنی مرکز کی طرف
پہلی منزل مین جدا ہر ہمسفر ہونی لگا

خندۂ دندان نما سی دو ہلال آئی نظر
رات مجکو شبہۂ شق القمر ہونی لگا

تجسی لڑکر ہم جو آئی باغ مین ای جنگجو
شاخِ پر خم تیغ ہر پتا سپر ہونی لگا

اب کوی رستا بہٹکتی ہین ہم ای خضرِ اجل
جادۂ راہِ عدم موئی کمر ہونی لگا

کرتی ہین ہر روز گلگشتِ ریاضِ کوی یار
جیتی جی فردوس مین اپنا گذر ہونی لگا

تنگنائی دہر نی تاثیر سی تاثیر کے
روزنِ دیوار سی کوتاہ گہر ہونی لگا

جب پڑا وحشت مین عکسِ گوہرِ آبلہ
ہر قدم نقشِ قدم درجِ گہر ہونی لگا

ہوگئی تیمور پائی حرص جب توڑا وزیر
ہاتہ اوٹہایا جادہ سی سر پہ چنور ہونی لگا

ساقی سی آج نامہ و پیغام ہو گیا
ساغر چلا روانہ خط جام ہو گیا

افزون ہوا جو کفر تو اسلام ہوگیا
زنار برہ کی جا بتہ احرام ہوگیا

گردش مین چشم یار کا اب جام ہوگیا
دور پیالہ گل بادام ہوگیا

کیا بگیا بگڑ کے مرا خانہ خراب
اوٹہا جو گرد باد کبہی بام ہوگیا

شیشہ کہان ہی دل کا جو پتہر اوکرتی ہو
مدت سی نذر سختی ایام ہوگیا

ہی آب و خاک و نار و ہوا مین ہی تفرقہ
اس درجہ اضطراب مین اندام ہوگیا

پونہچایا تا بہ کعبۂ مقصود فقر نے
ترک لباس جامۂ احرام ہوگیا

اہنو رہا ہی ناخن خنجر کی ہاتہ سے
لپٹا یہ مرغ دل گرہ دام ہوگیا

پتلا ہوا یہ حال اون آنکہونکی عشق مین
بادام گہل کے روغن بادام ہوگیا

ساغر یہ کسنی گردن مینا پہ رکہدیا
طوق گلوی شیشہ خط جام ہوگیا

دکہلایا جذب عشق نی کیا حسن انقلاب
لکہا کسیکا نام ترا نام ہوگیا

کیا بی نقط سناتا ہی تیرا دہان تنگ
گویا یہ میم کلمۂ دشنام ہوگیا

کرتا ہی مچہلیونکی عوض موتیونکو صید
دہاگا تری خلال کا بہی دام ہوگیا

سچ کہتی ہو کہ مین رگ جان سی قریب ہون
تم روح بنگئی تو مین اندام ہوگیا

طفلی مین ہی لکہی تو الف بی شراب کی
ابجد مری سبق کو خط جام ہوگیا

کب ہین حریص بحر توکل کی آشنا
موتی کا ایک قطرہ ہی مین کام ہوگیا

جب ہاتہ خالی آیا وہ صیاد رو دی ہم
مجہ ایسا تار اشک بڑہا دام ہوگیا

سمجہا اشارہ آنکہہ کا زاہد یہیون شراب
شیشہ نگاہ کم سے تری جام ہوگیا

گمنام مین ہوا جو ہوئی آپ ہی آدہن | گر اس نگین کی سنا بہ مرا نام ہوگیا
راہِ خدا مین ترکِ تعلق نہو سکا | ور کار اب بہی جامۂ احرام ہوگیا

کیا جلد آیا ہجر مین دون نقدِ جان فرزیر
پیکِ اجل تو قابلِ انعام ہوگیا

سودای عشقِ بادۂ گلفام ہوگیا | گردن مین طوقِ عکسِ خطِ جام ہوگیا
موقوف دورِ گردشِ ایام ہوگیا | روزِ سیاہ زلفِ سرِ شام ہوگیا
راحت جو مجکو دی تو ہوا نیکنام یار | آرامِ دل بنا تو دل آرام ہوگیا
مژگان پہ آگئی ہین مگر اشک ہای گرم | خسخانۂ چشمِ تر کا جو حمام ہوگیا
ساقی نی دی شراب تو کوتاہی نی کی | شکلِ دہانِ شیشہ لبِ جام ہوگیا
طاعت مری سبب ہی اطاعت کا یار کی | مین اوسکو پوجتا ہون جو بت رام ہوگیا
آنسو بہا تو رشتہ بپا مرغِ دل ہوا | دانی نی کی جو نشو و نما دام ہوگیا
صیاد اوڑ سکی گا نہ اب عندلیبِ حسن | خط پہول سی عذار پہ گلدام ہوگیا
دردِ فراق نی ہمین مارا تو کہتی ہین | کیا ہوگیا وصال جو آرام ہوگیا
رتبہ بڑہا یہ آپکی قصرِ بلند کا | جہک کر فلک کلاہِ سرِ بام ہوگیا
ہجران تپِ فراق سی بکنی لگا رقیب | نکلا مرا بخار او سی سرسام ہوگیا
دل شاد ہی تری عرق آلود زلف مین | مچہلی کو موجِ آب مگر دام ہوگیا
ای روح دیکہ صنعتِ پروردگار کو | مشتِ غبار جامۂ اندام ہوگیا

دیکھی گزک جو ستونکی زاہد بہک گیا — پانی بہر آیا منہ مین می آشام ہوگیا

اوس گل نی منہ لگایا تو بوسی کی واسطی — شکل دہان غنچہ لب جام ہوگیا

کیا کیا غبار یکی چلی سوی کعبہ ہم — اک گرد پوش جامۂ احرام ہوگیا

آنسو جو پی گیا تری آنکھونکی یاد مین — لذت مین صاف شیرۂ بادام ہوگیا

دل سی تو اونکی دور ہین بیٹھی ہین گو قریب — جو روبرو سخن ہوا پیغام ہوگیا

دلکو کیا گداز محبت کی آگ نے — پختہ ہوا سبو جو مرا خام ہوگیا

پیری مین او جوان ہوی امید دید قطع — تار نگاہ ٹوٹ چلا خام ہوگیا

چلتی ہی کفر و دین کی شراب دو آتشہ — کیا جانی کون ساقی گلفام ہوگیا

سیکہہ آب و نار و خاک و ہوا سی ملاپ تھی — اک دل جو چار ہوگئی اندام ہوگیا

یا شاہ انبیا تری در کا فقیر ہون
مشہور گو وزیر مرا نام ہوگیا

نہین کٹتا ہی یہ میدان بلا — بد وای خشم بیابان بلا

مستعد زلف مری رخ پہ ہے — ہی مہیا سر و سامان بلا

مرگیا گیسوی پر پیچ مین دل — چھٹ گیا قیدی زندان بلا

ہار پہولون کی ہین چوٹی مین عیان — کیا ہی پہولا ہی گلستان بلا

بولی بکہرا کی وہ زلفین اپنے — ہم ہوی سلسلہ جنبان بلا

اونچی چوٹی ہی غضب ای قد حسن — کیا ہی اوٹھا ہی یہ طوفان بلا

ان کے تو تری زلفوں میں نہیں | ہی چراغ تہ دامان بلا
گرمی رخ سی عرق ریز ہی لف | ہی گہربار یہ نیسان بلا
دل مری سینے میں ہی محو مژہ | ہی سے شہر نیستان بلا

## ولہ

گردش میں ہی داغ دل بیتاب کا پہالا | گرداب بنا چشمۂ سیماب کا پہالا
چہٹ جاتا ہی زخم دل بیتاب کا پہالا | رکہتا ہی اثر رات کو سرخاب کا پہالا
تابندہ ہی داغ دل بیتاب کا پہالا | ہمتاب ہی خورشید جہانتاب کا پہالا
بیتاب ہی داغ دل بیتاب کا پہالا | اک شعلۂ جوالہ ہی تیزاب کا پہالا
چکر میں ہی زخم دل بیتاب کا پہالا | کیا رکہ دیا جرّاح نی گرداب کا پہالا
خورشید جہان سوز قیامت نکل آیا | لوہٹ گیا داغ دل بیتاب کا پہالا
گلکاریاں کی ہین یہ زر داغ جنون نے | پہولا م کا پہالا ہی نہ کمخواب کا پہالا
پرتو تری عارض کا چمن میں دم گلگشت | ہی داغ دل لالۂ شاداب کا پہالا
قاتل کی صفت کرتی رہین گی دہن زخم | کچہ مہر خموشی نہین تیزاب کا پہالا
او چرخ ستمگر ہی بڑا داغ جدائی | چہوٹا ہی بہت چادر مہتاب کا پہالا
پہوڑی کی طرح پہوٹ بہین اور بہی آنکہیں | رومال ہوا ہی نہین تیزاب کا پہالا
ساقی تو مری زخم کی انگور پہ رکہدی | اس شیشۂ مینا ہی می ناب کا پہالا
وہ زخم لگا ہی کہ دکہائی نہین دیتا | درکار ہوا مرہم نایاب کا پہالا

چارآنکہین ہوتین زخم جدائی ہوا اچہا
پردہ ہی یہان دیدۂ احباب کا پہاہا

خورشید قیامت سی مشہور ہوا ہی
اوتر ا ہوا داغ دل بیتاب کا پہاہا

چہپ چہپ گیا خورشید گریبان سحر مین
جب ہٹ گیا داغ دل بیتاب کا پہاہا

دکہلاتا ہی رہ رہ کی چمک داغ جگر ہر
ہمتاب ہی کیا کر تک شب تاب کا پہاہا

تیغا کیا ظالم نی درِ زخم جگر کو
جرّاح نی رکہا نہین تیزاب کا پہاہا

داغ دل سوزان ہی چراغ شب ہجران
رکہدو پر پروانۂ بیتاب کا پہاہا

اوتری جو مری زخم سی تو لی اوڑی بلبل
ہمرنگ ہی برگ گل شاداب کا پہاہا

قطعہ

دیکہا تہا یہ خواب وسکی نگہ نی کیا زخمی
اور حلقہ ہوا گیسوی پرتاب کا پہاہا

حسرت ہی کہ پہر طالع بیدار سلادی
پہر زخم لگی پہر وہ ملی خواب کا پہاہا

گلتکی کو اونکی دل مجروح پہ رکہدو
خورشید نی بہیجا مجہی مہتاب کا پہاہا

ہر روزن درِ زخم ہوا تیغ نگہ سی
اب جہانک کی رکہ دیجیی جلباب کا پہاہا

تیار ہوا سینۂ مجروح کا محضر
لو مہر شہادت ہوا تیزاب کا پہاہا

کیا زخم کی کوچی مین ہی نقش قدم ہی
اوٹہتا نہین جرّاح سی تیزاب کا پہاہا

مجروح ہوا ہون طلب بوسۂ لب مین
رکہدی کوی برگ گل عناب کا پہاہا

زخم دل وحشی پہ گریبان کی طرح سی
سو ٹکڑی ہوا رکہتی ہی تیزاب کا پہاہا

قاتل ترمی مجروح کی نیند اور اوڑادی
پردا تہا مگر دیدۂ بیخواب کا پہاہا

جاپونہچی اگر سینۂ گردون پہ ترپ کر
ستّارہ ہو داغ دل بیتاب کا پہاہا

آئینہ وزیر اوسکو نظر زخم دل نزار
بنجای اگر آئینہ ہی تیزاب کا پہایا

جو بہر صلح ہی وہ ترکِ جنگجو آیا
بڑہا یہ تیغ کا پانی کہ تا گلو آیا

بیان ابروِ قاتل سی منہ پہ کہائی تیغ
جو پیٹہ پیچہی کہا تہا وہ روبرو آیا

ہمیشہ گریہ و زاری ہی کہ خونباری
جو اشک تہم گئی تو آنکہ سی لہو آیا

نمازِ شکر پڑہی کعبی کو سلام کیا
جو حکم سجدیکا عاشق کو چار سو آیا

اگر زمین کی پوچہی فلک کی اوسنی کہی
یہ اونکا آدمی اچہا فرشتہ خو آیا

سما گئی مری سینی مین مثلِ دل شیشی
تمہاری محتسبو ہاتہ کیا کدو آیا

وہ حال پوچہتی ہین مین خموش ہون وہ زخم
زبان جو بند ہوی وقتِ گفتگو آیا

زبان کٹ گئی دانتون سی ملگئی تحریر
کبہی جو لب پہ مری حرفِ آرزو آیا

گمان ہوا یہ مجہی چاند دہوپ مین نکلا
جو زرد کپڑی پہن کر وہ ماہرو آیا

پلاکی شیر سلاتی ہی طفل کو دایہ
دلیلِ خوابِ اجل ہی سفید مو آیا

غضب سی کہیچا جو پہیلائی اپنی پیار سی ہاتہ
خدنگ جانبِ آغوشِ آرزو آیا

جفا مین کیسی وفاؤنکی ذکر پر بگڑی
غضب ہوا کہ عتاب بہانہ جو آیا

ہین احتیاج مین بی احتیاج عالی قدر
کہ چاکِ جیبِ سحر کب پی رفو آیا

ہوی درختون مین گلبرگ ساری تہی سبز
چمن مین جب وہ گلستان رنگ و بو آیا

سفید ضعف سی کیا ہو گیا تن پر گرد
ہوا لباس جو میلا تو رخت شو آیا

جو اسکو خواب مین دیکھا رخِ قیامت نے — سحر کو آتش حشر رو برو آیا
نہ تہی شراب کہ پیدا ہوا مرا دلِ مست — پیالہ ہی نہ بنا تہا کہ یہ سبو آیا
خدائی جسمو تجکو جانمین عطا جو کہین اب ہی بت — بجای روح ہماری بدن مین تو آیا
جلایا طور لو جسنی وہی گری بجلی — کدہر سی شعلۂ آوازِ گفتگو آیا
دلی مین چرخ نی چکر کہ چرخ ہو جاتی — تماشا دیکہنی میرا وہ ماہ رو آیا
نہ ہمکو ہاتہ مین دل تو مرا پہر آنکہ دکہاتو — مزا نہین ہی اگر جام بی سبو آیا
نہائی خون مین ہم ہاتہ جان سی دہوئی — یہ غسل آیا ہمین اور یہ وضو آیا
برہمنو جو ابہی کفر تازہ تازہ ہی — وزیر تا درِ بتخانہ قبلہ رو آیا

خطِ سیہ سی کانٹون کا اک ڈہیر ہو گیا — غمزہ نکیجی سیف وقن بیر ہو گیا
وہ چشم مجکو مار کے خونخوار بن گئی — آہو شکار کر کے ہمجی شیر ہو گیا
لغون نی دلکو چہین لیا رخ کی دید مین — لوٹا ہی دن دہاڑی یہ اندہیر ہو گیا
بڑہ جا ہی گی جفا ہی ہوا نوجوان وہ طفل — یہ نیمچہ ستم ہوا شمشیر ہو گیا
یہ کر جو آستین سی پو نہچا ہی کوس تک — ای اشک کوس بہر کا تجہی پہیر ہو گیا
آنسو نکل نکل کی جو مژگان پہ تہم رہی — دریا کناری موتیون کا ڈہیر ہو گیا
ہنک کے ملی جو سب سی تو مرنی لگا جہان — قد کو جو خم کیا خمِ شمشیر ہو گیا
بلبل چمن مین گل کی روش بن خموش رہ — مجہ بینوا فقیر کا یان ڈہیر ہو گیا
درگاہ خواجہ کی ہی یہ روضہ وزیر کا — آ خاتمی کو لکہنو اجمیر ہو گیا

کب دیا انگور نی شیشہ شراب پاک کا
نام ہی دہوکی کی تہی وارست تاک کا

ظلم ابہی تو دیکہنا ہی گردشِ افلاک کا
منتظر ہی شیشہ ساعت ہماری خاک کا

قتل کو کافی ہی خنجر ناخنِ سفاک کا
جسم لاغر ہی مرا بس ایک چٹکی خاک کا

کب گوارا ہی پہننا ململجی پوشاک کا
ہو گئی ڈہیلا ضعف سی اوتری جامہ خاک کا

دور ہو دل سی الم اُس ململجی پوشاک کا
خوب ہو جاتی سفید اپنی ضعف جامہ خاک کا

اپنی خاطر شیشہ انگور سی ٹپکی شراب
چاہیی بوتل نہی سایہ سمٹ کر تاک کا

آبِ خجلت مین نہائی دیکہکر تجکو حسین
ہاتہ مین دستانہ کیسہ بنگیا دلاک کا

آفتابِ جام می نکلا تو اوس مہ کی لیے
بنگیا سورج ہی ہر ایک پتا تاک کا

یہ قبا ہاتہ آئی تو کر دیجیی ترکِ لباس
عیب پوشی سی کہین بہتر ہی کم پوشاک کا

کون ساقی ہی مئ غم سی جو ہوتا ہی سرور
ہاتہ مین کس کی ہی ساغر گردشِ افلاک کا

غیر سی ہنسکر جہکایا یار نی خجلت سی سر
زہر خندہ نی اثر پیدا کیا تریاک کا

دامنِ زین سی لپٹ کر ہمنی جو فریاد کی
ہو گیا ٹکڑی گریبان حلقہ فتراک کا

کہربا بنکر رہیگا جذب میرا رنگِ زرد
دیکہیی وان کس طرح ٹہہریگا تنکا تاک کا

پوچہ لین گی راہ وحشی کوچہ زنجیر کے
ہر بگولا خضر ہی صحرائی وحشتناک کا

جسم کو جنبش نہین ہوتی ہی بی تحریکِ روح
پانون سی راکب کی چلتا ہی یہ مرکب خاک کا

زہر کہائین گل چمن مین خالِ جانان دیکہکر
داغ مین لالی کی پیدا ہو اثر تریاک کا

ای وزیر میرا اوسکا دہن ہی چشمہ آبِ حیات
موج آبِ زندگانی نام ہی مسواک کا

یہ روی بزم مین جام شراب ڈوب گیا | نہان وہ سہ جو ہوا آفتاب ڈوب گیا
لگا یا غوطہ جو اوس مہر وش نی دریا مین | تو لوگ کہنی لگی آفتاب ڈوب گیا
بڑہا یہ بارش ابر مژہ سی سیل سرشک | کہ خیمۂ فلک بی طناب ڈوب گیا
تمہاری آتش رخسار نی یہ گرمی کی | کہ مین پسینی مین اب ای جناب ڈوب گیا
چہپایا جام جو ساقی نی گر پڑی مری اشک | ستاری آی نکل آفتاب ڈوب گیا

ولہ

صدمۂ شب فرقت کا اوٹہانا نہین اچہا | ای بیخبری آپ مین آنا نہین اچہا
وحشی ہون نہ تصویر ہی لی آہ بیابان | مانی سی کہو پاون بنانا نہین اچہا
آمادہ نہون پہر کہین توبہ شکنی پر | قلقل کی صدا مجکو سنانا نہین اچہا
تعریف یہ شیرین کی عبث ہوتی ہو کڑوی | تم نیک سہی سارا زمانا نہین اچہا

ولہ

فہم کیا ادراک کا سمجہی جو شان مصطفی | ہی خداوند دو عالم رتبہ دان مصطفی
خضر و عیسی کو ابہی جانی کا ہو اشتیاق | گر کری زندہ لب معجز بیان مصطفی
ہر سحر جاروب دیتا ہی پرون سی جبرئیل | سجدہ گاہ قدسیان ہی آستان مصطفی

ولہ

برنگ شمع ہوا کٹ کی میرا سر پیدا | وہ نخل ہون کہ خزان مین کیا ثمر پیدا
پلا ہون دامن صحرای بیقراری مین | ہوا ہون طائر بسمل کی زیر پر پیدا

## ولہ

ہی کشتی پر مستعد ای بت جو تو ہو جای گا
سنگ ہی قالب تہی کر کی سبو ہو جای گا

وحشیون کی زخم کا جراح کیا جانی علاج
زخم چاک جیب کو مرہم رفو ہو جای گا

ولہ

حسن یوسف سی فزون تر ہی رسول اللہ کا
ہی وہ نور چشم یعقوب اور یہ نور اللہ کا

ولہ

نہین غم زاہدان خشک کو خورشید محشر کا
سلامت ہی اگر سایہ ہماری دامن تر کا

ولہ

خون میرا دیکھتی ہی ہم کہ قاتل گرا
پیشتر گرنی سی اوسکی کیون نہ مین بسمل گرا

ولہ

چھپ گیا دوستی کی پردی مین
دشمن جان نی کیا حجاب کیا

جا لگی گور کی کنارے ہم
نوح کی ٹہہری یا تراب کیا

ولہ

ہوا جب دل شکستہ پھر صفائی غیر ممکن ہی
گرہ پڑ جاتی ہی جسوقت دہاگا توڑ کر جوڑا

ولہ

جلا دیا ہو گلشن مین آتش گل نے
دہوان سا آج جو بلبل کی آشیان سی اوٹھا

## ردیف بای موحدہ

بات کا اپنی نہ جب پایا جواب
ہم یہ سمجھی وہ دہن ہی لاجواب

باتین سنوائین لب خاموش نی
ورنہ ہم دیتی اوسی کیا کیا جواب

بی نشان ہی وہ کمر مشکل ہی یہ
کون سی شی ہی نہین جسکا جواب

سادہ کاغذ بھیجا نامی کی عوض
وان سی آیا ہی تو صاف آیا جواب

پوچھتا گر اوس کمر کا مین نشان
غیب سی ملتا مجھے اسکا جواب

تم جو کچھ کہتی زبان تیغ سے
مین دہان زخم سی دیتا جواب

آج مجھ سی بات اگر کرتی نہین
دین کی یہ بیت کل خدا کو کیا جواب

ی دہن وہ ہی تو مین ہون بیزبان
یار کی صورت ہون مین بہی لاجواب

لہ کی اک مصرع مہ نو رہ گیا
ہو سکا کب بیت ابرو کا جواب

بات سید ہی کی جو تہا مذکور قد
ذکر ابرو مین دیا ٹیڑہا جواب

لیجیی کیا بات اس کج طبع سی
دیگا چرخ واژگون الٹا جواب

باتین کرتا ہی جو پردہ چہوڑ کر
مجکو دیتا ہی وہ در پردا جواب

لیا ای واے پیغام اجل
پر نہ قاصد لیکی کچہ آیا جواب

سنکی باتین میری حاسد چپ ہی
ای وزیر اپنا سخن ہی لاجواب

ی ہو ہم پہ کر نیکو بیداد دیا نصیب
بہولی ہو ونکو لون ہین کیا یاد دیا نصیب

کتنی اسیر ذبح ہوی کتنی چہٹ گئی
ہمسی ہا تغافل صیاد دیا نصیب

تصویر ہی نہ کہنچ سکی مجہ ناتوان کی
گر گر پڑا ہی خامہ بہزاد دیا نصیب

ٹہین چمن مین ہتو کسی سرو کی بغیر
دیکہین وصال قمری و شمشاد دیا نصیب

قسمت یہ اپنی اپنی تجہی خندہ لب کیا
ہمکو عطا کیی لب فریاد دیا نصیب

ایذائین وقت ذبح بہی کیا کیا نہائین عیش
رگ رگ کیا ہی خنجر فولاد دیا نصیب

دیکہا جو مجکو کہتی ہین حسرت سی خوبرو
ہم آدمی ہون اور یہ پریزاد دیا نصیب

باقی رہا تہا جیب سو ٹکڑی اوڑا دیا
دست جنون نی خوب کی امداد دیا نصیب

تا مرتی دم بہی حسرت دیدار ہی رہی — کرتا ہی بند آنکہون کو جلاّدیا نصیب
دل یار سی لگاتی ہی نظرون سی گر گئی — کیا اپنی عشق کی ہی یہ افتاد یا نصیب
بہولی نہین اجل کسی عاشق کو ہجر مین — پر اوسکو اک ہمین نہ ہی یاد یا نصیب



واقف کیطرح ہجر مین تڑپی نہ کیون وزیر
وصل تو اتفاق نہ افتاد یا نصیب



کسکی شمع رخ سی ہی روشن چراغ آفتاب — اندنون کچہ آسمان پر ہی دماغ آفتاب
گر کہون مین انکو کسجا ملوگی تو کہے — ہی وہ نادان شبکو جو پوچہی سراغ آفتاب
شمع روی یار سی اوٹہی جو فانوس نقاب — مثل شمع صبح بجہ جائی چراغ آفتاب
ہون وہ میکش ساقی گردون سی لیتا ہون مدام — ساغر مہ راتکو دنکو ایاغ آفتاب
چین گیسو سی فرا دکہلادی عارض کی چمک — یہ وہ شب ہی جسمین روشن ہی چراغ آفتاب
سیر کرتا ہی دل پر داغ کی وہ رشک مہر — ہی بجا کہیی اگر اب اسکو باغ آفتاب
دانت تاری ہین مسی ہی رات پیشانی ہی صبح — قد ہی شمع ماہتاب اور رخ چراغ آفتاب
خط کی نبی سی نکل آئی ہین یون رخسار صاف — ہو گہن کی قید سی جیسی فراغ آفتاب



آسمان کو بہی ہی کیا عشق رخ جانان وزیر
دل کی داغون کی طرح روشن ہی داغ آفتاب



کریگا دید سی قطع نظر خواب — تمنا وصل کی اور اسقدر خواب
شب فرقت کری عزم سفر خواب — مری آنکہون سی لی پائی نظر خواب

## ردیف بای فارسی

عبث چہوا تری گیسوی عنبرین کا سانپ
ہوا ہی ہاتھ مرا میری آستین کا سانپ

چمن مین دیکھ کی زلفِ سیہ ہوا نادم
سفید ہو گیا پیچان یاسمین کا سانپ

دلِ فگار جو نالی کری کہای وہ زلف
صدای نی کی طرف آی ہو کہین کا سانپ

کری گی پرورشِ زلفِ صبحِ عارضِ یار
پیی گا شیرِ سحر سی یہ جبین کا سانپ

نہین ہی روی عرقناک پردۂ مشکین زلف
یہ اوس چاٹنی نکلا ہی ملکِ چین کا سانپ

خیالِ زلف مین رو کر جو اشک پونچھی ہین
ہی آستین کا ہر اک تار آستین کا سانپ

تمہاری آئنہ رخ پہ زلفِ مشکین ہی
حلب مین رہنی لگا ابتو ملکِ چین کا سانپ

کہونگا دیکھ کی ہین چین زلف مین دُرِ گوش
اُگل رہا ہی یہ من زلفِ عنبرین کا سانپ

جو کہل گیا کبھی جوباف تھرا ای گا
ابھی ہی کیچلی مین جعدِ عنبرین کا سانپ

دبا کی ہونٹون مین گیسو کو ناز سی بولی
بجای شیر یہ عادی ہی انگبین کا سانپ

کہا جو ہنس کی نہین دونگا بوسہ کاکل
تو موجِ خندۂ لب ہو گئی نہین کا سانپ

اوٹہا کی اب گلِ عارض سی زلف ہاتھ مین لو
چڑہا دو شاخِ گلِ تر پہ یاسمین کا سانپ

تمہارا گیسوی انکار بڑہ کی قفل ہو
طلسمِ حسن بنا دی نہین نہین کا سانپ

وزیر نیکو نکی صحبت سی بھی ہوتی ہین نیک
کسیکو کاٹی نہ زنہار یاسمین کا سانپ

افزون کہین ہی حسن مین شمس و قمر سی آپ
آئینہ لیکی دیکھی میری نظر سی آپ

## ردیف تای فوقانی

دیکہین گر سرو قدّ یار درخت — گرین قدمون پہ سایہ وار درخت

سنگ کہاتی ہین بار بار درخت — اپنی پہل سی ہین زیر بار درخت

کب ہین مانند قدّ یار درخت — ہین شگوفون سی داغدار درخت

عشق پیچان کی طرح لپٹون مین — دیکہون گر مثل قدّ یار درخت

داغ کہا کر نہ ہم نی پہل پایا — گل کہلا کر نہ لا یا بار درخت

زلف مشکین کو کہولدی او سرو — تا کہون ہی یہ مشکبار درخت

وہ شجر ہی تری نگینی مین — سیکڑون جسپہ ہون نثار درخت

وہ غمین ہون کہ بعد مرگ بنے — نخل ماتم سر مزار درخت

پہل جو ہی جکو پہل ہی برچہے کا — ہجر مین ہین مثال دار درخت

کیون یہ پتہر لگاتی ہین لڑکے — ای جنون کیا ہون باردار درخت

سرو صدقی مین ہوگیا آزاد — دیکہین اب کون ہو نثار درخت

چشم بد دور آنکہین ہین بادام — ہی قد یار میوہ دار درخت

نخل شعلہ ہو پہول انگاری — جلین دیکہین جو قدّ یار درخت

## ولہ

زبان کو وصل کی شب گفتگو کی کب ملی فرصت — ہجوم بوسۂ لب نی نہ دی اک بات کی فرصت

قدِ آدم تری تعظیم کرتے اوٹہکی خاک تا ہے — پس مردن جو دیتی ناتوانی ای پری فرصت

بنی غربال بہر بازی طفلان مری گل کی | فلک نی خاک چہنوائی نہ مری سر پہ بہی فرصت
صدای کاروان ہوش گم ہون مثل یوسف ہین | نہین دیتی ہی مجکو ایکدم ہی بیخودی فرصت
نہین ذوق گلوگیری گریبان پہٹ چکا اپنا | ہوی بیکار اب دست جنون کو ہو گئی فرصت

ولہ

تنگی دہن سی ہی اٹہے بات | چہوٹا سا ہی منہ ترا بڑے بات
کیا چرب زبان وہ شعلہ رو ہی | لب تک آ کر پہسل پڑے بات
مطلب پر اگر زبان دو تم | ہو منہ سی ابہی نکل کہڑے بات
دل شیشہ ساعت اپنا ہین جای | ساقی نگری جو دو گہڑے بات
ہین پیٹ کی ہلکی وہ صدف سان | موتی کی طرح نکل پڑے بات

ولہ

فصل اپنی ہی اہد کسکو سودای بہشت | ہم برنگ باغ دنیا ہین جمہ ہاتہ آئی بہشت

ولہ

جاون دوزخ کو نہ لون احسان دربان بہشت | کچہ جہنم کا نہین مانگ ہی رضوان بہشت

ردیف ثای مثلثہ

ہو نہ لے تم حرف وفا کیا باعث | ہای خط بہی نہ لکہا کیا باعث
زلف کو مشک کہا کیا باعث | ہوی ہمسے یہ خطا کیا باعث
کس مسلمان کو بتو قتل کیا | کرتی ہو شکر خدا کیا باعث
ہی خدا تو رگ جان سی بہی قریب | کیون وہ بت دور رہا کیا باعث

یار کیا تیغ بکف پھرتا ہی — سر مرا پھرنے لگا کیا باعث

یان تو پیغام اجل آ پونہچا — وان سی قاصد نہ پھرا کیا باعث

کھول دی زلفِ سیہ کیا اوسنے — دن شبِ تار ہوا کیا باعث

بوسہ خالِ ذقن مانگا تھا — داغِ دل تونے دیا کیا باعث

کیا پڑہا یا اوسے کچہ غیرون نی — خط ہمارا نہ پڑھا کیا باعث

عشق مین کیون ہی مجھی ننگ سی عار — اوٹہ گئی شرم و حیا کیا باعث

کھل گئی ہنسنی مین کیا دانت اوسکی — گر پڑی برقِ بلا کیا باعث

سرمہ آسا ہون سیہ بختی سے — پھر مین نظرون سی گرا کیا باعث

ای جنون دشت مین کانٹون نی مجھی — پاؤن پڑ پڑکی رکھا کیا باعث

کسکو اب پیسی گا نظرون مین — سرمہ آنکھون مین دیا کیا باعث

جب کیی نالی زمین کانپ اوٹھی — آسمان گر نہ پڑا کیا باعث

## ردیف جیم عربی

ہوا کیا دل مین خونِ آرزو آج — کہ خون آلودہ ہی ای اشک تو آج

ہوی قاتل سی بیڈھب گفتگو آج — کرون زخمِ دہن کو مین رفو آج

بتون کو امتحان اپنا ہی منظور — خدا رکھی ہماری آبرو آج

مرا سر دار مین لٹکا کی خوش ہی — ثمر لایا ہی نخلِ آرزو آج

لہو مین اشکِ خون نہلا رہی ہی — لیا کیون نامِ قاتل بی وضو آج

جو کچھ ہوتا ہی فردائی قیامت
دکہادی دو قدم بس چلکی تو آج

دہان زخم کو سینا نہ تہا ہای
ہوی قاتل سی قطع گفتگو آج

مرین ہم یار کی جاتی سی پہلے
اجل کہلی ہماری آبرو آج

گلی کاٹی ہزارون عاشقون نی
ہوی نادم دکہا کر وہ گلو آج

جدائی ہوگئی ای دوست تجہسی
برآئی دشمنون کی آرزو آج

پونہچ جائی مرا سر پای خم تک
ذرا کر دستگیری ای سبو آج

تڑپتا ہون مین درد استخوان سی
خبر لینا سگ دلدار تو آج

تجہی دیکہا ہوی گل پاسنے پانی
گلستان مین ہی طرفہ آبجو آج

یہ کس کافر نی ابرو کو دکہایا
نہین قبلہ نما تک قبلہ رو آج

حنائی پاون سی کس گل نی روندا
ہی اپنی خاک مین مہندی کی بو آج

زبان تیغ سی پوچہا تو ہوتا
زیادہ گل سی ہی درد گلو آج

نہ دیکہو نگا جو فردائی قیامت
دکہاتی ہی شب فرقت وہ تو آج

تری کوچی کی شاید راہ بہولی
صبا پہرتی ہی مضطر کو بکو آج

اوسی ای بیخودی کل ڈہونڈ لین گی
پڑی ہی ہمکو اپنی جستجو آج



وزیر ایسی ہو کیون خاموش بیٹہی
ہوی موقوف کس سی گفتگو آج



دل اوٹہاتا ہی مزہ دید لب یار کا آج
نشاہ ہی اسکو می شربت دیدار کا آج

آمد آمد ہی مری رشکِ قمر کی شاید
رنگ اوڑ جاتا ہی کیون وہی شبِ تار کا آج

بیڑیان پاؤن پڑین طوق گلی سی لپٹا
ای جنون کچھ تو بتا کیا ہی سبب پیار کا آج

باغ کو جاتی گا ابرِ سیہ مست اوٹھا
پیش خیمہ تو روانہ ہوا سرکار کا آج

ہین جوانانِ چمن باغ کی دیوارون پر
لی اوڑا حسن مگر شاہدِ گلزار کا آج

صاف ہم تاڑ گئی وصل کی ٹھہری ہوگی
خواب مشتاق ہوا دیدۂ بیدار کا آج

شبِ فرقت کی تو آنی کا کہین خوف نہو
کیون اوترتا نہین سایہ مری دیوار کا آج

سکہ ہر زخم بنا در ہم دل پر ای ترک
ملکِ دل پر ہوا قبضہ تری تلوار کا آج

## ردیف حای مہملہ

زندہ در گور اب تو ہی بی تیری او آرامِ روح
بنگیا ہی قالبِ خشتِ لحد اندامِ روح

کیا ہی چین آیا تری آنی سی ای آرامِ روح
اب نہین وہ رنجِ دل دردِ جگر آلامِ روح

کس مزی سی جاتی ہی یادِ لبِ شیرین مین جان
میٹھی ہوتی چلی ہی تعسن خوش کامِ روح

یہ صفائی یہ لطافت ہی کہان آئینی مین
ہی عیان تیری لباسِ جسم سی اندامِ روح

غیر سا حد جسکو کہتی ہین وہ ہی عاشق کی جان
ہی نیامِ آستینِ یار مین صمصامِ روح

جسمِ انسان جو بنا آفت ملک مرنی لگی
چار جوہر ایک ہو کر بنگئی صمصامِ روح

رشتی کا آزاد ہوگا گر اسیر کا ہی فوق
جسم ہی کر لیگا ای صیاد پیدا دامِ روح

اب خطِ صیاد کیون وہ کہلا رہا ہی باغِ سبز
یہ تن پر داغ اپنا بنگیا گلدامِ روح

ہو گئی لی آب جب تونی لگائی دل پہ تیغ
دیکھ اوسکا ک پنجرا بنا یہ جامِ روح

جسم سے نکلی تو پونہچی کعبۂ مقصود تک
بے لباسی ننگ سی ہی جامۂ احرام روح

دو ہی دن مین نوجوانی ننگ پیری لے گی
ای جہان جسم اکدن صبح ہوگی شام روح

تیری ہنسی کی لیے جان نے کیا قالب تہی
ہی برنگ سایہ باہر جسم سے اندام روح

جو نہ ہی جان پر کرون اشارون سے بیان
بے دہن سے بی زبان ہوکر کہون پیغام روح

لو تن خاکی کو آب خشک نے تر کر دیا
گر پڑا تلوار کی پانی سے قصر خام روح

بلبل گلزار جنت ہو رہا کب دیکہیے
موج بوئی گل ہوی اس باغ مین گلدام روح

سوز غم سے آب و خاک و باد مین آتش مزاج
چار عنصر کا بنا چومکہہ چراغ خام روح

طائر جان صاف مرغ رشتہ بر پا ہو گیا
جسم فرط لاغری سے بنگیا ہی دام روح

جسم سے حیرت نے پیدا کی نکلجانی کی راہ
اب تو ششدر رہی سرائی بیدر و بی بام روح

کوئی تو جان جہان مہمان سرای دل مین ہی
دمبدم پونہچاتی ہین پیک نفس پیغام روح

ہی بگڑنا ان حسینان جہان کا اک بناؤ
پیچ و تاب روح ہی گیسوی عنبر فام روح

صدمۂ موج نفس سے ٹکڑی ٹکڑی دل ہوا
کیون نہ ای گردش سبکروحی بنایا جام روح

اب کہان وہ سیر جنت وہ فلک پروازیان
پا بگل ہی جسم خاکی سے اوٹہی کیا کام روح

مثل دل سینی سی میری وہ لپٹ کر کہتی ہین
ای وزیر اب تو نہین درد جگر آلام روح

پہر گئی تیری جو چشم مست او آرام روح
جام سان گردش مین ہی اب [illegible] جام روح

پہر غم فرقت ہوا ہی باعث آلام روح
بیقراری دل کی پہر کہونی لگی آرام روح

ظاہر اُس سے زیادہ کیا ہے لطفِ باطنی
خوبرویونکو ضرر پونہچا سکے کیا انقلاب
آج سے روح الامین تجکو کہون پیغامبر
اوس بتِ کافر کو بیتابی میں کیا کیا کچہ لکہا
کیا امکانِ جسم سے اپنی مکین کا شیفتہ
ایسی ہم قاتل پہ مرتی ہین کہ بے تائیدِ دست
شیشۂ تن سے پری آتی نظر مے کی طرح
لو خدا حافظ کہ آپونہچا ہے عشقِ کفر زا
کیون غضب مین آگے ہر دم کہتی ہے یوقیضی کا یہ
بوسۂ لب دلکو دیگا اک حسینِ سبزہ رنگ
سنگِ اسم حور بے دیکہے ہوے مرنے لگے
تہے مسیرِ عرش یا اب ہے اسیرِ مشتِ خاک
پنبۂ گوشِ جوانی گر نہ اے پیری ہو تو
کہینچ سکا نقشہ نہ جب جسمِ لطیفِ یار کا
الامان اے رعبِ پیری اے جوانی الغیاث
چار دیوارِ عناصر گر پڑے ٹوٹے یہ ہم
جان کی کسکو خبر دل بہی نہین ہے اے زہے

نقدِ دل دیکر کہون قاصد یہ ہے انعامِ روح
حور ہو جائے جو لکہے کوئی اولٹا نامِ روح
میری روح اللہ تک پونہچا دیا پیغامِ روح
دین و ایمان لعبتِ دل جانِ جان آرامِ روح
پہر رہا ہے ساتہ قصرِ بے در و بے بامِ روح
کہینچ لیتا ہے نیامِ جسم سے صمصامِ روح
دخترِ رز ہو گیا مشہور ساقی نامِ روح
بہاگ جائے دل الغل مین دابِ کر اسلامِ روح
لو نکل آتی نیامِ جسم سے صمصامِ روح
خضر آبِ زندگانی سے بہریگا جامِ روح
اولٹی سیفی بنکے نکلا منہ سے اولٹا نامِ روح
واہ کیا آغاز تہا اور کیا ہوا انجامِ روح
قامتِ پرخم دہن بنکر کہے پیغامِ روح
کاغذِ تصویر پر مانی نے لکہا نامِ روح
پڑ گیا رعشہ بدن مین کانپ اوٹہا اندامِ روح
رفتہ رفتہ بنگیا چہرا ہا قصرِ خامِ روح
ہو گیا گم وہ نگین جسپر کہدا تہا نامِ روح

## ردیف خای معجمہ

فقط لہو سی ہی کیا پیکرِ شہیدان سرخ
ہر استخوان ہی ہی مانند شاخِ مرجان سرخ

عذار و گیسوی مشکین و لعلِ لب سی یہ ہو
حلب سفید ختن ہی سیہ بدخشان سرخ

ہون سر بجیب جو یادِ عذار رنگین مین
قبای گل کی طرح ہوگیا گریبان سرخ

## ردیف دال مہملہ

بی سبب شمع کا ای گل نہین اندام سفید
ہوگئی دیکہ کی یہ ساعدِ گلفام سفید

اہی ہر چند نہین زلفِ سیہ فام سفید
ہی مگر موی کمرای بتِ خودکام سفید

ہوگئی رونی سی اب دیدۂ ناکام سفید
جوشِ باران سی ہوا ابرِ سیہ فام سفید

کس خرابی سی کیا عشق بسر کی ای ضعف
رنگ اک گام پہ تہا زرد تو اک گام سفید

زاہدا مین ہون وہ میکش کہ مری محفل مین
سبز مینا ہی فلک ماہ ہی اک جام سفید

زلف و رخسارِ صنم دیکہ کی معلوم ہوا
چہرۂ کفر سیہ ہی رخِ اسلام سفید

چشمِ میگون سی بہت دعوی ہمچشمی تہا
پوست کہینچا جو گیا ہوگئی بادام سفید

میکشی جام سہ و مہر سی کرتا ہون مدام
صبح ہی زرد پیالہ تو سرِ شام سفید

ہجر مین حلقۂ ماتم ہی مجہی حلقۂ بزم
نظر آتی ہین سیہ مجکو در و بام سفید

جلوہ گر یون ہی عرق سرمی کی دنبالی پر
شاخِ بادام مین جیسی گلِ بادام سفید

روبرو روشنی رخ کی ہی گر صبح سیاہ
پیش تاریکی گیسوی سیہ شام سفید

ہوچکی رات ہوئی صبح بس ای غافل چہوڑ
چہوڑ غفلت کہ ہوئی موی سیہ فام سفید

دو دن جو تشبیہ نہیں آنکھوں میں جچ جاتی
ساق گلرنگ تری شمع کا اندام سفید

بدا گر نیک سے پیدا ہو تعجب کیا ہے
سایہ ہوتا ہے سیہ گو ہوں در و بام سفید

مہ نو تجکو یہ دیتا ہے دعا پیر ہو تو
ہو مری طرح سے ابروی سیہ فام سفید

ہم اسیروں کی طبیعت میں ہے یہ رنگینی
کریں گلرنگ لہو سے ہو اگر دام سفید

کچھ تعجب یہ نہیں میری سیہ بختی سے
ہوں نہ پھیریں اگر ہوئے سیہ فام سفید

اسقدر ضعف ترقی پہ ہے از روز وں میں
لکھیں سرخی سے تو ہو جاے انام سفید

چشم مخمور صنم دیکھی تو روئی یہ وزیر
چشم نرگس ہو برنگ گل بادام سفید

دہن کی طرح کریں گوش سامعان فریاد
بتو خدا نکری آئی تا زبان فریاد

فلک سے گذری گئی تا بہ لامکان فریاد
پہنچ گئی ہے کہاں سے مری کہاں فریاد

گردون میں پیر دم رخصت جوان فریاد
چلی جو تیر تو کرنی لگی کمان فریاد

شب فراق میں کیا کیا علی انیس مجھے
رفیق درد شفیق آہ مہربان فریاد

فغان کروں کہ ہے حیف قفس پہ طوطی خط
ثمر بچانی کو کرتی ہیں باغبان فریاد

گئی زمین سے فلک تک فلک سے عرش تلک
پھری تلاش اثر میں کہاں کہاں فریاد

دکھا یار کرامت تو میں کروں اعجاز
وہ بیدہن کرے باتیں میں بیزبان فریاد

چھپا ہے گیسوے مشکیں میں رخ کروں نا لے
ہوئی ہے رات کرے کیوں نہ پاسبان فریاد

کسیکی کوچہ کاکل میں دل ہے یعنی نالان
تمام رات کرے جیسے پاسبان فریاد

کہتا اگر [illegible]ی لبن وو آہ کی جاتی ۔۔۔ کریگا صورت طاؤس آسمان فریاد

عدو جو لاش پہ آئی تو رنج ہوش گم گ ۔۔۔ چراغ مردہ کری آپ سی کہان فریاد

مین انجمن مین ہون پروانہ باغ مین بلبل ۔۔۔ کہین جلون کہین کرتا پہرون فغان فریاد

ہر چہپی ہی کان کی پردی مین شرم کی ماری ۔۔۔ ہوئی اثر کبہی لی ہی تا زبان فریاد

خیال لف رخ آتشین مین نالان ہون ۔۔۔ عجب نہین ہی زبان شعلہ ہو دہوان فریاد

کہین جو شی سی تیا دم ہی غم مرا مشتاق ۔۔۔ ہنسی سی بیشتر آتی ہی تا زبان فریاد

جفائین اونکی بیان کیجیی وفاؤن کی ستم ۔۔۔ ہنسی ہی لب پہ ہوآئی جو تا زبان فریاد

صدای پاسنی اوس سرو کی جو وقت خرام ۔۔۔ گمان ہوا مجہی کرتی ہین قمریان فریاد

بس اک گہڑی مین بنا دیجیی نہین گہڑیال ۔۔۔ وہ کیجیی آہ کرین ساتون آسمان فریاد

برنگ غنچہ سوسن دہن بکو وہوا ۔۔۔ لبون پر آئی جو یاد مسی ہین یان فریاد

فزون ہی نالون کی باعث سی قیمت بلبل ۔۔۔ زیادہ کیون نکری قدر عاشقان فریاد

نہ آئی اپنی قفس تک صدای خندہ گل ۔۔۔ ہزار بار گئی تا بہ گلستان فریاد

بگوش دل سنی بلبل تو دم بہڑک جائی ۔۔۔ ہی موج نکہت گل اپنی باغبان فریاد

سنا ہی کرتی ہین وہ درد گوش کا شکوہ ۔۔۔ پہنچ گئی دل پر درد کی ہان فریاد

تری خیال گلستان رخ مین ہم او طفل ۔۔۔ چمن مین کرتی ہین پڑہ پڑہ کی بوستان فریاد

پہنچی ہین کان کی پردی پہ دم آیا ہونٹون پر ۔۔۔ وبال گوش ہی نالہ بلا ہی جان فریاد

زبان پہ آتی ہی اب بی صدا برنگ قفس ۔۔۔ ہوئی ہی برسون مین اپنی مزاجدان فریاد

قطعہ

خیال قد میں ہی قد قامت الصلوٰۃ عشاق
غشی نماز ہی تکبیر عاشقان فریاد

رکوع الفت ابرو میں ہی خم قامت
سجود سر کا پٹکنا ہی او راذان فریاد

## ولہ

خط نہ شبگون ہی مثل صبح ہی چہرا سفید
ہیں طلسم حسن سی موجیں سیہ دریا سفید

ناتوانی سی ہلی ہی قاتل لہو میرا سفید
نیمچہ ہو جائیگا بھر کر ہلال آسا سفید

کیا لگائی ہی گلوری گوری گوری ہاتہ سی
ہو گیا چونی کی صورت پان میں کتھا سفید

یہ زحل مریخ زہرہ ہیں فلک تو حسن کا
نشانی سی ہی آنکہ سرخ اور تل سیہ مکھڑا سفید

گوری گوری ہی گالون کو اگر چہو لیجیے
ہو جائی ہاتہ ابہی مثل ید بیضا سفید

گوش زد ہو جائی گر وہ شہرۂ حسن صبیح
ہو بیاض چشم سان ہر کان کا پردا سفید

تیری پیشانی سی او مہ رو عرق ٹپکا نہیں
آسمان حسن سی ٹوٹا کوئی تارا سفید

واہ کیا ہی جلد آئی تو بہلی ای صبح وصال
ہو گیا میں پیر اور زلف شب یلدا سفید

تیرہ بختو تمکو ہو کچہ فائدہ منعم سی بہی
جسم اگر چاندی کا بتر ہو تو ہو سیا یا سفید

رنگ بدلی تہا جو خط میں صحف و خط و نقش رخ
ہو گیا اکثر کبوتر بہی ہرا نیلا سفید

نازکی سی خاک پر گرکی ہوا ہی یہ کبود
ورنہ تہا مہتاب سی بہی یار کا سایا سفید

روبرو خورشید کی ہو جاتی ہیں کالی ہرن
تو اگر آنکہیں نہ کہائی ہو ہرن کالا سفید

دامن اوس مہ کا چہوی یار جو غیر رو سیہ
آستین کی طرح اوسکا ہاتہ ہو سارا سفید

پرورش منظور ہی آنکہوں سی طفل اشک کی
شیر بنجائی لہو ای ضعف ہو ایسا سفید

ہوگئین لیکن سفید اب نازنینا چھوڑ لی
ہیکشی منظور ہی اب اک گل عنائی ساتھ

صورت کافور عنبر ہوگیا سارا سفید
ساقیا ہو سبز ساغر سرخ می شیشا سفید



تارِ بستر ہوگیا میرا تنِ لاغر وزیر
یا نظر آتا ہی بستر پر کوی دہاگا سفید



ہی بہار اک یہ بہی گر ہو خطِ سبز اوسکا سفید
خوشنما ہوتا ہی کیا گرد قمر ہالا سفید

ضعف سی یہ تنِ لاغر ہوا ایسا سفید
بسترِ غم پر پڑا ہی ایک مُو گویا سفید

تم جو کہتی ہو نہ ہوگا خطِ سبز اپنا سفید
واہ سچ ہی کبہی دیکھا نہین طوطا سفید

کیا چمکتا ہی پیالہ ماہِ تابان کا سفید
لائیو ساقی ذرا بلور کا شیشا سفید

چاند کی صورت ہی اوس مہرو کا نقشِ پا سفید
چاندنی کی طرح آتا ہی نظر سایا سفید

شکلِ مرجان سرخ موتی پرتوِ لب سی ہوا
مثلِ گوہر عکسِ دندان سی ہوا مونگا سفید

چشمِ اشک آلود پر دامن وہ رکھکر کہتی ہین
کیون نہ ہا دون تیری طفلِ اشک کو کرتا سفید

اشک کیا دامن سی پوچھی بکیا ملبوسِ خاص
بر برہنہ تہا طفلِ اشک اوسکو دیا کرتا سفید

سرخ عارض ایسی ہین گل جنکی آگی ہین سیاہ
کیا سیہ ہی چشم جسکی آگی ہی سرما سفید

آگئی صبحِ اجل ساقی نہ آیا میکشو
ہوگئین آنکہین برنگِ پنبۂ مینا سفید

روبرو اعلی کی ادنی کو نہین ملتا فروغ
مہر کی آگی ہی یہ اک ابر کا ٹکڑا سفید

سرخ ہو مثلِ قبائی گل بدن کی رنگ سی
یہ ہی شبنم کا اگر وہ رشکِ گل کرتا سفید

وہ جوانی کا نہین پیری مین ہی تا رنگ وقت
ہو کی خاکستر دلا ہوتا ہی انگارا سفید

یاد مین اک آہ کی روئی تو چھٹکی چاندنی
ہجر کی شب کا ہوا اشکون سی منہ کالا سفید

پھاڑ کر پھینکی ہین او وحشت گریبان اسقدر
صورت جیب سحر ہی دامن صحرا سفید

دیدۂ خونبار سی پونچھون اگر ای رشک گل
سرخ ہو جائی تری دالان کا پردا سفید

بزم مین اپنی وہ گل آیا ہی پھر میکشی
پھول بھر کر لائیو ساقی کوئی شیشا سفید

ہنسکی بولا وہ گل تر این گل دیگر شگفت
گل جو اوسکی آگی خجلت سی ہوا سارا سفید

دیدۂ سوزان مین پھوا اشکہائی گرم کو
ہی یہ وہ مجمر کہ جسکا ہی ہر انگارا سفید

دید کا مانع ہوا ہی پرتو حسن صبیح
پڑ گیا آنکھون پہ او محجوب اک پردا سفید

کی وزیر اشکون نی یون ہی ہجر مین گر شست و شو
دامن شب صورت جیب سحر ہو گا سفید

وصل مین رفتار معشوقانہ دکھلاتی ہی نیند
آج کن اٹھکھیلیون سی آنکھون مین آتی ہی نیند

یاد چشم سرمگین مین شب کو گر آتی ہی نیند
صورت مرغ نگہ آنکھون سی اوڑ جاتی ہی نیند

فرقت دلدار مین بہولا اگر آتی ہی نیند
آنکھ سی باہر ہی باہر کی پھر جاتی ہی نیند

عین بیہوشی ہی ہشیار نی سمجھا ہی
اہل غفلت کی تو بیداری ہی کہلاتی ہی نیند

کروٹین لی لی کی کٹتی ہین شب فرقت مین ہم
کس طرح ای خفتگان خاک آ جاتی ہی نیند

اونکی فرقت مین نہ پوچھو سرگذشت خواب چشم
آج کل بالائی نگہ کی ٹھوکرین کھاتی ہی نیند

سبزۂ خوابیدۂ گلشن کا جب آتا ہی ذکر
تب قفس مین کوئی دم بلبل کو آجاتی ہی نیند

فرقت دلدار مین سونیکو مرنا کہتی ہین
عاشقون مین خواب مرگ ایسی ہی کہلاتی ہی نیند

نیند کو بھی نیند آجاتی ہی ہجرِ یار مین
چہوڑکر بیخواب مجھکو آپ سوجاتی ہی نیند

کہتی ہین سوناسی جو بکا نہ روزِ حشر تک
اس ہماری بختِ خفتہ کی قسم کہاتی ہی نیند

کیا غلط سمجہی وہ آئیگا پہڑکتی ہی جو آنکہ
آنکہ مین خوفِ شبِ فرقت سی تہراتی ہی نیند

فرقتِ دلدار مین جو رات بہر آئی نہ تہی
وصل مین آئی ہوئی آنکہون مین شرماتی ہی نیند

منتظر کہتی ہی غمزی کرتی ہی آتی نہین
او بتِ ترسا تری فرقت مین ترساتی ہی نیند

کوی جانان سی جو اوٹہتا ہون تو سوجاتی ہین پاؤن
دفعتًہ آنکہون سی پاؤن مین اوتر آتی ہی نیند

گرمیِ سوزِ جگر بیتاب کر دیتی ہی جب
ٹہنڈی سانسین ایسی بہرتا ہون کہ آجاتی ہی نیند

تیغ کا پہل کہایا آبِ تیغ پی کر سو رہی
کثرتِ آب و غذا سی اوقعی آتی ہی نیند

صورتِ زاہد نہ جاگو حضرتِ دل سو رہو
قبلہ من کعبۂ مقصود دکہلاتی ہی نیند

اس مری دیوانگی پر ای جنون پتہر پڑین
آنکہ کی پُتلی لگاتا ہون اگر آتی ہی نیند

واہ ری تاثیرِ الفت بلبلی فرطِ اتحاد
غش پہ غش آتی ہین مجکو جب او نہین آتی ہی نیند

سوتی ہو تو چشمِ بد دور آنکہین رہتی ہین کہلی
فتنہ بیدار کیا ایسی ہی کہلاتی ہی نیند



ہجر مین سونی کی ایسی ہی تمنا ای وزیر
دیکہتا ہون اوسکو حسرت سی جسی آتی ہی نیند



اللہ ری حسنِ رخِ نیکوی محمد
ہی چشمِ خداوندِ جہان سوی محمد

نظرون مین شفاعت نی عمل تول لیی ہین
پلہ پہ ہی امت کی ترازوی محمد

بخشش مین وہ مصروف یہ سرگرمِ شفاعت
اللہ سی ملتی ہوی ہی خوی محمد

گرتی ہی گنہ خلق خدا کچہ نہین کہتا | واقف ہی کہ نازک ہی بہت خوی محمد

## ردیف رای مہملہ

ذرا تو دیکہہ لے وہ ہمکو آکر | کوئی دم اور بہی ای عمر وفا کر
اگر پوچہی وہ بربادی ہمارے | صبا کہدیجیو کچہ خاک اوڑا کر
ہزارون ہوگئی ٹکڑی گریبان | چلی اس ناز سی دامن اوٹہا کر
جو کہتا ہون ترا بیمار ہون مین | تو کیا کہتا ہی کچہ اپنے دوا کر
مین وہ بیمار ہون برگشتہ طالع | اجل پھر جاہی گی بالین تک آکر
گریبان صبح محشر نی کیا چاک | قیامت کی ہے کیا قامت دکہا کر
جوانی کا چہپ کی جانا یاد آیا | تو کیا رونی لگی ہم منہ چھپا کر
یہ یاد آتی ہی کسکی اچپلاہٹ | جو گر پڑتی ہی سب بجلی تلملا کر
جو یاد آیا خم محراب ابرو | کئی سجدی گئی سر کو جہکا کر
نہین اوٹہنی کی قاتل کی گلی سے | کہ ہم بیٹھی ہین سر سی ہاتہ اوٹہا کر
ترا گیسو بہت بل کر رہا ہے | بگاڑا تو نی ظالم سر چڑہا کر
مین یہ سمجہا دعا دیتا ہی مجکو | لگا جب کوسنی وہ ہاتہ اوٹہا کر

وزیر اب تا کجا یہ بت پرستی
کسی دن تو بہلا یاد خدا کر

کرتی ہو باتین کہکی جو شمشیر دوش پر | سیکہی زبان تیغ نہ تقریر دوش پر

آئی ماہ ہی یہ زلف گرہگیر دوش پر | یا مجہہ سیاہ بخت کی تصویر دوش پر

قاتل نی کب یہ رکہی شمشیر دوش پر | ہی ابروی خمیدہ کی تصویر دوش پر

آئی گی بڑہ کی پاؤن تلک کاکل دراز | رہتی ندی گی اب اسی تقدیر دوش پر

طفلی کی باتین آتی ہین پیری مین ہمکو یاد | کیا دن تہی وہ جو کرتی تہی تقریر دوش پر

یان تک پہنچا ہی ضعف کہ ہاتہون کو گرگران | پہرتا ہون رکہکی یار کی تصویر دوش پر

قاتل نی میری بعد کیی ترک اپنی ظلم | خنجر نہ ہی کمر مین نہ شمشیر دوش پر

ساقی مرا بنا ہی مکان تو ہر ایک ست | لیجای خشت خم پی تعمیر دوش پر

تمثیل دون جو یار کی زلف رسا سی مین | چڑہ جای میری پاؤن کی زنجیر دوش پر

دوش سحر پہ آئی نظر آفتاب حشر | اوس طفل کو چڑہای اگر پیر دوش پر

تاخیر میری قتل مین ہوتی نہ اسقدر | کرتی نہ تیغ یار جو تاخیر دوش پر

کیا سر چڑہا کی اسکو بگاڑا ہی یار نی | بل کر رہی ہی زلف گرہگیر دوش پر

اوس شمع رو کی زلف سیہ فام دیکہکر | پہپتی کہون ہی کہ ہی گلگیر دوش پر

تو ہاتہ سی چہوی تو ابہی شمع بزم مین | رکہی اوٹہا کی پاؤن سی گلگیر دوش پر

جائین گی اوڑ کی تیری طرف سنہ ہذہین ہم | پر بنگیا جو آکی لگا تیر دوش پر

گہر کر کسیکی دل مین تہ بیہودہ خاک چہان | رہتی اوٹہا نہ تو پی تعمیر دوش پر

بل کر رہی ہی زلف جدا تیغ بت جدا | ہوتی ہی میری قتل کی تدبیر دوش پر

اس شک سی کیا نہ کبہی مین نی ذکر یار | کرلین کہین فرشتی نہ تحریر دوش پر

کاندہی پہ اوسکی زلف شب ماہ بنگئی
پرتو فگن ہی رخ کی جو تنویر دوش پر

مشہور ہو نہ یار کہین یوسف اسیر
رہنی لگی ہی زلف کی زنجیر دوش پر

قاتل مری گلی پہ تو رکہہ دیکہیو اوسے
گر نازکی سی بار ہو شمشیر دوش پر

وہ مجکو قتل کرکی ہوی ایسی بیحواس
ترکش مین تیغ رکہنی لگی تیر دوش پر



کاندہا دیا جنازی کو قاتل نی ای قمر
کیا میری لاش کی ہوی توقیر دوش پر



تیغ رکہدی مری قاتل نی جو عریان سر پر
جوہرون کی ہوی پیدا چمنستان سر پر

ہی جو ٹوپی کی ستارونسی چراغان سر پر
نظر آتی ہی دہوان کاکل پیچان سر پر

جاتی ہو باغکو پہنی ہو گلابی ٹوپی
بلبل بی ادب آ بیٹھی نہ ایجان سر پر

رات صیاد نی یہ کہکی سرافراز کیا
رہین لٹکی قفس مرغ خوش الحان سر پر

ناوک غم سی ہی غربال مرا کاسہ سر
خاک چہانون جو پڑی گرد بیابان سر پر

ای جنون نالی کرون دشت تہ و بالا ہو
زیر پا ہی ابہی آجای بیابان سر پر

جاکی دل بہول گیا راہ نہ آیا پہر کر
کوچہ زلف ہی یا بہول بہلیان سر پر

نہو گر شمع سر گور غریبان تو نہو
ہی ہر اک رات ستارونسی چراغان سر پر

اک پری کی اثر نقش قدم سی بہاگی
آگئی تہی جو بلائی شب ہجران سر پر

ہم تری پاؤن پہ سر رکہنی نہ پائین ای رو
دین جگہ قمریون کو سرو گلستان سر پر

گردش بخت کی تاثیر اسی کہتی ہین
سر کی دستار ہوی گنبد گردان سر پر

بال بال اپنا گرفتارِ بلا رہتا ہے
روز لاتی ہی بلا زلفِ پریشان سر پر

سر بجیب آج گل ای جوشِ جنون بیٹہا ہو
ہاتہ دوڑائیو پہنچا ہی گریبان سر پر

قدِ تر اصاف ہی سانچی مین ڈہلا شمع صفت
شعلۂ رخسار دہوان کاکلِ پیچان سر پر

آئین گی وقتِ خزان چہوڑ دگی آئی ہی بہار
لی لی صیاد قسم رکہدی گلستان سر پر

ہون وہ مزدور کہ مر کر نہوا چہٹکارا
لیچلا بارِ غمِ فرقتِ یاران سر پر

یادِ ابرو مین ہوا سر بگریبان جو وزیر
آگیا کہینچ کی تلوار گریبان سر پر

داغِ سودا سی ہوی چشم نمایان سر پر
تیر پر تیر لگی بن گئی مژگان سر پر

سرخ دستار ہی ای قاتلِ دوران سر پر
سچ کہو یا ہی چڑہا خونِ شہیدان سر پر

سر جہکا کر تجہی ای شنگ سی دیکہین گی
حشر کو ہوئین گی جب دیدۂ انسان سر پر

قیدِ یوسف تہا جہان جا کی لیخا نی کہا
اوٹہ سکی تو مین اوٹہا لون ابہی زندان سر پر

گل جو ہین کفش مین تیری پہول ہین ٹوپی مین تری
بوستان زیرِ قدم ہی تو گلستان سر پر

ذکرِ رخ کرتی ہین آکر سرِ بالین مزار
روز پڑہ جاتی ہین کس لطف سی قرآن سر پر

ای جنون نوچون ہین پیری مین جو ہون موی سفید
صاف دہوکا ہی کہ ہین تارِ گریبان سر پر

پہر جنون ہوگا ہمین پہنین گی پہر زنجیرین
پہر تری زلف ہوی سلسلہ جنبان سر پر

مدتِ قیدِ اسیران کہین کیا تجہسی
گل کی سو بار گری تختۂ زندان سر پر

دامِ کاکل مین ہی مچہلی کفِ نگین کی پہنسی
ہاتہ یون رکہکی نہ بیٹہا کرو جانان سر پر

صاف ہی مثلِ حنا رنگ کفِ پاسی عیان / سرخ دستار جو تم باندہی ہو جانان سر پر

دلِ عشاق بہت گیسوؤن مین بالان مین ہین / گر دو آزاد کہ ہی شورِ اسیران سر پر

جسطرح ٹوکری مٹی کی اوٹہالی مزدور / ای جنون لعین مین لی اوٹہاؤن مین بیابان سر پر

غیرتِ تخت ہی ہم خاک نشینونکو زمین / صورتِ چتر ہی یہ گنبدِ گردان سر پر

دامنِ دشت مین جب پہاڑ کی پہنکا ہمنی / ہجوم گر قیس نی رکہا وہ گریبان سر پر

ناتوانی نی خمیدہ یہ کیا مجکو وزیر
زیر پا چاک گریبان ہی تو دامان سر پر

چلا ہی او دلِ راحت طلب کیا شادمان ہوکر / زمینِ کوئی جانان رنج دی گی آسمان ہوکر

کیا ویران چمن کو آہ ہو کیا بوستان ہوکر / ہوئی گل پانی پانی یہ چلی آبِ روان ہوکر

اسی خاطر تو قتلِ عاشقان سی منع کرتی تہی / اکیلی پہر رہی ہو یوسفِ بی کاروان ہوکر

جوابِ نامہ کیا لایا تنِ بیجان مین جان آئی / گیا یان سی کبوتر وان سی آیا مرغِ جان ہوکر

غضب ہی روح سی اِس جامۂ تن کا جدا ہونا / لباسِ تنگ ہی اوتریگا آخر دہجیان ہوکر

اگر آہستہ بولون ناتوانی کہتی ہی بس بس / صدا آئی جنبشِ لب دیتی ہی صدمی فغان ہوکر

عذارِ آتشین خطِ سیہ اکدن نکالے گا / رولائیگا یہ شعلہ میری آنکہونکو دہوان ہوکر

مگدر ہو اگر تو مجکو گاڑو اسطرف دیکہو / کہ زیرِ خاک ہون گردِ نگہ سی ناتوان ہوکر

کیا غیرون کو قتل اوسنی موی ہم رشک کی مارے / اجل ہی دوستو آئی نصیبِ دشمنان ہوکر

پہرا صد چاک ہوکر غنچہ کا گل سی دل اپنا / عزیز و یوسفِ گم گشتہ آیا کاروان ہوکر

کمان ابرو کی اپنی سم ہی آئی گا جو ناوک
رہی گا استخوان مین اپنی مغزِ استخوان ہو کر

چہٹوائی جو مِسّی کر ہنسی مستی تو کیا ہی شرمایا
لب وس محبوب کا جہپنی لگا منہ مین پان ہو کر

فلک سیری طرح آخر تجہی بہی پیس ڈالی گا
اوڑیگا ای ہما اک روز گردِ استخوان ہو کر

ہما سی ہی کرا ین ای سگِ جانان جو تو کہا لی
ملائم استخوان ہو جائین مغزِ استخوان ہو کر

جہان جو جا ہی جیسی نپی کہلای ہی نرگی
بصر آنکہون مین گویائی زبان مین لمس دین جان ہو کر

ستم کو اوسکی بہی کہیں تیغ خونریزی پہ مائل ہو
کری سنگِ ملامت تیز خنجر کو فسان ہو کر

نہانی مین جو لہراتی ہی زلفِ یار دریا مین
تڑپنی لگتی ہین پانی پہ موجین مچہلیان ہو کر

ادا سی جہک کی ملتی ہو نگہ سی قتل کرتی ہو
ستم ایجاد ہو ناوک لگاتی ہو کمان ہو کر

اوٹہائی کی جو ہمکو وحشتِ دل یار کی در سی
گرین گی پائری پاؤن پہ اپنی بیڑیان ہو کر

کہا جو اوسی جاتا ضعف سی یان لب نہین ملتے
سبک کر دیتی ہین حرفِ سخن بارِ گران ہو کر

اثر باقی رہا بل بی شبِ فرقت کی تاریکی
چراغِ روز سی شعلہ نکل آیا دہوان ہو کر

خطِ نوخیز مین عارض جو تیری چہپتی جاتی ہین
پری نخچا مین گی اس شیشی مین نہان ہو کر

گرا قدمون پہ صیاد کی تو اتہا ہاتہ سی جہٹک کر
جگہ دی ابتو نقشِ پای صیاد آشیان ہو کر

تری وحشی کو برسون امی چپکی کب نیند آتی ہی
اگر خوابِ گران آیا ہی تو سنگِ گران ہو کر

وزیر اوسکا ہون مین شاگرد جسکو کہتی ہین مصحف
لیا ملکِ معانی بادشاہِ شاعران ہو کر

گذر جا عالمِ امکان سی ای مرغِ جان ہو کر
گرا دی چار دیوارِ عناصر لامکان ہو کر

بناوٹ کی نگاوٹ باتین سنوائین جو تو شوخی کی
نپوچہو ہمنی کیا ہی سنکی کہانی بیزبان ہوکر

کہلی گا راز الفت گر چہ چپ بیٹھی کی چرچی ہین
کری گی مجہکو رسوا میری خاموشی بیان ہوکر

نہین ہی گو وہ ہن باتین کرو چشم سخنگو سی
مسیحا ہوتی ہو مشہور ایسی معجز بیان ہوکر

دُرِ غلطان نکل آیا صدف سی عشق زندان مین
مگر گردیتی ہی لی چلی ریگ روان ہوکر

یہی کہہ کہہ کی شب بہر یار کو پیش نظر رکہا
دکہاتین گی تماشا تمکو آنکہین پتلیان ہوکر

دہان حلقۂ در سی مکان یار کہتا ہی
نکالا ہی تجہکو آدم کی طرح باغ جنان ہوکر

جہازی تیغ قاتل کی جو کشتی نکلی آ پہونچی
اوڑا لائی مگر باد مخالف بادبان ہوکر

نہ توڑی پہول کوئی ٹوٹ جائیگا دل بلبل
پہری گا طائر رنگ چمن کی آشیان ہوکر

سفر مین میری آنکہون سی ہی یوسف کو پکہ آیا
غبار دامن نظارہ گرد کاروان ہوکر

رخ گلگون کا نقشہ اور کردی بیت ابرو کی
بہار نظم دکہلائی گلستان بوستان ہوکر

تری آنکہون کی نظارہ کا سودا ایسا ہو جائی
رہین پائی نگہ مین انکی حلقی بیڑیان ہوکر

وہ پیاسا ہون لگا کر تیغ پر آب اوسنی کہینچی
نکل آئی دہان زخم سی منہ کو بہی زبان ہوکر

زمین پر نقش پا سی خط یہ خط تحریر ہوا قاصد
جو تو پہونچا ہی نامہ صورت نامہ روان ہوکر

لب بام آگی گر دیکہو تماشا تمکو دکہلاؤن
کمند آسا چڑہون تار نگہ پر ناتوان ہوکر

کہین گر رنج دوری سی ترا فرہاد تو زندہ ہی
کیا ہی تونی پیدا سنگ مرقد سخت جان ہوکر

وصال یار مین تو کرو رحم سب مجہ لاغر پر
گہو تو لپٹ رہا ہون ایک تار بستر پر

دہانِ زخم گلو سی اگر ذرا چہو ون
سمٹ کی آب ہو قطرہ زبانِ خنجر پر

فقیر خانی مین جو آئی بس نہین بیٹہی
گلیم سایۂ دیوار ہی بچہے در پر

تمہاری یوسف رخسار کو اگر دیکہے
درود آئنہ پڑہنی لگی پیمبر پر

اودہر اودہر ہی گہر سی تری کبہی نہ گئی
برنگِ سایہ ہین دیوار پر کبہی در پر

پری کی طرح جو شیشی سی نکلی دخترِ رز
گمانِ بد سی رکہا ہاتہ چشمِ ساغر پر

وہ گرم خون ہی میرا اگر ذرا ابہر جای
پسینا بن کی نکل آئی آب خنجر پر

جو آیا جا نہ سکا ہی یہ گہر ترا ای حبیب
پڑی ہی سائی کی مانند چاندنی در پر

کیا یہ صرفِ تواضع قدِ خمیدہ نی
کہ اپنی پاؤن کو جا دی ہی آنکہون پر سر پر

خطاب شاہِ شہیدان عطا کرا و ظالم
ہمای تیغ کا سایہ پڑا مری سر پر

کسی نی آنکہین جو پائی ہین کیا تمہاری لیے
گمانِ تارِ نگہ ہی جو تارِ بستر پر

تری مژہ کی صفت لکہہ کی خط مین بہجائی
پہری اجل کی چہری گردنِ کبوتر پر

وہ بدگمان ہون کہ خط وی کی بندگین اگر کہیر
پنہاہی باز کی ٹوپی سرِ کبوتر پر

اوڑہی جو مخمل و قم خندہ آب دیلان سی
بنی ہی چادرِ آب اوس رخِ منور پر

عیان جبین سی ہی گل ہو مثلِ جیبِ جبین
جو پاؤن رکہو تم ای جان جانِ گلِ تر پر

غضب ہوا کہ بتِ سنگدل پہ دل آیا
خدا بچای کہ شیشہ گرا ہی پتہر پر

نگاہِ قہر سی ای جان نامہ بر پہ کرو
کبہی تو باز کو چہوڑو مری کبوتر پر

خدا پرست ہی کہندو ہوا مین سنگ پرست
نشانِ پای نبی پڑ گئی ہین پتہر پر

بناوٹ نی بگاڑا باتیں سلوائیں خموشی نی
پوچھو تمسی کیا ہی حُسن کی کہانی بیزبان ہو کر

کہلی گا راز الفت گر چھپے سینی کی چرچی ہیں
کری گی مجکو رسوا میری خاموشی بیان ہو کر

نہیں ہی گو وہیں باتیں کرو چشم سخنگو سی
مسیحا ہوتی ہو مشہور ایسی معجز بیان ہو کر

ہمو ز غلطان نکل آیا صدف سی عشق دندان میں
مگر دیتی لی چلے رنگ روان ہو کر

یہی گہ کی شب بھر یار کو پیش نظر رکھا
دکہائیں گی تماشا تمکو آنکہیں پتلیاں ہو کر

دہان حلقہ در سی مکان یار کہتا ہی
نکالا مجکو آدم کی طرح باغ جنان ہو کر

جہاز ی تیغ قاتل کی جو کشتی بنکی آئی پونچی
اوڑالائی مگر باد مخالف بادبان ہو کر

نہ توڑی پہول کوئی ٹوٹ جاویگا دل بلبل
پہری گا طائر رنگ چمن بی آشیان ہو کر

سفر میں میری آنکہوں سی ہی یوسف کو بچہ آیا
غبار دامن نظارہ گرد کاروان ہو کر

رخ گلگوں کا نقشہ اور گردی پیت ابرو کی
بہار نظم دکہلائی گلستان بوستان ہو کر

تری آنکہوں کی نظارے کا نشہ ایسا ہو جائے
زمین پائی نگہ میں انکی چلتی پتلیاں ہو کر

وہ پیاسا ہوں لگا کر تیغ پر آب او سنی کھنچی
نکل آئی زبان زخم سی شکوہ زبان ہو کر

زمین پر نقش پا سی خط یہ خط تحریر ہو قلم صند
جو تو پونچا ہی پائی صورت جادہ روان ہو کر

لب بام آگی گر دیکہو تماشا تمکو دکہلا دون
کمند آسا چڑہوں تار نگہ بر ناتوان ہو کر



کہیں گے زنش دم گوری ہی زیارت تو زیبا ہی
کیا ہی نئی پیدا سنگ مرقد سخت جان ہو کر



وصال میں تو کر وحم بسے مجھسے لاغر پر
لگو تو لپٹ بر رہوں ایک تار بستر پر

دہان زخم گلو ہی اگر ذرا چہون
سمیٹ کی آب ہو قطرہ زبان خنجر پر

فقیر خانی مین جو آگی ہین بیٹہی
گلیم سایہ دیوار ہی بچہے در پر

تمہاری یوسف رخسار کو اگر دیکہے
درود و آئنہ پڑہنی لگی پیمبر پر

ادہر اودہر ہی گہر سی کی کبہی نہ گئی
برنگ سایہ ہین دیوار پر کبہی در پر

پری کی طرح جو شیشی سی نکلی دختر رز
گمان بد سی رکہا ہاتہ چشم ساغر پر

وہ گرم خون ہی میرا اگر ذرا ابہر جای
تو سینا بن کی نکل آی آب خنجر پر

جو آیا جا نہ سکا ہی یہ گہر ترا عجب
پڑی ہی سائی کی مانند چاندنی در پر

کیا یہ صرف تواضع قد خمیدہ نے
کہ اپنی پاؤن کو جا دی ہی آنکہون پر سر پر

خطاب شاہ شہیدان عطا کر او ظالم
ہمای تیغ کا سایہ پڑا مری سر پر

کسی نی آنکہین بچہائی ہین کیا تمہاری لیے
گمان تار نگہ ہی جو تار بستر پر

تری مژہ کی صفت لکہہ کی خط مین بہجا ای
پہری اجل کی چہری گردن کبوتر پر

وہ بدگمان ہون کہ خط وہی کی بندہی گئی تہی
پنہا ہی باز کی ٹوپی سر کبوتر پر

اوہی جو صبح دم خندہ آب دندان سے
نہی ہی چادر آب اوس رخ منور پر

عیان جبین سی رگ گل ہو شکل چین جبین
جو پاؤن رکہو تم اے جان جان گل تر پر

غضب ہوا کہ بت سنگدل پہ دل آیا
خدا بچای کہ شیشہ گرا ہی پتہر پر

نگاہ قہر ہی اے جان نامہ بر پہ کرو
کبہی تو باز کو چہوڑو مری کبوتر پر

خدا پرست سی کہدو ہوا ہین سنگ پرست
نشان پا ہی نہی پڑ گئی ہین پتہر پر

یہی سمجھ کی گلی کاٹو سخت جانوں کی
ہم اپنی تیغ کو کرتے ہیں تیز پتھر پر

نتوڑ یاؤں سے مینا ہی مے کو اے زاہد
فلک کو دیکھ کہ شیشہ ہی کاسۂ سر پر

گلوری کہاؤ کہ ہو جائیں سرخ دانت سفید
دکہاؤ آتش یاقوت آب گوہر پر

نثار کرتی ہیں آ کے جو جان نثار کی پاس
گلی کو آپ کی خنجر پہ سر کو ٹہوکر پر

نمود خط پہ وہی ہی صفائی عارض یار
غبار آئنہ ہی خاطر سکندر پر

بنا ہی خواب اجل انکو نام سونی کا
ہمیشہ طالب زر جان دیتی ہیں زر پر

لگی گا موذیونکی ہاتہ مال موذی کا
کہ سانپ بیٹھتی ہیں دولت تونگر پر

لڑیں نہ بہر خدا مجہسے منکر دیدار
یہ فیصلہ تو ہی موقوف روز محشر پر

حباب وار ہی آمادہ فنا دریا
صدف کو ناز عبث ہی طلسم گوہر پر

نہ پوچھو چشموں سے کیوں کہلی ہی فصد یہ فصد
یہ خون چکان ہی حکایت زبان نشتر پر

تمہاری قصر مصفا کی واہ کیا ہی صفا
پہسل کی سایۂ دیوار گر پڑا در پر

نیاز نامہ چلا سے لیکے ناز پروردہ
کہ منتوں کی ہی چوٹی سر کبوتر پر

زمین پہ دوڑ کی اتنا ہی آدمی نہ چلیے
یہ شوخیاں نہیں اچھی ہیں دوش مادر پر

لگا ہی دانت پہ محبوب سبزہ رنگ نی تیغ
خضر نی ناو چڑہائی ہی آب گوہر پر



وزیر بعد نبی مرتضی نبی ہوتے
نہوتی ختم نبوت اگر پیمبر پر



ہوں وہ بلبل جو کری ذبح خفا تو ہوکر
روح میری گل عارض میں ہی جو ہوکر

عاشقِ زار ہوں میں صبح ہوی تو نڈر رو — چھپ ہونگا گلِ قالین میں ابھی بو ہوکر

شیشۂ دل میں تری تیغ اوتر آی کہیں — میان سی نکلی ہی محبوب پہ پیرو ہوکر

شوق سی حکم کری سجدی کا پیغمبرِ حسن — آیتیں سجدی کی نازل ہوئیں ابرو ہوکر

ہم بھی تنجانی سی جا نکلیں کبھی بہر طواف — حضرتِ کعبہ کشش کہینچی ابرو ہوکر

ساغرِ چشم کی ہم فکر میں یہ محو ہوی — سر بھی زانو پہ رہا کاسۂ زانو ہوکر

اسقدر پس گئی تحبیر کہ نظر آتی نہیں — اب تو گلزار میں گل رہنی لگی بو ہوکر

ناتوانی سی ہوا خون کا بہی رنگ سفید — کیا بہانہ ہی جو بہ جای اب آنسو ہوکر

جسم سی روح نکل آئی پی استقبال — چلتی ہی تیغِ قضا جنبشِ ابرو ہوکر

جان پڑ جاتی ہی پور میں پہنچی سی تری — کہیں اوڑ جای نہ جگنی تری جگنو ہوکر

چشمِ لیلی کو یہ لپکا تہا نظر بازی کا — نجد میں قیس کو دیکھہ آتی تہی آہو ہوکر

جنسِ دل جانچ بہی لی تول بہی لی حاضر ہے — رہ گیا سینی میں کیوں تیر ترازو ہوکر

تاک بہوں ایسی چڑہائی کہ ہوا ناموزوں — یار موزوں یہ ترا مطلعِ ابرو ہوکر

آدمیت یہ خداداد ہی اللہ اللہ — اُنس انسان سی کرتی ہو پری رو ہوکر

رشکِ سنبل ہوی بلبل کی پریشان نظری — زینتِ چہرۂ گل ہوگئی گیسو ہوکر

ٹہہرای جوششِ گریہ کہ گلا کٹ جائی — آبِ شمشیر نکل جائی اُچہو ہوکر

نہ ہٹی باغ سی آمد جو مری گل کی سنی — رہ گئی صبحِ بہاری گلِ شبو ہوکر

تم نہا کر جو چلی غم سے سمٹکر دریا — آگیا دیدۂ گرداب میں آنسو ہوکر

موشگافی سی ہی فرسودہ مرا ناخنِ فکر
نہ کہلا عقدہ کمر کا گرہِ مو ہوکر

پای نازک مین نظر آتی ہین پوسونکی نشان
آبی ہوگیا چمنستان سی لبِ جو ہوکر

ساقیا ہمنی شبِ وصل مین پی تہی جو شراب
روزِ فرقت نکل آتی ہی وہ آنسو ہوکر

ہم تو اس شرم رہائی سی ہین پانی پانی
دیدہ چاکِ قفس سی چلی آنسو ہوکر

دیکہکر چہرہ بت بہتی ہین ہاد کی اشک
پانی سورج کو دیا کرتی ہین ہندو ہوکر

یار کی گرمیِ رفتار نی اعجاز کیا
اوڑگئی فندقِ پا رات کو جگنو ہوکر

ہون وہ غمدیدہ گرا نظرون سی اک پل مین وزیر
کی جگہ بہی جو کبہی آنکہ مین آنسو ہوکر

قبر کا ساتہ پسِ مرگ نچہوڑی پتہر
بہتر انسان سی کی فاقت مین پڑی پتہر

قبر مین بہی سرِ شوریدہ کو پہوڑی پتہر
قفل کی ڈہیلون کی عوض چاہیی توڑی پتہر

لای اب تیشہ فرہاد عوض نشتر کی
کہدو جرّاح سی یان سر کی ہین پہوڑی پتہر

ابکی کچہہ فصل بہاری مین ہی جوشِ جنون
سر کا لی جو ثمر شاخ سی پہوڑی پتہر

اب تو عاشق ہوی ہم تجبیہ لگا جو چاہی
تیر تلوار تبر برچہیان کوڑی پتہر

## ولہ

منہ آئی نظر صاف وہ ہی یار کی تلوار
آئینی کا آئینہ ہی تلوار کی تلوار

## ردیف زای معجمہ

جانی نہین دیتا مجہی دربانِ در انداز
ہان لیجیو ای اشک مری خانہ برانداز

کیونکر وہ ملین ہمسی جب اتنی ہون دراز انداز
جور و ستم و ناز و ادا شور و شر انداز

ولہ

قامت سوزن سی کیون ہی رشتہ سون دراز
بدنما ہوتا ہی قد سی ہو جو پیراہن دراز

## ردیف ضاد معجمہ

سبزہ خط سی بڑہا اور وقار عارض
خضر آباد ہوا نام دیار عارض

نزہا حسن گئی صبح بہار عارض
خط شبرنگ اجی ہی شب تار عارض

او جوان خط سیہ ہوگا یہ پیری مین سفید
صبح ہو جای گی اک دن شب تار عارض

ای گلو کرتی ہو کیا حسن دو روزہ پہ غرور
عارضی ہی چمن رخ مین بہار عارض

دولت حسن پہ یہ خاک اوڑا رکہی ہی
غازہ عارض پہ نہی ای وای غبار عارض

اوس رخ صاف پہ کیا روی مخطط کہون
پہول سی گالون مین چہپا تین گی خار عارض

دولت حسن کا لوٹی تو نگہبان ہوتا
زلف و سیم بدن کیون نہ ہو مار عارض

صاف ہو آئنہ سان پہر خط مشکین مٹ جای
پہر جلیہ ہو مری اللہ تتار عارض

ہی کہان خال سیہ صدمی سہی اسکی ہی کبود
سایہ زلف نزاکت سی ہی بار عارض

ہی نہ یہ زلف سیہ دو رخ آتش رنگ
رونگٹی بہوری ہین عا…

موجہ نکہت گل ہی پی بلبل گلدام
عندلیب دل نالا…

قطعہ

گال پر گال فرارکہ کی تماشا دیکہو
اپنا رخسار ہی یہ…

کرتی قالب کو بہی شوق ہم آغوشی مین
وا بہ…

گل کہلاتی ہین سینی نی رخ رنگین پر
پہر دیہ…

کیونکر ای حسرت دیدار تجھی سمجھاؤں | پای نظارہ نزاکت سی ہی بار عارض
نار بیجا نگر جی خط آسیہ رنگ صبیح | دیکھ ڈالی ہین بہت لیل و نہار عارض

کیا تجھی دی وہ بہلا رخصت نظارہ وزیر
رنگ رخسار نزاکت سی ہی بار عارض

کیا ہی دلچسپ ہی یہ بہار عارض | کہ نگہ بیٹھ رہی جا کی کنار عارض
تیغ ابرو کھینچی تیر مژہ بھی نکلے | گھر گیا مورچہ خط سی حصار عارض
آتی ہی کوچہ گیسو سے پریشان ہوا | نہ بھڑک جای کہین اور بھی نار عارض
آیا پیشانی گردون پہ ستارونسی عرق | دیکھی آپ ذرا گرمی نار عارض
رات تو چاند ہوا دن کو بنا مہر منیر | رنگ بدلا کیا وہ شعلہ نار عارض
خال رخسار دکھا ئی تمہین اعجاز خلیل | نخل گل ہو جو بڑہی شعلہ نار عارض
کوچہ زلف سی کیا آ[illegible]ز ہوا | اوڑ گیا تہا جو خط یار غبار عارض
[illegible]ر رہ رکہکر | رات گل تکیی سی لیتا رہی کار عارض
ہی گر دون ٹہرا ای دیدۂ [illegible] | گرد دامان نگہ ہو نہ غبار عارض
قطعہ
اہلی بیسی سزا[illegible] | تہا فقط ایک ہی مین عاشق زار عارض
پاؤن کہین[illegible] | کہین آنکھین ہین کسی جا ہی مزار عارض
قطعہ
[illegible]نو[illegible] | عاشق چشم ہون اور عاشق زار عارض
[illegible]لرو | ایسی سایۂ گلبن مین مزار عارض

رم کری جلد یہ آہوی سیاہِ شبِ ہجر | جلوہ افروز ہوای شہسوارِ عارض



خطِ شبرنگ وہ آغوش مین لیتا ہی وزیر
یوسفِ روز سی افزون ہی وقارِ عارض



آبِ شمشیر پلا دو مجھی احمر کی عوض
بہر دو قبضی کی کٹوری ہی کہ ساغر کی عوض

آبلی پھوٹ بہی دل کی بہر آئین آنکھین
سیپ مین آب گہر اب تو ہی گوہر کی عوض

دستِ نازک جو ترا دیکھی تو فصّاد کہی
رگِ گل فصد کو درکار ہی نشتر کی عوض

جانبِ زاغ کمان کیون مین اوڑا جاتا ہون
تیر کی پر مری بازو مین ہین کیا پر کی عوض

ساقیا بھول گیا کیا مری دریا نوشی
خم لگا دو مری منہ سی کہ ہی ساغر کی عوض

گلِ رخسار کا دیوانہ ہون نازک ہی مزاج
پہول کیون مجکو لگاتی نہین پتھر کی عوض

وحشیِ چشمِ سیہ عینِ عنایت سمجھین
سنگِ سرمہ جو لگاؤ نہین پتھر کی عوض

رشک کی جا نہین پھر کیچہ مجھی عشاق نہین
مرغِ دل نامہ جو لیجای کبوتر کی عوض

کشورِ حسن ملا پرتوِ رخ سی تیرے
سلطنت آئنہ کرتا ہی سکندر کی عوض

مثلِ شبنم عرق آجای رخِ گلگون پر
غنچۂ گل جو انگیٹھی مین ہی اخگر کی عوض

سنگِ رہ ہوگئی بت کبہی چلتی تہی اگی خضر
مل گئی راہ مین رہزن ہمین رہبر کی عوض

سوی دریا نگہِ گرم سی دیکہا کسنی
آبلی سیپ مین پیدا ہوی گوہر کی عوض

دخترِ رز عوضِ روح بدن مین ہوتے
کاش ہوتا مری گردن پہ سبو سر کی عوض

اوسنی خط دستِ حنائی سی لکہا ہی مجکو
مرغِ یاقوت پہ آئیگا کبوتر کی عوض

رکہی ہم تو یہ اوس بت نی کہا دربان ہی ۔۔۔ گئی اللہ کی گہر آج مری گہر کی عوض
جکو موسی کیا فرعون بنایا اوسکو ۔۔۔ زر تونگر کو دیا صبر مجہی زر کی عوض



جنکو بی بسترِ گل نیند نہ آتی تہی وزیر
سوتی ہین خاک پہ وہ پہولونکی بستر کی عوض



ساقیا آب جو آنکہون مین ہی احمر کی عوض ۔۔۔ کاسۂ عمر کو بہر دیجیو ساغر کی عوض
سر مرا کاٹ کی تلوار گلی پر رکہدی ۔۔۔ دی ہی شمشیر دو سر یار نی اک سر کی عوض
تیغِ ابرو کی شکایت ورقِ دل پہ لکہی ۔۔۔ اوچہی زخمون کی جو خط پڑ گئی مسطر کی عوض
ناتوان ہین جو اوٹہی وان سی تو یان آبیٹہی ۔۔۔ دی جگہ روزنِ دیوار نی اودر کی عوض
فارغ البال کیا مجکو پریشانی نے ۔۔۔ رہتی ہی پیشِ نظر زلفِ معنبر کی عوض
زر کو ہم لکہی کوی اولٹا تو وہ رز ہوجائی ۔۔۔ زر ملی طالع واژون کی سبب زر کی عوض
میری نالون سی شبِ ہجر زمین کانپ اوٹہی ۔۔۔ آسمان ٹوٹ پڑی آج نہ اختر کی عوض
ابروِ یار پہ قطری یہ پسینی کی نہین ۔۔۔ گوہر اس تیغ مین پیدا ہوی جوہر کی عوض
یادگارِ گلِ نوخیز خزان مین ہی یہی ۔۔۔ شاخِ گل مین دلِ بلبل ہی گلِ تر کی عوض
کچہ گہٹا جسم مرا کچہ یہ بڑہا اشک کا تار ۔۔۔ عیب پوشِ تنِ عریان ہی اچادر کی عوض
ساقیا مژدہ کہ آپہونچی ہی مستانہ بہار ۔۔۔ شاخ مین اب تو گلابی ہی گلِ تر کی عوض
آج اسواسطی روتی ہین یہ طفلِ نادان ۔۔۔ دامنِ خاک ہی گل دامنِ مادر کی عوض
خواہش اسباب کی بس عالم اسباب مین تہی ۔۔۔ سو رہی جا کے تنہا خاک پہ بستر کی عوض

دی کی خط حال ربانی کہی لی اوس نوخطا ہی
جا ہی طوطی سخنگو جو کبوتر کی عوض

مرگی کہتی ہین لبِ گور سی ہم حسن پرست
آئنہ لوح کو درکار ہی پتھر کی عوض

یا دِ پستان جو مجھی کرتی ہی دیوانہ وزیر
سنگ تری پڑتی ہین گلزار ہین پتھر کی عوض

## ردیف ظای معجمہ

چلی بتخانے لو خدا حافظ
تم بہی ہے زاہد کہو خدا حافظ

تیری کوچی سی ہیچ اوٹہا کی چلی
گیسوئے مشکبو خدا حافظ

دم عیسی سے ہی شفا نہو چی
لو بس اب ہی ہمدمو خدا حافظ

ہی بہت زود رنج دل میرا
یار ہی تند خو خدا حافظ

اوس صنم کو خدا کہون نہ کہون
ہی سخن گو مگو خدا حافظ

دلکو بتخانہ کرکی کعبے چلے
زاہدو زاہدو خدا حافظ

ہی فرنگن کے گوری ہاتہ مین دل
جان کا صاحبو خدا حافظ

دیر سی مثلِ نالۂ ناقوس
جاتے ہین ای بتو خدا حافظ

بات بہی کے تو یہ کہا شبِ وصل
جاتےہین ہم تم کہو خدا حافظ

شیشۂ خوبان کی غم مین جان چلی
ای وزیر اب کہو خدا حافظ

## ردیف عین مہملہ

شعلۂ رخسار اگر دیکھی بنی پروانہ شمع
دودوسان پہرتی لگی گرد سر جانانہ شمع

سِن رخ سی گر روشن کری جانانہ شمع
کرمکِ شبتاب سان بنجای ہر پروانہ شمع

پہونک دون گل کرکی مین آتش سی خرمانہ شمع
باغ بزم یار مین ہی سبزہ بیگانہ شمع

ایک عالم شکل فانوس خیالی گرد ہے
ہی بجا کہیی سراپا ہی قد جانانہ شمع

کس نے ہو کی نی اوٹہایا رخ سی محفل مین نقاب
گر پڑی ہی برق کی صورت جو بیتابانہ شمع

ہین ہوا ن ہار اوسکی زلفین قد ہی سیانی مین ڈہلا
غنچہ گلگون ہی شعلہ ساعد جانانہ شمع

آئی گی شعلی سی گل غنچی مین قلقل کی صدا
پہونک کر منہ سی بجہائی کا جو وہ مستانہ شمع

اک ترے آنی سی ساقی ہی بزم آراستہ
ہین گلو و چشم و عارض شیشہ و پیمانہ شمع

جلوہ گر ہی یار بزم آشنا و غیر مین
ایک ہی روشن ہی میان کعبہ و بتخانہ شمع

بزم مین گر روی روشن سی اوٹہائی تو نقاب
شرم سی چہپنی لگی زیر پر پروانہ شمع

بیٹہی پر نور و چشم مست ساقی دیکہکر
کہتی ہین ہم جلتی ہی پیش در میخانہ شمع

کاٹتا ہی سر کو کیون الٹی یہان تعزیر ہی
تیری محفل مین قدم رکہتی ہی گستاخانہ شمع

کٹ گیا سر بزم مین لیکن رہی ثابت قدم
ہی اگر زن کہتی ہی لیکن ہمت مردانہ شمع

ہو فلک پیدا ہوئین ہی شعلی سی اک آفتاب
آتش رخ سی اگر روشن کری جانانہ شمع

کرتی ہی تیار بالش فکر خواب صبح ہی
پہرتی ہی فانوس مین شب بہر پروانہ شمع

ای جنون یہ سوز غم کا ہی اثر مرنی کی بعد
جانتا ہی ہڈیون کو مرسنگ دیوانہ شمع

گو کری احسان ظالم پر ہو گیا اوسکا کوی
کب کری روشن بہلا زنبور کا کاشانہ شمع

ہو گیا روشن حسینون کی ہی بس بنیاد ظلم
گر نہو زنبور ای شمع ہو پیدا نہ شمع

شانہ جب اوسنی لیا اپنی حنائی ہاتہ مین
ہو گئی روشن بنگیا کنگہی کا ہر دندانہ شمع

بی تری پروانی بہاگین مرغِ وحشی کیطرح
گو دکہائی افسون سی اپنی آپ پروانہ شمع

اوس مہہرو کی کو اگر دیکہی قبا پہنی ہوی
جامہ فانوس پہاڑی صورتِ دیوانہ شمع

دل کو کر خالی خدا تا بخشی اپنا داغِ عشق
جب بہجے کوئی جلائی آپ صاحبخانہ شمع

مثلِ فانوسِ خیالی وہ بہی گردش مین رہی
ہون وہ سرگردان سنی میرا اگر افسانہ شمع

ہون کسیکی چشمِ مست و روی روشن کا شہید
میری تربت پر چڑہانا چاہیی پیمانہ شمع

کیون نہ مین دیوانہ ہون اسکی نفاست دیکہکر
جا ہی مشعل تنہ مین کہتا ہی سگِ جانانہ شمع

ایسی تاریکی شبِ فرقت کی ہی ملتا نہین
ڈہونڈتی پہرتی ہی کاشانہ مرا کورانہ شمع

گر نہ موجِ اشک کی زنجیر سی پابند ہو
بی تری محفل سی بہاگی صورتِ دیوانہ شمع

آتشِ غم بعدِ مردن اپنی کام آئی وزیر
استخوان میری جلائی جان کر جانانہ شمع

ہی یہ دو دن بزم مین ساقی و مطرب چنگ و شمع
ایک ان چہاتی ہی اور بالین پہ اور سنگ و شمع

ہون کسیکی خندق و ساعد کا مین یارو شہید
قبر پر بہرِ نشان کہنا گلِ اورنگ و شمع

روشنی جہاسی ہوئی آئل نہ روی یار کی
ابتلک یکسان ہی وہ آئینہ پر زنگ و شمع

شمع کا مثلِ چراغِ صبح تہا کافور رنگ
رات یکجا تہا جو وہ آتش عذار شنگ و شمع

اشک کا قطرہ کبہی گرتا نہین کیا ضبط ہی
گرچہ سوزِ عشق سی یکسان ہون مین دل تنگ و شمع

چشمِ پر خون و دلِ نالان و داغِ یاس ہین
ہجر مین ساقی ہین جام شراب و چنگ و شمع

مل پروانہ جلین کیون دل نہ اہلِ بزم کی
ہی مشابہ اوسکی رخ سی کار روی آتش رنگ و شمع

تھا ہم مذکور جو سوز و گدازِ عشق کا
شام سی روتا رہا تا صبح مین دلِ تنگِ شمع

جامۂ سبز و تنِ پر نور وہ یاد آگیا
روی شبکو دیکھکر فانوس مینا رنگِ شمع

ہجر کی شب کاروانِ اشک کی ہمراہ تھی
نالہ و لختِ دلِ سوزان برنگِ تنگِ شمع

لڑگی ہاتھ اوسکا چھڑانا شمع گل کرنا مرا
وصل کی وہ رات یاد آتی ہی اور وہ جنگِ شمع

کھینچتا تصویر اگر مجھ دل جلی کی ای فقیر
سوز مین پھر ایک ہوتا خامہ از رنگِ شمع

ہو مثلِ شمعِ طور جو تنویر پای شمع
اون پاؤن کی نہ آگ ہو توقیر پای شمع

ثابت ہوی ہی کون سی تقصیر پای شمع
جو موج اشک بنگئی زنجیر پای شمع

کیونکر ہو تیری ساق بلورین کا ہمسر وصف
کب ہو سکی پتنگ سی تقریر پای شمع

رتبہ ہی آگی شمعون کی یون پای یار کا
پروانون مین ہی جلکی توقیر پای شمع

پونہچا ہی اب تو شعلہ سر اوسکی پاؤن تک
ای اشکِ شمع کیجیو تدبیر پای شمع

لغزش قدم کو کچھ تھی ہوی سر کٹا دیا
رکھتی ہین اپنی پاؤن ہی تاثیر پای شمع

رکھنا قدم جو بزم مین تیری گناہ ہی
سر کو نہ کاٹ چاہیی تعزیر پای شمع

ہمتو قدم نرکھہ سکین اور وہ ہو بزم مین
بہتر ہی اپنی پاؤن سی تقدیر پای شمع

یہ آرزو ہی پاؤن ترا کرکے روبرو
کچھ کرتی ہم پتنگ سی تقریر پای شمع

دیتا ہی اپنی جان عبث جل کی ای پتنگ
لی سکہ شمعدان سی تسخیر پای شمع

دل جلتی جلتی سینی مین کھینچ رہا جو ہے
کھینچی ہی سوزِ عشق نی تصویر پای شمع

ثابت قدم ہی بسکہ رہِ سوزِ عشق میں
سب عاشقوں میں چاہیی توقیرِ پای شمع

زنہار بزم میں نہ ٹہہرتی تری حضور
ہوتا نہ شمع دان جو زنجیرِ پای شمع

دیکہی اگر وہ روشنیِ نقشِ پای یار
کرنی لگی پتنگ بہی تحقیرِ پای شمع

کچہ ساق یار سی جو کری ہمسری تو دود
ہر لطمۂ صبا سی ہو زنجیرِ پای شمع

شب عذرِ لنگ کر کی نہ اوس بزم سی ہٹا
اللہ ری عقل و فطرت و تزویرِ پای شمع

ہی گرم وصفِ پای نگارین جو بزم میں
منظور کیا ہی یار کو تحقیرِ پای شمع

پروانہ رات مر کی لگن میں جو رہ گیا
لوحِ مزار بنگیا گلگیرِ پای شمع

زلفِ دراز چلنی میں لپٹی ہی ساق سی
ایماء یا کہ شب ہوی زنجیرِ پای شمع

ثابت قدم وہ ہوں کہ لکہا ہی جو وصفِ پا
ہر سطر میں ہی عالمِ تصویرِ پای شمع

## ولہ

روبرو تیری کہاں وہ رونقِ رخسارِ شمع
ہو گئی کافور ای مہ گرمیِ بازارِ شمع

## ردیف غین معجمہ

سوزِ غم سی یاں جلا کرتی ہیں بی غم چراغ
بن گئی ہیں مو فتیلی داغہائی تن چراغ

یادِ عارض میں ہوا ہی جان کا دشمن چراغ
آنکہ دکہلاتا ہی شب بہر جلوت ہر چراغ

چینِ گیسو سی نمایاں یوں ہی عارض کا فروغ
شام کو جس طرح سی کرتی ہی کوئی روشن چراغ

کیا یہ خانۂ مرا پر ہول و آفت خیز ہی
افعیِ شامِ جدائی کا بنا ہی من چراغ

ہو جنوں دیکہی جو اوسکی آتشیں رخ کا فروغ
چاک کر ڈالی جسیر شعلہ کا دامن چراغ

کیا فروغِ عارض پر نور ہی نامِ خدا
داغ چیچک کی نہی ہین ای بت پُر فن چراغ

دانت مسی ملنی مین چمکی دہانِ تنگ سی
یا شبستانِ عدم مین ہو گئی روشن چراغ

کیا حرارت ہی تری مجروح مین ای شعلہ رو
زخم کی بتّی نہی ہی شعلہ زخم تن چراغ

کو چہ زخمِ سینہ بتّان مین کہاتا ٹہوکرین
جوہرون سی گر نہ رکہتا خنجرِ آہن چراغ

کیا ترقی پر فروغ حسن ہی ای شعلہ رو
جل بجہی غیرت سی گر دیکہتی اجون چراغ

لاتی ہی پروانہ دلسوختہ کی کیا خبر
کیون صبا کی آتی ہی کرنی لگا شیون چراغ

یون مری موتی بھید سر مین ہین داغ جنون
چاندنی مین جس طرح بی نور ہون روشن چراغ

گوشہ گیری دشمن جانی سی دیتی ہی نجات
خوف صرصر کا نہین گر ہو تہِ دامن چراغ

گرم ضعفِ شعلہ رویان ہون جو بعدِ مرگ ہی
بنگیا ہی صاف ہر اک زخنہ مدفن چراغ

ہو تجلی طور کی شعلی مین اوسکی ای کلال
گر بنا تو لی کی خاکِ وادیِ ایمن چراغ

عشق زلفِ خانہ برباد آیا کہینچو آہِ گرم
کالی آندہی آ گئی جلدی کرو روشن چراغ

سبزہ خط مین نہان ہی وہ عذارِ آتشین
یا لیی ہین خضر پیغمبر تہِ دامن چراغ

چہپ گیا جب پہول پتّون مین کوئی غنچہ لب
ہم یہ سمجہی ہی حفاظت کو تہِ دامن چراغ

داغِ عشقِ شعلہ رویان پہونک دیگا ای وزیر
اک نہ اک دن ہوگا قصرِ تن مین آتش ن چراغ

اشتعالِ آتشِ غم سی ہین داغِ تن چراغ
چار دیوارِ عناصر مین ہین یہ روشن چراغ

دیکھتا ہون ساری عالم کا تماشا آپ مین
جسم فانوسِ خیالی ہی دلِ روشن چراغ

تیرہ باطن کو بہی ہوتا ہی فروغِ عارضی
چاہ مین رخسارِ یوسف سی ہوا روشن چراغ

سوزِ غم سی بیکسی کا دل جلا چالیس دن
ہم غریبون کی لحد پر یون ہوا روشن چراغ

ذرّہ افشان کا خمِ ابرو مین کہتا ہی فروغ
طاقِ کعبہ مین نظر آتا ہی یارو روشن چراغ

اژدہا ہی ہی شعلہ ہی دمِ آتش فشان
کفچہ مارِ سیہ فرقت مین ہی روشن چراغ

گر میان کرتا ہی پروانون سی حجبابہ شمع رو
مثلِ شعلہ رشک سی سر دہنتی ہین روشن چراغ

حلقۂ گیسوی افشان رخ کی دیکہی وقتِ وصل
دن کو ہاتک شام مین آئی نظر روشن چراغ

تم حجابِ پردہ دکہاؤ گی عذارِ آتشین
پردۂ فانوس مین چہپ جائیگا روشن چراغ

اوس لبِ شیرین کی تل کا تہل ہی جانِ سوزِ عشق
ہون سرِ مدفن ہی بیٹہی تیل سی روشن چراغ

سوزِ عشقِ شمع رو سی جل گیا ہون ای وزیر
اس سی میری عرس مین کرتی ہین سب روشن چراغ

پہولون سی تیری ہجر مین ہی داغدار باغ
طاؤس بن کی نالی کریگا ہزار باغ

ہی داغ و آبلہ سی یہ رشکِ ہزار باغ
پہولا پہلا ہی زورِ عناصر کا چار باغ

تیغِ دو سر دکہاؤ اگر ابرؤون کی تم
شاخِ دو تا کی صدقی کری ذوالفقار باغ

## ردیف فا

دیکہ ادب آکر مرا گورِ غریبان کی طرف
قبلہ رو ہین پاؤن سر ہی کوی جانان کی طرف

دونون ہاتہ اپنی ہین بیکار ای دستِ جنون
ایک دامن کی طرف ہی ایک گریبان کی طرف

قیدِ یوسف کو کیا پیر تہا زلیخا کو نہ چین
نالی کر آتی تہی وہ جا جا کی زندان کی طرف

ہم ہی لپٹی جاتی ہین دامن سی مثلِ گردِ راہ
ناز سی دیکھا تو ہوتا پہر کی دامان کی طرف

بعدِ مُردن ہی وصیت بس یہی ای دوستو
قبر مین منہ پہیر دینا کوی جانان کی طرف

آئیو دامن اوٹہای مدفنِ عشاق پر
ہاتہ لیجائی نہ کوئی تیری دامان کی طرف

میری جانب یون وہ کرتا ہی حقارت سی نگاہ
کوی ہندو جسطرح دیکہی مسلمان کی طرف

سبزۂ بیگانہ مین پاتی ہین کچہ اپنا سا حال
آنکلتی ہین جو ای بلبل گلستان کی طرف

دیکہنا تاثیرِ گریہ کر دیا البرز آب
رو کی جب دیکہا کسی چاہِ زنخدان کی طرف

ہی اگر منظور لطفِ برق و باران دیکہنا
دیکہیی ہنس ہنس کی میری چشمِ گریان کی طرف

غمزدہ جیسی کنوین مین گرنی کا رکہتا ہو عزم
دیکہتا ہون یون مین اس چاہِ زنخدان کی طرف

ہو کی غافل اس ادب سی ہم نہ سوئی قبر پر
پاؤن ہوجائین نہ اپنی کوی جانان کی طرف

## ردیف قاف

خدا نما ہی بتِ سنگ آستانۂ عشق
چلون کا پای لگہ بن کی سوی خانۂ عشق

نہ کم ہون سکۂ داغ دلِ یگانۂ عشق
بہرا پڑا رہی یارب سدا خزانۂ عشق

جبین قیس ہی سنگِ آستانۂ عشق
جنون ہی خیمۂ لیلی سیاہ خانۂ عشق

مدام دل مین رہی داغِ الفتِ ساقی
نہ بیچراغ ہو یارب شرابخانۂ عشق

یہ محفلِ طربِ حسن ہی نہین مقتل
صدا گلوی بریدہ کی ہی ترانۂ عشق

یہ کہکی پہرتی ہی ورات آسیای فلک
ملی تو خرمن ہستی کی لون مین دانۂ عشق

ہی آفتاب پیالہ فرشتہ خو ساقی
خمِ فلک ہی سبوی شرابخانۂ عشق

بس ایک ہاتھ مین وہ ہوگی مین زمین پہ گرا — قضا جو آی ادا ہو گیا دوگانۂ عشق
ہر ایک گام پہ دل پیستا ہی ابلق چشم — مگر ہی سرمی کا دنبالہ تازیانۂ عشق
جلایا طور کو اکدم مین صاعقہ بنکر — شرر فشان جو ہوا سنگ آستانۂ عشق
ہو خانۂ صدف دل نہ کسطرح پرنور — کہ آپ ہی گہر شبچراغ دانۂ عشق
ہتو خدا نی کہا فی السماء رزقکم آپ — ملا ہی مجکو پہ ہفت آسیا سی دانۂ عشق
یہ سچ مثل ہی ہتو سکا ہی خدا رزاق — نصیب طایر دل ہی ازل سی دانۂ عشق
جو خال ان کی خط رخ مین دل ہی میرا — کہون مین خرمن مہ مین ملا دانۂ عشق
کسی کی ابروی پرخم کا دھیان رہتا ہی — ہمارا کعبۂ دل ہی سیاہ خانۂ عشق
صدای ماتم دل سنکی خوش وہ ہوتی ہین — نوای سینہ زنی ہی کہ شادیانۂ عشق
جو شوق دید ہی موسی کی طرح ایک حسن — کہ لن ترانی محبوب ہی ترانۂ عشق
نقاب دور وہ اوٹہائین او ہین آہ کرون — سمند حسن پہ پڑ جای تازیانۂ عشق
جو تولی اسی کو ہین کی ترازو وہین — گران ہو وزن مین یہ آسیا سی دانۂ عشق
فروغ بزم تصور ہی یاد پستان سکے — حباب حسن نہی ہین چراغ خانۂ عشق
خیال گوہر دندان مین ہم جو روتی ہین — سرشک دیدۂ تر ہی در یگانۂ عشق
ہی میری دل کی طرح اس ہی یہ پریشان حال — ملا ہی زلف کو حسن سیاہ خانۂ عشق
چڑہا جو دار پہ عاشق کا سر ہوا سردار — جدا ہی خانۂ عالم سی کارخانۂ عشق
خدا کا گہر ہو جو ٹوٹی جہاد نفس سی دل — خراب ہو تو نہی لامکان یہ خانۂ عشق

وہ دل لگا کی سنین داستان کی صورت | بیان کیجیی اس حسن سی فسانۂ عشق
وہ بیج تخم محبت کو دل مین بوا سینی | زمین وہ شور ہی جس مین اوگی نہ دانۂ عشق

## ردیف کاف عربی

پیش عاشق چشم گریان و لب خندان ہی ایک | جل گیا جو نخل اوسکو برق اور باران ہی ایک
دیکھتی ہی تیا نہین اوسکو حجاب عشق ہای | ہون مین وہ محروم جسکو وصل اور ہجران ہی ایک
ناتوانی سی تری بیمار کی رخسار پر | سیلی دست ستم اور سایۂ مژگان ہی ایک
پیرہن مین یون ہی جس طرح سی تن مین روح | چشم بد دور اب لطافت مین وہ جسم و جان ہی ایک
ماہ سی تشبیہ پھر تجکو نکیونکر دیجیی | چاندنی اور سایۂ تیرا ای مہ تابان ہی ایک
آپ سی باہر کی آگی خودنمائی ہی یون | روبرو ہی مہر و ماہ و ابر بی باران ہی ایک
چاہیی ہنسکر پھرکنا ای لب جانان نمک | آتش غم سی کباب اور یہ دل سوزان ہی ایک
عاشقون کی آگی مشرک ہی بت یکتا ہون مین | گر کہون مین حسن مین تو اور مہ کنعان ہی ایک
ہمکو تو طوطی زبان ہین یان اسیر دام غم | خانۂ صیاد اور یہ گنبد گردان ہی ایک
ایک ہی یہ نور ہی دل مین ہر اک کی جلوہ گر | شیشی ہین لاکھون پری سب مین ولی پنہان ہی ایک

## ولہ

گذرا افلاک کی پار گیا لامکان تلک | او تیر آہ بی او بی اب کہان تلک

## ردیف کاف فارسی

ظاہر تری گلی سی ہی نگین سخن کا رنگ | کیا صاف پیرہن سی عیان ہی بدن کا رنگ

میلا ہوا نگاہ سی تیری بدن کا رنگ — ایسا لطیف کب ہی گل و یاسمن کا رنگ

گون آفتاب چہرہ ہی محفل مین جلوہ گر — کافور ہوگیا ہی جو شمع لگن کا رنگ

آسیب سی نگاہ کی اللہ ری نازکی — نیلو فری ہی اوس صنم گلبدن کا رنگ

ہوتا ہی یہ سفید کبھی زردضعف سی — لاتا ہی رنگ روز ہماری بدن کا رنگ

جلتا ہون بعد مرگ جو خورشید کی طرح — کیا ہی ہر ایک تار کفن مین کرن کا رنگ

پوشیدہ آفتاب دائی شفق مین ہی — پایا ہی حجاب تن یہ تری پیرہن کا رنگ

ہوئی خالی رکتی ہی برہنہ جو کوہی پاؤن — فصل بہار مین ہی یہ خاک چمن کا رنگ

کن حسرتون سی دیکھتی ہین یا م سہیل کو — آتا ہی یاد جبکہ عقیق یمن کا رنگ

ای گل جو اوسکی قبر پہ ہی شور بلبلان — گلگون تری شہید کی پایا ہی کفن کا رنگ

پھری پہ تیری آنکھین تسی کیون ہون سیاہ — ہوتا ہی آفتاب سی کالا ہرن کا رنگ

اوترا نہ زہر افعی گیسوی عنبرین — نیلا ہی گور مین جو مری خاک تن کا رنگ

عنقا کا رنگ کیا مین بتاؤن بھلا وزیر
وہ شوخ پوچھتا ہی جو اپنی دہن کا رنگ

دیکھ لی بادہ کیا ہی اپنا رنگ — رحم ای آسمان مینا رنگ

زور دکھلا رہا ہی کیا کیا رنگ — واہ وا ای جہان زنگار رنگ

ہوگئی ضعف سی سبک ایسی — لی اوڑا ہمکو جب ہمارا رنگ

## ردیف لام

کیونکر نہ جہڑین منہ سی تری وقتِ سخن پہول
چپ ہنسی مین غنچہ ہی تو ہنستی مین دہن پہول

مستانہ بہار آتی ہی لا شفق مین پہول
ساقی ہین گلابی کی طرح توبہ شکن پہول

نظرون سی گرِ جن مین تو وہ آنکہون سی ٹپکائین
کیا ضعف سی شکلِ گلِ بازی ہی بدن پہول

پڑتی ہی تری چشمِ سیہ باغ مین گل پر
توڑی گا مگر آنکہ کی ڈہیلی سی ہرن پہول

شاخون سی گلستان مین ہین کیا پاون نکالی
چلدین نہ کہین کود کی دیوارِ چمن پہول

آئی جو صبا کوچۂ گیسو سی چمن مین
بن جائین ابہی نافۂ آہوی ختن پہول

پرتو سی گلِ رخ کی ہوا روغنِ گل تیل
جہڑتی ہین چراغون سی ابہی سیکڑون من پہول

کیا پڑ گئی تہی آنکہ کسی گل پہ تمہاری
کیون سونگہتی ہین باغ مین آ آ کی ہرن پہول

دیکہا ہی جو بلبل نی تری نقشِ قدم کو
نظرون سی گری جاتی ہین ای رشکِ چمن پہول

پہبتی ہی نہی رخ کو کیون پہولون کی ڈالی
گلِ عارضِ گلگون ہی دہن پہول ذقن پہول

جسطرح کنوین مین کوئی گرنی کا کری عزم
یون دیکہتی ہین یار سو چاہِ ذقن پہول

سودی نی تری زلف کی کس پیچ مین ڈالا
دہاگی سی چہٹی ہوئی مشتاقِ رسن پہول

آہو اگر آنکہین مین تو کیون کہتی ہو نرگس
کیا سحر سی بن جاتی ہین ای جان ہرن پہول

آئی ہی جنون خیز ولا فصلِ بہاری
اب دشت مین شاخون سی نکالین گی ہرن پہول

گرتی جو تری برقِ نگہ خرمنِ گل پر
جلتی دلِ بلبل کی طرح سیکڑون من پہول

پڑ جاتی ہی تری خطِ مخطط کا اگر عکس
پیدا کرین مثلِ گلِ خورشید کرن پہول

ای جوشِ وطن کہتی ہین غربت مین یہ روکر
نظرون مین ہین خارِ چمنستانِ وطن پہول

کیا ہم رہین جا کے گلستان سے غنچہ ہی تنگ
جب فصل بہار آتی ہوئی خم رسن پہول

بوٹا سا ہی قد یار کا نخل چمن حسن
پتی ہین اگر برگ تو ہین پہول کہ تن پہول

ہوتی ہین خجالت سے سفید آپ کی آگی
چاندی کی ہوئی جاتی ہین سونے کی کرن پہول

کیا دیکھون بہار شفق شام غریبان
یہ غنچۂ دل ہوگا نہ بی صبح وطن پہول

برسون گل خورشید و گل ماہ کو دیکھا
تازہ کوئی دکھلائی ہین چرخ کہن پہول

بلبل کی لبہانی کو نیا راگ ہین لائی
لو رام کلی گانی لگی بنکی وہین پہول

کوچی مین رگ گل کی کرو شوق سے گلگشت
بالیدہ ہین ایسی کہ فضا مین ہین چمن پہول

چوتہی کو سوم سمجہین گر پہول اونہین ماتمین
مرجائین مگر پہتی نہ دولہا نہ دلہن پہول

پیاری ہی جو سبک وزن مین قیمت مین گران ہو
نظرون مین تمہین تول لیا ہی بدن پہول

ہین صبح شہادت کی گریبان کی طرح چاک
کیا مانگ کی لائی ہین شہیدون کی کفن پہول

ارباب تعلق کا تعلق نہین جاتا
مرقد پہ بہی درکار ہی کافور کفن پہول

گلریز ہی کیا کلک وزیر اب دم تحریر
پیدا تو کری ایسی بہلا شاخ سمن پہول

نہ کیا ذبح گیا چہو کی بسمل قاتل
دہن زخم پکارا اسے کہے قاتل قاتل

کیون نہ انگشت شہادت سے ہی حسن لب قاتل
تیر دیتی ہین نہین تیسری انامل قاتل

دست نازک کی نزاکت جو پری دیکہی
ایسی سمٹی کہ ہتیلی کا بنی تل قاتل

جی مین آتا ہی تری تیغ کو دل مین کہ لون
ایسی لیلی کو بہی چاہیی محمل قاتل

جان دین کیون نہ مرین عاشق جانباز ان پر
تیغ خون ریز پری حور شمائل قاتل

ضعف ہی جاتین گی کیا خون کی چھینٹین اوڑکر
آستین کا ہی کی کوسون ہین منزل قاتل

پاؤن کہا جو حنائی تو یہ شہو کی گا لہو
دہن زخم نہ ہی کا لب ساحل قاتل

پہیر دی گردن عشاق پہ مقتل مین چھری
رقص بسمل ہی کی قابل ہی یہ محفل قاتل

تو نی زلف عرق آلود دکہائی جو کبہی
مار آبی نظر آئی یہ سلاسل قاتل

جای کوچی مین ترے گل ہی کی ہینگو کسی سمت
ناؤ کون مین ہین جو پر ہائی عنادل قاتل

اثر ظلم سی تیار ہو شمشیر گلے
خاک ہو جای ستمگر تو نی گل قاتل

دانت پر تو نی لگائی تہین تیغ پر آب
آب مین گہول دیا زہر ہلاہل قاتل

پی گیا مین دہن زخم سی پانی ایسا
ہی زبان تیغ کی مثل لب ساحل قاتل

کیا تری تیغ نی جوہر کا چمن دکہلایا
آشیانون سی نکل آئی عنادل قاتل

سخت جان ہون مری گردن پہ چہری پہیر اکر
تیز کرنی کی لیی خوب ہی یہ سل قاتل

نیک ساعت سی چلی ہی یہ تری تیغ دو سر
سر تک آئی مری پہنچی سر منزل قاتل

بعد مردن بہی وہی شوق شہادت ہی وزیر
دہن زخم سی ہم کہتی ہین قاتل قاتل

دل ترا قتل پہ کیون نکر نہو مائل قاتل
آب شمشیر عناصر مین ہی داخل قاتل

ہی بہت سہل شہیدان وفا سی ملنا
خون لگائی تو شہیدون مین ہو داخل قاتل

عید قربان ہی یہی دن تو ہی قربانی کا
آج تلوار کی مانند گلی مل قاتل

ہوں جو شاعرِ دلِ گم گشتہ کا یوں حال کہا
پڑھ دیا آگی تری مصرعِ بیدلِ قاتل

خندۂ عاشق سی ہی گلزار میں پہلو کی جو خون
توڑی گا غنچۂ منقارِ عنادلِ قاتل

دل میں ہی عشق ترا یاد تری غم تیرا
رہزنوں سی ہوئی آباد یہ منزلِ قاتل

رقص بسمل پہ پھڑک جاتا ہی تلوار کا دم
ڈہال سی آتی ہی آوازِ جلاجلِ قاتل

کسی کروٹ کسی پہلو نہیں دیتا مجھی چین
دشمنِ جان ہی تری طرح جگر دلِ قاتل

جوہرِ تیغ کی زنجیر جو تو پہنا دی
بیڑیاں پاؤں کی کاٹی یہ سلاسلِ قاتل

کھینچی تلوار تو ہو جاوی وہ چندان جوبن
تیغِ خم گشتہ ہلالی ہہ کاملِ قاتل

سر سی سینی میں اوتر آئی جگر سی دل میں
تیری تلوار کری قطعِ منازلِ قاتل

پاؤں گر خانۂ زنجیر سی باہر رکھوں
رگ پا بہنکی لپٹ جاوی سلاسلِ قاتل

کب پھڑکتا تھا ترا دستِ حنائی ایسا
طائرِ رنگِ حنا ہو گیا بسملِ قاتل

چار آئینۂ عناصر کا اوتاروں پہینکوں
زخم کہنا نا مجھی ہو جاوی گا مشکلِ قاتل

یہ پیالہ ہی بنا گردشِ گردوں کی نسی
دمِ شمشیر سی اوڑ جاوی مرا دلِ قاتل

زار ایسا غمِ بیتابیِ دل سی ہی وزیر
بنگیا ہی نگۂ دیدۂ بسملِ قاتل

نالانِ فراقِ دل میں ہی ماتم سرای دل
سینی سی آ رہی ہی صدا ہای ہای دل

ایسا کیا ہی تذکرۂ نالہ ہای دل
آنی لگی زبان سی ہماری صدای دل

حاضر ہی بہیجی یہ اگر کام آی دل
کچھ اور پاس ہم نہیں کہتی سوای دل

مقصد بر آئی میان سی لی تیغ یار نی | اوترا غلاف کعبہ حاجت روای دل

آتی ہی اونکی کوچہ گیسو سی یہ صدا | آؤ مسافرو کہ یہان ہی سرای دل

جز یاد دوست غیر کا خطرہ نہ آسکا | وسعت نثار تجہ پہ ہوای تنگنای دل

بو ہوکی گل مین کیا دل بلبل سما گیا | توڑا کسینی پہول تو آئی صدای دل

جانا پری خون مین بلا کا ہی سامنا | قاصد پہر کہ ساتہ کرون مین وداعی دل

مانند ریگ شیشہ ساعت عیان ہو صاف | آئی غبار اگر نہ چہپاتی صفای دل

دنیا کو چہوڑ دی سگ دنیا کی واسطی | یہ استخوان پسند کری کب ہمای دل

بنکر پیالہ ہو لب میگون سی آشنا | ساقی بلا کی خاک مین دیکہی صفای دل

چکر مین ایک آسی ہی گرد باد جسم | اللہ ری زور شور تری ہی ہوای دل

رہتی ہین گرد اونکی ہوادار کی رقیب | اب شمع زندگی کو بجہا دی ہوای دل

ای جان جسکو نقطہ | تیرا دہان تنگ ہی یا تنگنای دل

مین سنر بخت دل کی تڑپنی سی جر لیا | چہاتی پہ مونگ دلنی لگی آسیای دل

کاہیدہ ہو ریاضت باطن سی جسم اگر | لیجای سوی خلد اوڑا کر ہوای دل

عزلت پسند کیون نہو جب صفت وزیر
باخلق آشنا نشود آشنای دل

ہی عرش آستانہ دولتسرای دل | اللہ رہی مرتبہ حرم کبریای دل

پہنتا ہی کیا کباب کی مانند ہای دل | خونبار ہی جو نالہ درد آشنای دل

یارب کہین پہر جای گلی پر خنجر — دیر سی منتظر جنبش مژگان ہون مین

چاہیی تہا ہی یوسف سی زلیخا کہتے — تو رہا قید سی ہو قابل زندان ہون مین

کیا محبت ہی جو چہیری او سی صدمہ ہو مجہی — وان جو ہو زلف مین کنگہی تو پریشان ہون مین

دوسری پیری تلوار کا پاسنے دینا — ہر گل زخم سی قاتل چمنستان ہون مین

ناتوانی سی نہ آیا کبہی لب تک نالہ — ای اجل آکہ لب گور سی نالان ہون مین

کیا خالق نی قدر عاشق و معشوق مین فرق — یار ہی سرو روان سرو خرامان ہون مین

کنت کہتا ہون کہ گل ہو کی ہون گلشن مین — کاش خار سر دیوار گلستان ہون مین

شکل سوفار جدا لب سی ہی لب یارب — پاؤن تعزیر جدائی مین جو خندان ہون مین

شور محشر ہوا بدنام فغان مین نی سکے — باعث برہمی بزم خموشان ہون مین

آدمیت تری دیکہی تو بہڑک جاتی دم — یہ تمنا ہو پری کو ہی کہ انسان ہون مین

بس کہ از ضبطِ فغان گرچہ بہت رنج دیی
کوئی دم شادکنِ خاطرِ یاران ہون مین

اپنی جا می سی ہون باہر دمِ جوشِ گریہ
یہ نہو مجھسی کہ منت کشِ دامان ہون مین

ہند مین ہوتی نہ برباد مری مشتِ غبار
ای خدا خاکِ درِ شاہِ شہیدان ہون مین

ای فلک اتنو شبِ وصل کا ہونا معلوم
صبحِ محشر کی طرح چاک گریبان ہون مین

استخوان کا مری سوفار بنایا اوس نی
جای گریہ ہی کہ اس طرح سی خندان ہون مین

کیا ہی برگشتہ وہ بت مجھسی ہی اللہ اللہ
اتنی تقصیر ہوئی ہی کہ مسلمان ہون مین

کیون ہوا ہون مین تیری ہاتھ سی ٹکڑی ٹکڑی
نہ تو دامن ہون مین قاتل نہ گریبان ہون مین

کیا اک بات مین تسخیر پریزادون کو
زیب دیتا ہی کہون آج سلیمان ہون مین

میری شاگرد تلک صاحبِ دیوان ہین وزیر
کیا ہی پروا نہ اگر صاحبِ دیوان ہون مین

وصف اک گل کا کیا کرتی ہین
منہ سی یان پھول جھڑا کرتی ہین

ذبح کرنا تو ہمین ای صیاد
یہ نہ کہنا کہ رہا کرتی ہین

اپنی گلزارِ محبت مین صبا
ہوش بلبل کی اوڑا کرتی ہین

کھول دیتا ہے تصورِ دریار
آنکھ جب بند کیا کرتی ہین

یہ تری عہد مین ہی ظلم کی رسم
نیمچی خون مین بجھا کرتی ہین

سن لین کافر جو ہون گوش شنوا
ساری بت حمدِ خدا کرتی ہین

کبھی ہوتی ہی جو اون سی رنجش
آپ ہم اپنا گلا کرتی ہین

ہو غنی بوسہ لب دی ڈالو
ہم فقیرانہ صدا کرتی ہین

جنس دل جانچ کی لیتی ہین یہ شوخ
نظرون مین تول لیا کرتی ہین

عاشق اوس سرو کی ہین کیا صوفی
ذکر قمری جو کیا کرتی ہین

قطعہ

کوی قاتل کا یہ قاصد ہی پتا
نامہ بر قتل ہوا کرتی ہین

پڑی رہتی ہین خلوت کی پرزی
پر کبوتر کے اوڑا کرتی ہین

تیری زلفون سی اوسی کیا نسبت
مشک کہتی ہین خطا کرتی ہین

نامہ بر ہین جو کبوتر اوسکے
چاہِ یوسف مین رہا کرتی ہین

مرہم سبز لگاتی ہین جو وہ
میری زخمون کو ہرا کرتی ہین

اوس کا خط دیکھتی ہین جب صیاد
طوطی ہاتھون کی اوڑا کرتی ہین

ہی وہ بازار مری یوسف کا
مشتری جس مین بکا کرتی ہین

صبح کو ہم عوضِ آئینہ
منہ ترا دیکھ لیا کرتی ہین



کشتۂ تیغ تبسم ہون وزیر
دہن زخم ہنسا کرتی ہین



ستم ایجاد جفا کرتی ہین
ستم ایجاد کیا کرتی ہین

جو تری کوچی سی آجاتا ہے
پاؤن ہم چوم لیا کرتی ہین

دوز بالون سی سدا مارِ سیاہ
صفتِ زلفِ دوتا کرتی ہین

زلف کو کالی بلا کہتی ہین غیر
ہم بلائین جو لیا کرتی ہین

آسیا ہی ہمین وہ گردشِ چشم
یعنی ہم اوسپہ پسا کرتی ہین

جستجو مین تری او صید فگن
طائرِ رنگ اوڑا کرتے ہین

صدقے ہوئی کو تری ابرو کے
صورتِ چشم پہرا کرتے ہین

نقدِ دل دیکی لڑاتی ہین ہم آنکہ
قصّے یون مول لیا کرتے ہین

سب اُونہین کہتی ہین شاکِ ادریس
تیری کپڑی جو سیا کرتی ہین

کوی زنار پہنتے ہین ہم
بت عبث دہاگی دیا کرتی ہین

سنکی باتین مری ہوتا ہی جنون
نکتہ چین سے تنکے چُنا کرتی ہین

ذکرِ یوسف جو کرین تو وہ کہے
ایسے ہم مول لیا کرتی ہین

کسی دل سوختہ کو ٹہکرایا
کہتی ہو تلوے جلا کرتی ہین

رشک ہی بات نہ قاتل سی کری
دہنِ زخم سیا کرتے ہین

دیکہنی باقی نہ تہے جنکو وزیر
اب وہ آنکہون مین ہا کرتی ہین

اُسقدر ہی فرق یوسف مین اور اپنی یار مین
گہر خریدار اسکی آتی ہین وہ بکی بازار مین

آنکہ اوٹہا کر جسنی دیکہا مجکو وہ نالان ہوا
تارِ مطرب کا ہوا عالم نگہ کی تار مین

تہی جو یادِ زلف و رخ تو خط مین بہی ہین لکہین
خطِ سنبل ہین کہی سطرین کہی گلزار مین

سنگِ طفلان کہا چکی پہل سو صحرا جنون
سیکڑون پتہر پڑی ہین دامنِ کہسار مین

عشق گلرویان مین بلبل نہین ہی عارضی
ہی خطِ تقدیر ہی لکہا خطِ گلزار مین

پاؤن پر مہندی گری گر تو کری جانی کا عزم
گل کرین پامالی شکست رنگ سی گلزار مین

خوبرو بیقدر ہو جائین اگر ہون ہرزہ گرد
پہول وو کوڑی کی ہوجائین اگر بازار مین

اوس نی دروازہ کیا تہا بند اگر ای تیر آہ
سیکڑون روزن بنائی تہی تجہی دیوار مین

سلسلہ کہتا ہی میرا کفر کچہ اسلام سے
ہین کہی تسبیح کی دانی مری زنار مین

یاد مین اک بت کی جب بہنی لگا دریای اشک
موج کا عالم نظر آیا مری زنار مین

ای صنم کیون ہو نہ زاہد کو گمان تسبیح کا
دین ہین سو گرہین جنون نی توڑ کر زنار مین

ہاتہ منہ پر رکہ کی وہ بت کہل کہلا کر ہنس پڑا
مل گئی موتی سی دندان موتیا کی ہار مین

اور قاصد سی نہ خط مجہ دل جلی کا جا سکا
نامہ باندہا ہین نی بال مرغ آتشخوار مین

شمع کشتہ جنبش دامن سی روشن ہو گئی
کسقدر ای جان گرمی ہی تری رفتار مین

رات تو ہوتی ہی ہماری مردم بیمار کو
کیون سبک ہون مین سیہ بختی ہی چشم یار مین

جوہرون پر اوسکی ہوجاتا ہی موجون کا گمان
کسقدر ہی آب ای قاتل تری تلوار مین

کیا ہی لپٹا ہی دل صد چاک تیری زلف سی
عشق پیچان بنگئی کنگہی ہی گلزار مین

چشم کی گردش مین ہی ای وحشت پیمائی کا رنج
اشک گویا آبلی ہین ہر مژہ کی خار مین

کیون نہ ٹانکی فصل گل مین ٹوپیان ای وحشت کہ ہی
جیب کی تارون سی بخیہ زخم دامندار مین

چہبہ گیا کانٹا فلک کی پاؤ تو اسکو نہ جان
یہ بہی ساتہ اپنی پہرا تہا وادی پرخار مین

غیر کی دل مین بہی اب بہنی لگی ہی یاد دوست
کیون نہ کہاؤن خار مین ہی نکہت گل خار مین

میری گردن مین گریبان طوق قمری بنگیا
سر جہکایا ہی جو یاد سرو خوش رفتار مین

روی روشن پر رخ روشنی لف پیچان رو سیاہ
منہ پہ کہدون فرق جو ہی گل فرودستار مین

مژدہ ای بلبل کہ آیو پہنچا ہی صیاد بہار
پہنچہ گئی گلدام موج بوی گل گلزار مین

پہرتی ہین مستی مین کیسی گرد پروانون کی طرح
ہی خم می شمع روشن خانۂ خمار مین

ہو جواب تخت سلیمان تختۂ تابوت ہی
سو رہا ہون اک پری کی سایۂ دیوار مین

جس مین پرپاؤن کہون وہ زمین شعر ہو
مثل خامہ نقش پا میری ملین اشعار مین

یار کی جانب جو دیکہین یہ وصیت ہی صبا
خاک میری ڈال دینا دیدۂ اغیار مین

دیکہہ لی گلزار عالم مین ہی کم ظالم کو عیش
پہول کتنی ہین سپر مین ایک پہل تلوار مین

کر دیا زندان کو گلشن مین وحشیون رنگین خیال
آشیان بلبل کی باندہا روزن دیوار مین

اپنی پاؤن کی ہی ہم ای ضعف شرمندہ بہت
جب خود رفتہ ہوی جا پہنچی کوئی یار مین

وہ پری رو حور سی بہتر کہین ہی ای وزیر
نازنین انداز مین رفتار مین گفتار مین

اوٹہا اوٹہا کی جو پردہ نگاہ کرتی ہین
ہماری دل مین وہ در پردہ راہ کرتی ہین

ثواب جانکی زاہد گناہ کرتی ہین
ہی دل ہی کعبہ ہم اسکو سیاہ کرتی ہین

تو وہ ہی گل کہ جو تجہپر نگاہ کرتی ہین
شکست رنگ سی گل واہ واہ کرتی ہین

حسین عکس مین جسدم نگاہ کرتی ہین
ہر ایک داغ کو ماہی کی ماہ کرتی ہین

اگر ہلال کی جانب نگاہ کرتی ہین
تجہی کو یاد ہم ای کج کلاہ کرتی ہین

لگا مژہ وہ جسدم نگاہ کرتی ہین
فلک پہ برق کو ابر سیاہ کرتی ہین

دکہاتا ہی جو ہمین کاٹ تیغ قاتل کا — دہان زخم سی ہم واہ واہ کرتی ہین
بنایا مثل صبا ہمکو ناتوانی نی — گذار باغ سی روزن کی راہ کرتی ہین
نکیون ہو سرمی پہ گرد سپاہ کا دہوکا — مژہ پہ فوج کا سب اشتباہ کرتی ہین
چمک رہا ہی ستارہ سا کیا یہ ای دربان — مگر وہ روزن در سی نگاہ کرتی ہین
یہ کسکی منہ سی جہڑی پہول باتین کرتی ہین — چمن کا غنچی پہ سب اشتباہ کرتی ہین
نہ آو خوش رہو جیسا رہو مری صاحب — ملو و یا نہ ملو ہم نباہ کرتی ہین
لکہی ہی حسن نی فار غخطی یہ خط نہ سمجہ — جو تل نکلتی ہین مہرین گواہ کرتی ہین
برنگ شک نہین خوف دوری منزل — کہ ایک گام مین ہم قطع راہ کرتی ہین
دلا دلا کی کسی بت کی یاد کرتی ہین قتل — مدام راہ زنی سنگ راہ کرتی ہین
وہ عندلیب ہون فریاد میری سن سن کر — چٹک کی غنچہ گل آہ آہ کرتی ہین
ہماری خون کی گواہی کو جاتی ہین جو وہان — قبول انکی شہادت گواہ کرتی ہین
جو دیکہی سرو تو ای گل ہوا مجہی ثابت — تری فراق مین گلشن بہی آہ کرتی ہین
ذرا فرشتون سی پوچہ آدمی کی چاہنی کا — کنوین مین آج تلک چاہ چاہ کرتی ہین
نہین ہی تجہسی ہمین کچہ بہی ای فلک شکوہ — ستم جو کرتی ہین یہ رشک ماہ کرتی ہین
ذرا سی جرم پہ جہانکی کنوین فرشتون نی — یہ آدمی ہین کہ کیا کیا گناہ کرتی ہین
جنون ہی سینی سی آنکہون مین آمد دل — مژہ کی خار کو اب فرش راہ کرتی ہین
وہ عندلیب ہین گلشن قفس کو ہم کردین — کہ پہول جہڑتی ہین جسوقت آہ کرتی ہین

کسی پری کی جدائی مین ہون یہ کاہیدہ
کہ لوگ شبہہ مردم گیاہ کرتی ہین

سیاہ کار وہ ہین مثل خامہ چلتی ہین جب
زمین کو نقش قدم سی سیاہ کرتی ہین

جو کبھی جاتی ہین تنہائی سی کبھی اوٹھ کر
تو سنگسار ہمین سنگ راہ کرتی ہین

لکھین سجہ کی گناہون کو کاتب اعمال
بشر تو کیا ہین فرشتی گناہ کرتی ہین

ذرا ہماری وفاؤن پہ بیوفا تو نہ بھول
کہ ہفتہ دوست سی وودن کی چاہ کرتی ہین

بجای تاج تو رکہا اپنی سر پہ داغ جنون
وزیر آج تجھی بادشاہ کرتی ہین

تماشا دیکھتا ہی وہ اثر اوس چشم جادو مین
اشارے ہی کری گی رقص پتلی چشم آہو مین

اسیرون کی لیی دیوانی تو ہین زنجیر گیسو مین
اری بیداد گر کچھ آب ہی ہی تیغ ابرو مین

بجا ہی ہیتی ہین تیوری سی بل جو اسکی ابرو مین
ہی آہو چشم کیونکر بل نہو ہین شاخ آہو مین

وضو کرتا ہی مجکو آج آب تیغ بران سی
کرون گا سجدی ای قاتل تری محراب ابرو مین

تجھی کیا طعن ہی زاہد یہ اپنی اپنی قسمت ہی
کوئی سجدی کری محراب مین لو کو ہی ابرو مین

نسیم ماہ نو مضمون نیا جو ہاتہ آتا ہی
مہینی مین کہا کرتا ہون مصرع وصف ابرو مین

اوکہتی سی مری تو پیچتا با تا نہ کہا یا کر
کرون کیا دل مرا اولجھا ہوا ہی تیری گیسو مین

حنائی ہاتہ سی شانہ کبھی پیچ ہی رس مین
کف رنگین کی مچھلی پہنس بجائی دام گیسو مین

تجھی جب دیکھتی تھی شانہ بیچ چھٹین ہین کہتی تھی
دل صد چاک سی ہوتی کا شانہ اسکی گیسو مین

گری قدمون پہ مہندی لی ورد کہائی شبنم آئینہ
گری کنگھی چمن سی لی کی سنبل تری گیسو مین

بغل مین یار ہی اور جام مے ہر ہر کی ہتی مین
ہماری ہاتھ مین ہی آفتاب و ماہ پہلو مین

مین وہ ہون وحشت پیا ذکر میرا گر کرتی تی
پڑین کانٹی زبان مین آبلی پڑجائین تالو مین

سمجھ کر دام تڑپی کیون نہ مچھلی میری بازو کی
لگی ہین بال الف یار کی تعویذ بازو مین

تو وہ خوش چشم ہی طفلی مین تیرا دل لبہانی کو
کیا کرتی تہی اکثر رقص پتلی چشم آہو مین

تسلسل اشک کا ہوجای تسبیح سلیمانی
اگر روون مین یاد سرمۂ چشم پریرو مین

اگر کعبہ ہی تم ہوتی کبہی سجدہ نکرتی ہم
بتو واللہ دل ہوتا جو اپنا اپنی قابو مین

جو خالِ چشم جانان دیدۂ انصاف سی دیکہی
ندامت کش ہو پہرتی پتلی چشم آہو مین

صفائی جسقدر اسمین ہی اوتنی ہیچ ہین ہیرز
پہسل کر تیری چہری سی نگہ پہنستی ہی گیسو مین

جبین والفجر ہی واللیل گیسوی معنبر ہے
خطِ رخ سورۂ یوسف ہی اونکی مصحفِ رو مین

تلین اعمال جسدم ای خدا ہم بت پرستون کے
برابر ئی وزن ہون سنگِ صنم اک سو ترازو مین

یہ سمجھا ہر منجم برجِ میزان مین قمر آیا
جو اُن کی واسطی بیٹھا کبہی وہ مہ ترازو مین

مین وہ ہون آبلہ پا روزِ محشر ہی جو خواہش ہی
مری اعمال کانٹی ہین تلین سبکی ترازو مین

زمین جو مین بناؤن آسمان سمجہین اوسی شاعر
کہین سب باہ نو مصرع کہون گر وصف ابرو مین

تری پاپوش گلگشتِ چمن کو ای صنم جاتی
کہ تیری کفش کی گل ہین فزون پہولون سی خوشبو مین

چہڑی پہولون کی ہی تلوار اثر سی بیت گلگون کو
ہر اک گل سی زیادہ ہین سپر کی پہول خوشبو مین

کہین مکتوب میرا دستِ مغرور تک نہ پہنچی
خدا کا نام لیکر نامہ باندہا بال یاہو مین

جو ہین خوش چشم اونہین کیا احتیاجِ زیب و زینت ہے
کوئی سرمہ لگاتا ہی بہلا کب چشم آہو مین

دکہاوین دیں حیران کا اوس خوبیں کو آئینہ / دل صدچاک سی شانہ کرون مین اوسکی گیسوین
مری تابِ کفن نالان ہین گی بعد مرنی کی / کہ بیتابی سی ہی مضراب کا عالم ہر اک مو مین

**وزیر** آغوش یان فرقت مین بہی خالی نہین رہتی
نہین ہی یار اگر تو درد ہی مدت سی پہلو مین

ہاتہ مین سلسلۂ زلفِ گرہ گیر نہین / زور دیوانہ ہون مین بستۂ زنجیر نہین
فاختہ کی تری پیوانون مین توقیر نہین / طوق گردن مین ہی پر پاون مین زنجیر نہین
قتل ہون گا مین تری تیغ سی یہ لکہا ہی / خطِ تقدیر ہی یہ جوہرِ شمشیر نہین
دیکہ ای چشم مری نقشِ تصور کا اثر / کون سی اشک مین اوس طفل کی تصویر نہین
دہنِ یار کو دیکہا ہی یہ کس منہ سی کہون / ہی یہ وہ خواب کہ جسکی کوئی تعبیر نہین
ہون وہ دیوانہ کرون شغلِ گریبان ٹکڑی / صورتِ فاختہ یان طوق گلو گیر نہین
سیکڑون سلسلۂ زلف مین ہین جسکی مرید / نوجوان ہی وہ ابہی جانِ جہان پیر نہین
قتل کو شمع صفت مین ہون سراپا گردن / پر وہ کہتا ہی مری تیغ تو گلگیر نہین
گالیان دی کی وہ قاتل ہوی مین چپ جو رہا / خامشی سی کہین بہتر کوئی تقریر نہین
سامنا کیا کری دل اوس مژہ و ابرو کا / صاحبِ فوج نہین صاحبِ شمشیر نہین
تو جو ہو گرمِ سخن کیون نہ تکی منہ بلبل / دہنِ غنچۂ گل قابلِ تقریر نہین
کونسا طائرِ مضمون ہی نہین ہی جو ہدف / اپنا ہر مصرعِ برجستہ کم از تیر نہین
استخوان کا مری ہوگا نہ نشانہ اک بار / ای کماندار ہما ہی یہ ترا تیر نہین

سا عاشق سی جو نفرت تہی نکل آیا خط | کونسا جرم ہی جسکی لیی تعزیر نہین

برش تیغ کا کچھہ وصف بیان کرتی وزیر
دہنِ زخم مگر قابلِ تقریر نہین

اسقدر ہم ناتوان وزار ہین | بازوا پنی مچھلیون کی خار ہین
چاک چاک اپنا گریبان ہوچکا | اند نون دست جنون بیکار ہین
روتی ہین اشکون کی بدلی خون گرم | ابر ہین ہم لیکن آتشبار ہین
جاتی ہین گلشن سی لی او باغبان | ہم اگر تیری نظر مین خار ہین
آستین سی پوچھیی کاہی کو اشک | ابتو منہ پر زخم دامندار ہین
دیکھہ کر تجکو مگر حیران ہوی | آینی جو پشت بر دیوار ہین
لی اوڑا ی وحشت کہ اپنی پاون کی | منتظر خارِ سرِ دیوار ہین
انکھین ہین چیچ نخوار تیری ای مسیح | کیا ہی بی پرہیز یہ بیمار ہین
خود بخود اپنا جنازہ ہی روان | ہم یہ کسکی کشتہ رفتار ہین
سایۂ خنجر مین آیا خواب مرگ | واہ کیا طالع مری بیدار ہین
ہم ہین رنجور اپنی اشک و آہ سی | ہی بری آب و ہوا بیمار ہین
ابتو ہی منہ کا برسنا اپنی ہاتہ | آستینین ابرِ دریا بار ہین
سرو و شمشاد و صنوبر باغ مین | نقشہ ہای قامتِ دلدار ہین

کون ہی بیزار ان وزون وزیر
ہم جو اپنی زیست سی بیزار ہین

بھری ہی فرقتِ جاناں مین چشم دخترِ رز
یہ گردشِ آنکھ کی ساقی ہی دورِ جام نہین

نہ دیکھا نقشِ قدم کا صدای پا نہ سنی
سمندِ عمر سا کوئی سبک خرام نہین

برہنہ رہتی ہی شمشیرِ ابروی قاتل
مثالِ تیغِ اجل حاجتِ نیام نہین

بند ہین وہ ہاتھ حنا سی کیا ہی جن سی شہید
کچھ اور یار سی منظور انتقام نہین

نہ داغ دو شبِ فرقت کا دلکو نام نہ لو
ابھی چراغ نہ روشن کرو کہ شام نہین

جگر سی سینی سی دل سی گذر گئی دم مین
تری طرح تری تلوار کو قیام نہین

ستارہ فلکِ حسن کہیی کم سن ہی
ابھی وہ چاند کا ٹکڑا مہِ تمام نہین

پھری طلب مین جو دنیا کی وہ نہین دیندار
مثالِ دانہ جو گردش مین ہی امام نہین



نہ خطِ مصحفِ عارض کا معتقد ہو وزیر
حروف جس مین ہون اللہ کا کلام نہین



ہی غلط گر تری دانتون کو کہون تارے ہین یا
کہ دہن مصحفِ ناطق ہی یہ سیپارے ہین

اپنی ہستی مین تو آثارِ فنا سارے ہین
شام کو ڈرتے ہین اور صبح کو ہم تارے ہین

کیا ہی ہر جائی حسینانِ جہاں سارے ہین یا
یہ وہ اختر ہین کہ ثابت ہین سیارے ہین یا

واقعہ ہونٹون کا بدلی گا نہ مسّی ملیی
ہون گی یہ قند سیہ اپنی شکر پارے ہین

بادشاہون کی طرح پھرتے ہین ڈنکی دیتی
خارِ پاچوب ہین اور آبلے نقّارے ہین

چھپ چلے ہین خطِ شبرنگ سی رخسارِ صبیح
دن ہی کم شام کی آثار عیان سارے ہین

ساغرِ چشم کی سو دینی پڑین گی بوسی
شیشۂ دل کبھی توڑا تو یہ کفّارے ہین

خط یہ خط روز بہا کرو سی پونہچاتی ہین — اشک کا ہیکو ہین یہ ڈاک کی ہرکارے ہین

آب جاری کیا اعجاز سی ای بحر کرم — اونگلیان کا ہیکو ہین نور کی فوارے ہین

مصحف رخ کو وہ دکہلائین اگر تیسون دن — نئی پہنتی مجہی سوجہی کہون سیپارے ہین

ہاتہ اگر چہولی سی جل جای ید بیضا ہو — لعل لب اوس بت کافر کی وہ انگارے ہین

رونگٹی کب ہین ان آتینون مین ہین گہتی بال — ہاتہ زانو پہ کبہی مارنی دی ہارے ہین

پشت پر ہی جو سپر خم ہوی ہر تیغ کی طرح — چار پہول اوسکی تہین پہولونکی ہشیارے ہین

روبرو رہتی ہی تصویر تصور شب و روز — انتو ہی منت خلق آپ کی نظارے ہین

دیکہکر تجکو حسین کٹتی ہین ہوی ہین بناو — کنگہیان کرتی ہین سر پہ روان آرے ہین

دل یہ جو گذری خبر اشکون نی دی آکی وزیر
لائق خلعت و مال ہرکارے ہین

سب کو رخسار مخطط یہ تری پیارے ہین — بید ہندو کو مسلمان کو سیپارے ہین

منہ نظر آتا ہی آئینی وہ رخسارے ہین — اپنی بہی مہ ہی اور اونکی بہی نظارے ہین

زہر ان کالون مین ایسا ہی جو دیکہی جاے — سیکڑون سانپ تری گیسوون نی مارے ہین

شاد ہون وصل مین کیا شام کی نوبت سنکر — کوس رحلت یہی بس صبح کو نقارے ہین

صورت چشم ہر اک عضو بدن گریان ہی — رونگٹی جسم مین کا ہیکو ہین فوارے ہین

آہ مین دل کا غبار اشکون مین ہین لخت جگر — باد مین خاک ہی اور آب مین انگارے ہین

منہ چہپائی ہوی ہین نازسی طفلان حسین — ای معلم یہی جزدان مین سیپارے ہین

پانی پانی ہین ترے آگی حسینانِ جہان
دست و پا تک عرقِ شرم سی فوّاری ہین

اب بہی کہتا ہی اوسی کچہ نہ لکہا شوقِ وصال
پشتِ قاصد پہ دلا نامونکی پشتاری ہین

چشمِ جانان کی اگر دشت مین ہم بہولی ہین یاد
ڈہیلی آنکہون کی ہین آہوون نی ماری ہین

مسی آلودہ نہین تیری لبِ آتش رنگ
اپنی نظرون مین وہ دہوان دہار یہ انگاری ہین

متّصف دو صفتون سی ہین ترے دونو عارض
پہول خوشبو مین جلا دینی مین انگاری ہین

کہینچکر اوسکی تصاویر کہی صورت گر
یہ کسی مصحفِ رخسار کی سیپاری ہین

لکہ دیا ہی مری سینی پہ شہادت نامہ
صنعتین کین ہین یہ تیر اوسنی نہین ماری ہین

الفتِ چاہِ زنخدان مین یہ لاغر ہون وزیر
روزنِ مور مری نظرون مین انداری ہین

عاشقِ زلف و رخِ دلدار آنکہین ہوگئین
مبتلائی کافر و دیندار آنکہین ہوگئین

سرخ پلکین ہوگئین خونبار آنکہین ہوگئین
دیکہ لو اب زخمِ دامندار آنکہین ہوگئین

دیکہکر محوِ جمالِ یار آنکہین ہوگئین
جامہای شربتِ دیدار آنکہین ہوگئین

آنسوؤ ای اشک اب بہنی لگا ہی خونِ گرم
پہپہیو پانی کہ آتش بار آنکہین ہوگئین

لڑگئین کسی جو آنکہین ہوگئی اکبار صلح
کیجیی دو تین باتین چار آنکہین ہوگئین

کشتیِ می لی کی ای ساقی پہونچ بہرِ خدا
بی تری محفل مین دریا بار آنکہین ہوگئین

ہی تصور بسکہ آنکہون مین خطِ رخسار کا
آئنی کی طرح جوہر دار آنکہین ہوگئین

ای بتِ کافر ہی بس بی عیب ذات اللہ کی
لب تری عیسی ہوی بیمار آنکہین ہوگئین

یہ گئین پلکین بنگ حسن سی اشکونکی ساتہ
چشم بد دور انکو گردش ہی عجب انداز سی
میری پاؤن کی طرح ہیہات گردش مین ہین
عین نادانی ہی اب ایسی جو کبھی چشم واشت
لخت دل یاقوت ہین آنسو ہین موتی آبدار
دو تو ہین چشم سخنگو گر نہین ہی کہ دہن
عشق پنہان دیدہ گریان نی ظاہر کردیا
ابلق چشم صنم کس نازسی گردش مین ہی
ہر کسی نی آنکھ جب ڈالی گلو تی صاف پر
تول لیتی ہین سدا نظرون مین جنس حسن کو
ہی تصور روز و شب کسکی طلائی رنگ کا
کہتی ہو سب دیکھتی ہین تیری آنکھونسی مجھے
چلیی اب صحرا سی کوئی یار انہین دکھلاتی
پہول نرگس کی بنائی کب ہان معمار نی
ای خدا شاہد ہمارا ثم وجہ اللہ ہے
ایسا انکو بنایا عشق تیر یار نی
پیش نرگس ہاتھ پہیلائی ہین شاخونسی درخت

ابتو نظرون مین گل بیمار آنکھین ہوگئین
ای پری کی ہوئی خوش رفتار آنکھین ہوگئین
کسکی یہ وارفتہ رفتار آنکھین ہوگئین
شکل مژگان ہر گئین پرزار آنکھین ہوگئین
آؤ دیکھو جوہری بازار آنکھین ہوگئین
چپ سی ہی قابل گفتار آنکھین ہوگئین
ہنسنی کی جا ہی لب اظہار آنکھین ہوگئین
خوب کاوی ہوتی ہین ہموار آنکھین ہوگئین
ہمنس کی فرمایا گلی کا ہار آنکھین ہوگئین
بلّہ میران مرحبا ای یار آنکھین ہوگئین
چشم نرگس کی طرح زردار آنکھین ہوگئین
سچ کہو اغیار کی بیکار آنکھین ہوگئین
آبلون سی پاؤن مین دو چار آنکھین ہوگئین
یہ ہماری نقش بر دیوار آنکھین ہوگئین
جب نگہ کی بت پہ تجسی چار آنکھین ہوگئین
ہی سر تار نگہ سوفار آنکھین ہوگئین
کسکو دیکھین گی جواب بیکار آنکھین ہوگئین

چپ کھڑی ہین سنگی ہین نقش بر دیوار ہم
آؤ دیکھو روزن دیوار آنکھین ہو گئین

ساقی و مینا و ساغر ایک آتی ہین نظر
بادۂ وحدت سی کیا سرشار آنکھین ہو گئین

روتی روتی ہجر مین سج جی ہین یہ چشمان تر
جسم لاغر ہو گیا طیار آنکھین ہو گئین

عاشق ابرو ہون کر نادیدہ و دانستہ قتل
جوہرون سی تجھین ای تلوار آنکھین ہو گئین

آنکھ کی ڈورون نی تیری کچھ پہونسا لگی لی
ای صنم جو باعلِ زنار آنکھین ہو گئین



پھر گیا وہ آکی اب جاگی تو کیا حاصل وزیر
سو گئی جب بخت تب بیدار آنکھین ہو گئین



اوس چشم کی ابلق کو کہان پاتی ہین آنکھین
ٹیون کھوڑی تصور کی یہ دوڑاتی ہین آنکھین

جب آنکھ لڑاؤن تو وہ شرماتی ہین آنکھین
بس دامن مژگان مین چھپ جاتی ہین آنکھین

ہوتی ہین شب وصل تری دید کو پیدا
تارون کی طرح صبح کو چھپ جاتی ہین آنکھین

دشمن ہون دم نزع سی پھر اوس کی حسرت
اطفال سرشک آو کی پھر آتی ہین آنکھین

جاتا ہی طلب کرنی ہر اک نوح سی کشتی
دریا کو اگر دیکھ کی لہراتی ہین آنکھین



ولہ



مین کیا جہان رنگ سی اس اختلاف مین
عارض نقاب مین ہی کہ قرآن غلاف مین

تشبیہ ہی جسکو موی کمر خلق کہتی ہی
بس ایک رنگ ہی وہی جسم صاف مین

کیونکر نہ مردمک کا ہو شک اسکی خال پر
موی کمر بنا ہی مژہ چشم ناف مین

انگشت سرخ کب سی لگا لو لب پہ ہی
پیدا ہوا ہی مرکز شنجرف کاف مین

## غزل فارسی

بہ بین در وقت رفتن حسرت دیدار نگار من
گر از نقش قدم پیداست چشم انتظار من

نگہ از دیدن او چون پر پروانہ می سوزد
نگہ دارد چراغ از داغ دل شبہای تار من

فلک را کرد از فرط حرارت کورۂ آتش
معاذ اللہ فتد گر بر زمین مشت غبار من

بغیر از روی حسرت شکل دیگر در نظر ناید
بہ بیند گر کسی آئینہ لوح مزار من

اگر از سستی بختم سمند او نمی آید
بپای او رسد ای کاش این مشت غبار من

مبادا پای تو در لغزش آید گر قدم نہی
صفا با صورت آئینہ می دارد غبار من

## متفرقات

کیا تراپی غیرت لیلی میں سودائی ہیں
موج ہوتی زلف کی پڑتی جو پیشانی پہ نہیں

شوق میخواری میں ساقی بہ چلا دریا کی شکل
کشتی مے اب بھی لینے کو مری آتی نہیں

## ولہ

نظروں سے وہ رہتی کا پیاری گم نہیں
دل سے قریب ایسی ہو کچھ فاصلہ نہیں

ولہ

چلیں انفاس کی ہیں اندنوں کچھ بہت گلگیر
کہ آمد شد ہے اس کی کوچہ منقار بلبل میں

ولہ

برنگ بو ہی سنکر وحی ایسی بلبل میں
پہری چمن کی وحشی کوچہ رگ گل میں

ولہ

صدا رونے کی آئی گر اوسے چھیڑے تو اے مطرب
جو میری آنسوؤں کی تار ہوں تیرے ستار میں

ولہ

خدا کو مان نہ اے شور حشر ہمکو جگا
لحد سے اوٹھ کی کہیں ہم سبو سنکر

جگا دیا مجھی سوتے میں بیدار غ ہوں
ابھی لحد میں نکیرین گفتگو کرین

## ردیف واو

نوجوانون سی تہی یا کنارِ پیر کو — اس کمان مین عمر بہر کہینچی نہ دیکھا تیر کو

ترچہی نظرون سی نہ دیکہو عاشقِ دلگیر کو — کیسی تیر انداز ہو سیدہا تو کر لو تیر کو

مار ڈالا ڈہونڈہ کر ظالم نی نخچیر کو — چشم کیا سوفار کی بدلی ملی تہی تیر کو

ہون مین دیوانہ مری تصویر بہی ننگی کہنچی — کہربا کی رنگ سی کہینچو مری تصویر کو

تو نہ بوسہ دی سکا لیکن تری دیوانی نی — سر دیا شمشیر کو اور دست و پا زنجیر کو

پڑتی ہی تیری مکان پر پار جوہر اک کی آنکہ — گردِ دامانِ نگہ منگوائی تہی تعمیر کو

ہی زبان کی صاف جنبش مصرعِ برجستہ مین — یار خوش تقریر کہتی ہین مری تحریر کو

حال اس غفلت کدہ کا تہا عیان روزِ الست — خواب دیکہا بعد پہلی سن لیا تعبیر کو

پڑ گئی ہین سیکڑون چہالی جو اے خونخوارِ خلق — کس کی خونِ گرم سی تو نی بہرا شمشیر کو

تو وہی قاتل کہ تیرا وصف کرنی کی لیی — منہ ملا زخمون کو سینی اور زبان شمشیر کو

ہم وہ ہین فرہاد اے شیرین اگر کہہ دین قدم — دودہ کیا پتہر سی جاری کر دین جوئی شیر کو

دامن اوس گل کا جو اٹکا پہر کی دیکہا ناز سے — دی دعائین بلبلون نی خارِ دامنگیر کو

جا لگی ٹہہری استخوان پر جب لگائی تو نی تیغ — کیون نہ اے قاتل ہما کہئیی تری شمشیر کو

ہاتہ مین وحشی کی ہین آتا تو اطفالِ حسین — کہینچتی پہرتی ہین پتہر پر مری تصویر کو

پاؤن پر دشمن گری تہی جان فکرِ سر مین تہی — مت سمجہ بیہودہ پائی شمع پر گلگیر کو

بارہا بجلی گرا دی شعلۂ آواز نی — لن ترانی کی صدا کہئیی تری تقریر کو

پستی ہی مہندی چمن مین دیکہنا رفتار یار
پہول منہ سی جہڑتی ہین سُنا ذرا تقریر کو

اپنی اشکون کی سبب ہی باروان ہر گہر مین آگ
ہاتہ آتین مچہلیان گہر بیٹہی ماہی گیر کو

آسمان کی پار گذری نالی اپنی آہ کے
اپنی ترکش نی کمان کی طرح پہینکا تیر کو

کوہکن تجہسی نہ پنہان ہوسکا اسرارِ عشق
ہم چہپاتی استخوان کی طرح جوتی تیر کو

بہر استقبال جاتی ہین کئی تیر آپ سی
وہ نشانہ ہون جو آتی دیکہون اوسکی تیر کو

ہوگئی لاغر تیری مانند چہوتی ہی وزیر
کہی اب جانہ کمان کا خانۂ زنجیر کو

دیکہہ او ناوک فگن جذبِ دلِ نخچیر کو
ہی ٹہرنا مشکل اب ترکش مین تیری تیر کو

خواب مین دیکہا رخِ جانان سی اوٹہ سکتی نہین
پای خفتہ چاہیی اس خواب کی تعبیر کو

ای پری تو نی ہمین وحشی کہا اچہا کیا
اب کوی ہم چہوڑتی ہین زلف کی زنجیر کو

موی آتش دیدہ دم مین بال ہو تلوار کا
شعلہ رو دستِ حنائی مین جو لی شمشیر کو

دامنِ جانان جو چہوٹا دامنِ صحرا لیا
دیکہ ای وحشت ہماری خاکِ دامنگیر کو

گر مرقع مین صری خورشید روکی ہو شبیہ
رشکِ زرّین دم مین وہ کردی شبِ تصویر کو

رودون زیرِ تیغِ قاتل اسقدر دریا بہی
صورتِ کشتی بنا دون مین خمِ شمشیر کو

اوس بہبوکی سی بہلا ای شمع کیا نسبت تجہی
مثلِ پروانہ جلا دی جب چہوی گلگیر کو

ہاتہ اوس انگیا کی چڑیا تک پہونچ سکتا نہین
دام مین لاؤن دکہا کر دانۂ زنجیر کو

جرم کیا کیا کر رہا ہی خوابِ غفلت مین ہی تو
روزِ محشر سنیو ہر ہر عضو سی تعبیر کو

خط سنبل مین الجھین کی لفظ جانا کی صفت
سنبل تر کی سیاہی چاہیی تحریر کو

ای گل رحم جگر تیر انشا نہ کیا کیجی
بلبلون نی اپنی پہ بخشی ہین اوسکی تیر کو

جو گیا تیری مکان مین پھر نہ نکلا عمر بھر
نقش جب کا گھر ہی گویا گھر ترا تسخیر کو

پرورش طفلی سی پائی دامن کہسار مین
کوہ کو بستان مین سمجھا شیر جوی شیر کو

گر سیان وہ غیر سی کرتا ہی مین مرتا نہین
آگ لگجاتی آہی موت کی تاخیر کو

بندہ گیا ہی غیر سی مضمون غزال چشم کا
اوس مین اشا چین نکالی کھدو آہو گیر کو

ضعف سی مذکور خال لب گران سیا ہوا
مُہر خاموشی ہوا میری لب تقریر کو

بیقراری دیکھکر میری کہا بہزاد نی
چاہیی رنگ پریدہ آپ کی تصویر کو

شکل ابرو منہ پہ کہا مین یار کی تیغ ادائی زیر
صورت مژگان جگہ آنکھون پہ دین ہم تیر کو

بی چین ہی یہ دیکھ کی مجھ بیقرار کو
ہی انتظار صبح شب انتظار کو

رسوا جنون مین ہی نکرون کا مین یار کو
مچھلی کیطرح تلوی چھپا مین کی خار کو

دل مین جگہ دی یار نی مجھ خاکسار کو
شیشی مین اک پری نی اوتارا غبار کو

چوٹی مین وہ لپیٹی ہین پھولونکی ہار کو
پھولی ہی شام کھدو یہ صبح بہار کو

حسرت نہ تا گلون کی ہو بعد فنا مجھی
گل کردیا صبا نی چراغ مزار کو

اوس گلعذار سی کہو سر کای منہ سی بال
پھولون مین کیون بساتا ہی مشک تتار کو

مانند شمع بس مری آنسو نکل پڑی
دیکھا جو بیچراغ کسیکی مزار کو

ای گل کہان نہین مری رونی کا تذکرہ
سن لی صدای گریۂ ابر بہار کو

شاخین کالون سیکڑون شاخ غزال مین
دیکہون جو تیری سرمۂ دنبالہ دار کو

ہی مجہہ شکستہ بال کو پرواز کی ہوس
مرجاؤن مین صبا تو اوڑا تا غبار کو

گلبن کو سرخ دکہا کی کیا اوسنی عندلیب
منقار عندلیب کہون نوک خار کو

اوڑکر مرا غبار پڑی وسکی آنکہ مین
دیکہی نگاہ بد سے جو آئینہ یار کو

لی گنتی اوسن قمر کی لیی بوسی رات بہر
دیکہو تو میری آرزوی بی شمار کو

گل ہنستی ہنستی لوٹ گئی میری قبر پر
یون روئی شمع دیکہ کی میری مزار کو

مسّی نی تیری دانتون کی برباد کردیا
گرد ستیمی گوہر آبدار کو

میری طرح جو غیر ہی وہ آنکہ پہیرلے
دون مین دعائین گردش لیل و نہار کو

چہو کر حنائی ہاتہ سی اوس گل نی باغ مین
روشن برنگ شمع کیا شاخسار کو

ہم مرگئی مگر وہی نازک مزاج ہین
کوہ الم سمجہتی ہین سنگ مزار کو

وحدت اوٹہای پردۂ کثرت جو آنکہ سی
پہر ایک اس چمن مین کہی تو ہزار کو

دست طمع دراز ہی شاخ گل کری
دیکہی اگر چمن مین گل کفش یار کو

بولا ہوا کی گہوڑی پہ اب ہی سواریی
دوش صبا پہ دیکہ کی میری غبار کو

برگشتہ بخت وہ ہون جو دانہ مرا گری
گردش ہو آسیا کی طرح کوہسار کو

ہون بیدماغ خواب عدم سی جو نکک اوٹہون
خاموش کر صبا مری شمع مزار کو

وہ نی ہون تیری ورد لب سی فغان کرون
چہیڑون جو منہ لگای تو مجہ دلفگار کو

گر تو نہو بغل مین اوٹھاؤن یو ہین مزا
لاؤن زبان پہ قصہ بوس و کنار کو

پہنا جو تو نی یار گیا یہ خوشی سی پہول
پہولو نکا ہار کر دیا موتی کی ہار کو

تربت پہ میری کون یہ گرم خرام ہی
نقش قدم چراغ بنی ہین مزار کو

گر تو نہ آئی موت کا مین منتظر ہون
آنکھین خدا نی دی ہین مجہی انتظار کو

تر دامن اسقدر ہون کہ ای آفتاب حشر
سایہ مرا خجل کری ابر بہار کو

پہر سوال آئین جو مجہ ناتوان کی پاس
ڈہونڈہین فرشتی لیکی چراغ مزار کو

آئی ہین میری ہاتہ وہ مضمون آبدار
نسبت نہین وزیر در شاہوار کو

مر مر گئی بلبل جو کیا یاد چمن کو
غربت مین خدا یاد دلائی نہ وطن کو

لب پر تو نہ لا وعدہ خلافی کی سخن کو
جہوٹا نہ کہین جوہری اس لعل یمن کو

باتون مین لگالون گا غزالان ختن کو
آنکھون سی تری سیکہ لیا طرز سخن کو

مین مر گیا ہون دیکہ کی اعجاز سخن کو
اب سوزن عیسی سی سیو میری کفن کو

دکہلا یا تری تیغ نی جوہر کی چمن کو
پہر تازہ دیا داغ اسیران کہن کو

اللہ ہائی وہ جس نی ترا دیدار نہ دیکہا
بہرا ہی وہ جس نی نہ سنا تیری سخن کو

نقش قدم یار کی دیکہو تو صفائی
آئینہ دکہاتا ہی عروسان چمن کو

ای بت دیا اللہ نی نعم البدل اس کا
دی چشم سخن گو نہ بنایا جو دہن کو

بجلی کی طرح لاش تڑپتی ہی ہماری
کہنا ہی بجا ابر سفید اپنی کفن کو

منہ مین چہ کنعان کی طرح پانی بھر آئی | دیکھی کبھی یوسف جو تری چاہِ ذقن کو

کرتا ہین لڑائی کی لبِ لال سی ظالم | دی لال کی مانند لڑا لعلِ یمن کو

دل چاہِ ذقن مین تری زلفونکو نہ بھولا | افتادہ جہ یاد کری جیسی رسن کو

مرتا ہی جہان تجھ پہ ہی ای قاتلِ عالم | اب ندی ہی یہی ہی ہرتی ہین کفن کو

بلبل کی بھلا پوچھتا کاہیکو کوی بات | صد شکر و یا نطق نہ غنچی کی دہن کو

قمری کو اوسی دن سی ملا طوقِ اسیری | جس روز کہ آزاد کیا سرو چمن کو

یوسف کی طرح گر پڑی ای ماہ کنوین مین | دیکھی جو نخشب جہ تری چاہِ ذقن کو

خوش چشمون کی مضمون کیی ہین قلم بند | نیزی سی کیا صید غزالانِ ختن کو

بت کہتی ہین کیا کیا مجھی اس سیلہ بینی پر | اللہ کی صد شکر بنایا نہ دہن کو

آنکھون کو تری سرمی کی دنبالی کران ہین | شاخین ہین یہ بال اپنی غزالانِ ختن کو

تربت پہ مری آبِ دہن یار نی پھینکا | بھولا نہ پس مرگ وہ مجھ تشنہ دہن کو

مرنی پہ ہی خوش چشمونکو مجھ سی ہی کاوش | سبزہ مری تربت کا چراتی ہین ہرن کو

یارون نی پس مرگ مری باندہ دیی ہاتہ | تہا خوف کہ ٹکڑی نکری جیب کفن کو

مرنی پہ بہی ساتہ زمانی کی دو رنگی | دکہلایا شبِ گور کو اور صبح کفن کو

جنبش نہ زبان کو ہو تو پھر بات نہ نکلی
گویائی ہی گردش سی وزیر اہلِ سخن کو

دوست سب کہتی ہین قامتِ جلاد کو | نکلی قمری توڑ کی گر بیضۂ فولاد کو

یونہی گر فریاد سی دستِ زلیخا داد کو ۔۔۔ آئی چاکِ دامنِ یوسف مبارک باد کو

کیا اوڑا لیجا وگی گلزارِ بی بنیاد کو ۔۔۔ گل کو بلبل کر دیا ہی فاختہ شمشاد کو

نقشہ موئی کمر کہینچا تو ہو لا تہا لچک ۔۔۔ ہو گئی لغزش یکایک خامۂ بہزاد کو

ہمصفیر وڈہانپ دیتا ہی قفس گلدام سی ۔۔۔ رحم آجاتا ہی مجہ بلبل پہ جب صیاد کو

پہونکتا ہوں کسقدر اللہ ری سوزِ فراق ۔۔۔ موم بنجائی اگر لوں ہاتہ مین فولاد کو

لکہنی بیٹہو گی تو لاکہوں سر قلم ہو جائینگی ۔۔۔ پہلی بسم اللہ مین بسمل کیا اوستاد کو

صدقی کر کی سروکو آزاد اوس نی کر دیا ۔۔۔ کہدو قمری سی کہ آج آئی مبارکباد کو

کشتگی سر حاصل ہوئی کیا ہی سکندر شی مجہی ۔۔۔ سرگرانی کی دوا معلوم تہی جلاد کو

ضعف کی تاثیر لی کہینچی نہ دیکی شیشہ نی ۔۔۔ رنگ رخ اوڑنی نی عاجز کر دیا بہزاد کو

پای مجنون جب کہنچی بنجیر سی اک بن گئی ۔۔۔ خود بخود لغزش ہوئی یہ خامۂ بہزاد کو

جسم کیا اوطفل ہی ہر چوٹ دلپر لگ گئی ۔۔۔ تازیانہ زلف کا کہلنا ہوا اوستاد کو

ہو چلی وحشت صریرِ کلک کی تحریر سی ۔۔۔ گا بہار او طفل جنگلا ہو نصیب اوستاد کو

سبزۂ خط دیکہکر ہاتہون کی طوطی اوڑ گئی ۔۔۔ جانور صدقی مین چہوٹی دیکہہ اب صیاد کو

ولہ

اس تپی سی پوچہنا قاصد مکانِ یار کو ۔۔۔ چاندنی کہتی ہین کس کی سایۂ دیوار کو

طوف رہتا ہی سدا گردش سی چشمِ یار کو ۔۔۔ شوق سی کعبہ کہوں مین ابروِ خمدار کو

جب صبا لائی لپٹ دہر سی بوی زلفِ یار کو ۔۔۔ نافۂ مشکین بنایا روزنِ دیوار کو

کر نہ پامالِ خرامِ ناز اب گلزار کو | پاؤن پڑتی ہی حنا موقوف کر رفتار کو
یاد جب کرتا ہون لطفِ سایۂ دیوار کو | ڈہونڈہتا پہرتا ہون جنت مین کوئے یار کو
دوسرا مصرع ہی سایہ قد اگر مصرع ہی ایک | مطلعِ ایجاد ہم کہتی ہین اپنی یار کو
دیکہی بندش صفائی کی جو کہیجی وصفِ خم | باندہی سو پیچ سی مضمونِ زلفِ یار کو
پہول جب جہڑنی لگی رنگین بیانی سی مری | رہ گئی حیرت سی بلبل کہول کر منقار کو
آج ہی فرقت کی شب ای بختِ خفتہ المدد | نیند آجائی ہماری دیدۂ بیدار کو
راز دار ایسا ترا مجنون صحرا گرد ہون | مثلِ ماہی عمر بہر رکہون چہپا کر خار کو
مثلِ خاتم قمریون نی طوق بہیجی میری ہاتہ | لکہ دی اب خطِ غلامی سروِ قدِ یار کو
جس بیابان مین ہوا مین گرم رو ای شعلہ خو | کر دیا روشن برنگِ شمع ہر اک خار کو
پاؤن کیون پڑتی ہین میری کیا ہوا سرزد گناہ | پوچہتا ہوتی جو گویائی زبانِ خار کو
کیون نہو ثابت مجہی ظالم کی قسمت مین ہی عشق | دیکہتا ہون ات فن خندان لبِ سوفار کو
چشمِ جانان مین نہ کیون ہو سرمہ دنبالہ دار | ناتوان ہی چاہیی کہنا عصا بیمار کو
سب سمجہتی ہین اب ہی برابر رات دن | سر سی پا تک دیکہکر زلفِ درازِ یار کو
خاک بازی واقعی لڑکون کو بہاتی ہی بہت | اشک نکلی دیکہتی ہین خاکِ کوئی یار کو
بند ہی دروازہ اوس گل کا ندا ای اہلِ شوق | عندلیبون کی طرح اوڑ جائیی دیوار کو
غنچۂ نرگس ہی مینی آنکہین ہین نرگس کی پہول | برگِ نرگس کہا ہی گل ابروی خمدار کو
ای بتو در پردہ تم سی اہدونکو بہی ہی عشق | صورتِ تسبیح پنہان رکہتی ہین زنار کو

مثل سایہ سرو ہی پامال دیکھو تو خرام ... پہول منہ سی جہڑتی ہین بیخود ہو گفتار کو

خاک مین ملجاؤن پڑا ہون مثل نقش پا ... جی مین ہی کہلاؤن ورنہ ناتوانی یار کو

میری نالونکا اثر باقی ہی بعد مرگ ہی ... موہی تن مضراب ہین ہر اک کفن کی تار کو

یاد آجاتا ہی بس اپنا سیہ خانہ مجہی ... بہاگتا ہون دیکہکر مین سایۂ دیوار کو

وصل کی شب آج ہی گر صبح ہوگی تابہ حشر ... خوب سا سیدہا کرون کا چرخ کجرفتار کو

دل مین اپنی اب تصور اسکا رہی رات دن ... عرش مین لٹکا دی زنجیر زلف یار کو

دل کو سینی سی مری آنکہون مین لایا جوش اشک ... چاہیی نقل مکان کرنا ہر اک بیمار کو

ہاتہ آتا ہی مری مضمون دہان یار کا ... توڑتا ہون غنچۂ نارستۂ گلزار کو

جوش گریہ سی خط لکہنی کی جب فرصت ملی ... کاغذ ابری عوض نامی کی بہیجا یار کو

خانۂ زنجیر سی نکلا صدا کی طرح مین ... ناتوانی نی کیا آزاد جسم زار کو

ٹکڑی ٹکڑی طوق کو کردین گریبان کی طرح ... تیری وحشی جب بنین زنجیر کی جہنکار کو

آ ہی ہی وحشت مین اب پیدا بیابان سنگ دل ... خوب ڈوون مُنہ پہ لیکر دامن کہسار کو

باندہی ہین مضمون جو مین نی قامت دلدار کی ... عالم بالا مین پڑہتی ہین مری اشعار کو



پڑگیا یہ غل کہ یوسف بکنی آیا ای وزیر
سیر کی خاطر گیا وہ ماہ جب بازار کو



دوست دشمن ہین برابر چرخ کجرفتار کو ... پہول دیتا ہی سپر کو اور پہل تلوار کو

زیر ابرو دیکہکر گردش مین چشم یار کو ... ماہ نو نی بہی چڑہایا چرخ پر تلوار کو

حتِ جان کہتی ہین عشاق لفِ یار کو
یہ وہ شب ہی جو نہین بہاری کسی بیمار کو

غ سی تشبیہ دیتی ہین گلِ رخسار کو
اب عوض طوطی کی بلبل کہتی خطِ یار کو

یکہکر خورشید کا نیا ابروِ خمدار کو
بس اوٹہا رکہ طاق پر ای ماہ اب تلوار کو

رکرون روشن چراغِ آہِ آتشبار کو
شل پروانہ جلا دون مرغِ آتشخوار کو

حلقۂ گیسو کا مضمون ہاتہ آیا فکر سی
زورِ افسون سی کیا خاتم دہانِ مار کو

کیون نہو ہمکو ادب اس ابروِ خمدار کا
چوم کر لیتی ہین اکثر ہاتہ مین تلوار کو

غیر دیکہین جلوہ تیرا ہم جلین ای قحسن
آگ لگجاتی تری اس گرمیِ بازار کو

برچہیان مارین نگہ نی ہر مژہ نی لاکہ تیر
ابروِ خونریز تو ہی کہینچ لی تلوار کو

اس سی دیوانگی پر ای جنون پتہر پڑین
کردیا ہی ٹکڑی ٹکڑی دامنِ کہسار کو

کون غیر از آبلہ اوسدم سپر داری کری
ای جنون صحرا جو کہینچی مجہہ پہ تیغِ خار کو

لاغری سی آج ہم دوشِ ہوا پہرتی ہین
ای گلو بہنستی تہی گل خارِ سرِ دیوار کو

اسقدر ہی کانٹی چبہنی کی کفِ پا کو ہوس
آبلہ پروانہ ہو دیکہی جو شمعِ خار کو

رنجِ دل افزون ہوا ہی میری اشک و آہ سی
ہی بہت ناساز یہ آب و ہوا بیمار کو

توڑکر سو بار دی ہی ای جنون ہمنی گرہ
کردیا ہی شکل سبحہ رشتۂ زنار کو

کون کہتا ہی نہین آتا ہی عنقا دام مین
باندہتا ہون مین تو مضمون دہانِ یار کو

داغ گل نالی مین بلبل ٹہنڈی سانسین مین نسیم
یا الٰہی رکہیو سرسبز اس مری گلزار کو

پاؤن کی چہالی نہین دیتی ہین آنکہون پہ جگہ
دیدۂ ہر آبلہ سمجہا ہی مژگانِ خار کو

شکلِ قمری اسکی جتنی طوق ہین پہنی ہوی
اس لیی کہتی ہین شاعر سرو قامت یار کو

دیکہنی سی میری چشمِ یار کو ہی احتراز
کس نی بتلایا ہی یہ پرہیز اس بیمار کو

داغِ مہ کو دیجیی تشبیہ دل کی داغ سی
باندہیی شکلِ روان ہر کوکبِ سیار کو

ساغرِ می ہنستی ہین ساقی بہکنی پر مری
قلقلِ مینا جو کہتا ہون تری گفتار کو

اپنی کوچی مین مجہی رونی تو دی ای رشکِ گل
باغبان پانی ہمیشہ دیتی ہین گلزار کو

غنچۂ گل مشک نافی بنگئی ای عندلیب
جب صبا لائی چمن مین بوی زلفِ یار کو

اِن بتون کی ظلم سی دشمن ہوا مین کفر کا
ہوگیا ہر موی تن نشتر رگِ زنار کو

اِس قدر مستی مین بہی ساقی رہا پاسِ ادب
سجدی کرتی جاتی ہین ہم خانۂ خمار کو

ای بتِ کافر تجہی بتیا ہون مین گل کی مثال
باندہتا ہون مین رگِ گل رشتۂ زنار کو

میری ہر اِک زخمِ تن کو اس نی خندان کر دیا
زعفران کا کہیت کہیی تیغِ جوہر دار کو

دیکہکر تیری مریضِ عشق کو بولی طبیب
ہم پیامِ مرگ کہتی ہین اسی آزار کو

زیرِ دیوارِ صنم بیتاب ہون بجلی کی طرح
ای مژہ تو ابر کر دی سایۂ دیوار کو

بلکہ ہم وحشیون کی آگی ہی شاخِ غزال
پیچ مین لاتی ہین اپنی ہمتو زلفِ یار کو

مثلِ قمری دار پر منصور حق کہتا رہا
عاشقِ قامت تہا سمجہا سرو چوبِ دار کو

حال بیتابی گریہ سی ہی مثلِ برقِ خط
نامہ بر اپنا بناؤن ابرِ دریا بار کو

ہم وہ ہین دیوانۂ برقِ تجلی ای کلیم
طور کر دین آہِ آتشبار سی کہسار کو

ہون مسلمان بوسہ لی لونگا ابہی اللہ دین
ای بتو مصحف کہوگی تم اگر رخسار کو

وصف ان شیرین دہانونکا لکہون گر ای وزیر
نیشکر دم مین بنادون کلک گوہر بار کو

تبی گلخن جلادون وو آہ سوزان سی جو گلشن کو
کہین سب غنچہ شہای سوختہ پہولونکی خرمن کو

وہ بلبل ہون جلادون آہ سوزانسی جو گلشن کو
شرف ہو شاخ نخل طور پر شاخ نشیمن کو

جلین گی شک سی گل ہستی جاتی ہو جو گلشن کو
جلائی گی یہ بجلی یکہنا پہولون کی خرمن کو

ہمین بکس سی جہکہ پہول اگر لاتا نہین کوئی
صبا سی کہدو گل کردی ہماری شمع مدفن کو

جنون نالون سی میری کیا وہ غفلت پیشہ آگہ ہو
نہ جاگا پای خفتہ سن کی زنجیرون کی شیون کو

دلانا جنس کے صحبت ہی طرفہ گل کہلاتی ہی
کری نیرنگیان ڈالین اگر پانی پہ روغن کو

غبار دل عوض اشکون کی آنکہونسی جو گرتا ہی
جنون نی دامن صحرا بنایا میری دامن کو

یہی سیلاب اشک لیا گئی کہ پانی آیو نیچی
بنادون حلقہ گرداب دریا طوق گردن کو

کبہی مع بوا گی نی جذب مقناطیس بخشا ہی
گلی سی جو لپٹ جاتی جو لاہن طوق آہن کو

مسی آلودہ لب مین واہ کیا ہی جلوہ دندان
بہرا ہی ابر نیسان نی گہر سی اپنی دامن کو

بتاتی ہین جو مجہ وحشیکو وہ گلی کی اشاری سی
مہ نوا می جنون سمجہی ہین لڑکی طوق گردن کو

نہو جبتک سحر کب آفتاب ای ماہرو نکلی
اولٹ دون جام می گر تو چہپائی روی روشن کو

کہا قصہ جو قاتل کی لباس عفرانی کا
ہنسایا خوب سا ہم نی دہان زخم شیون کو

سیہ خانہ مرا شمع فلک سی خاک روشن ہو
کہ جا لا پر تو مہ نگیا ہی چشم روزن کو

بہار آتی ہی ای وحشت یہان تہہرا گئین آنکہین
بہر اقمرگان لی سیری تہہ دون سی اپنی دامن کو

بنگیا ہی دست سیمین صنم چاندی کا گھر
دید کی قابل ہی یہ تعمیر پشت آئنہ

ایک در روزن بنا تا گر ترا تیر نگاہ
جہانکتی تجکو اسے تصویر پشت آئنہ

یا لگی دست حنائی نی لگا دی اوس مین آگ
آب آئینہ کری تدبیر پشت آئنہ

عکس رخ سی تیری آئینہ سپہر حسن ہی
نسر طائر طوطی تصویر پشت آئنہ

لو کف رنگین جانان نی قیامت زا کیا
نور روی شمس ہی تنویر پشت آئنہ

عکس روی آتشین نی صاف کشتہ کر دیا
کہیں اب سیماب کو اکسیر پشت آئنہ

تم ادہر منہ دیکہتی ہو اور ادہر مین ناتوان
ہون نگاہ دیدہ تصویر پشت آئنہ

خط ترا دیکہا تو آواز شکست رنگ سی
بول اوٹہی گا طوطی تصویر پشت آئنہ

کیا در آئی ہین خدنگ عکس انگشتان یار
شکل جوہر یہ نہ نکلی تیر پشت آئنہ

سایہ سان ہون کو بین دیوار ہی فرقت کی آت
بنگئی ظالم شب تصویر پشت آئنہ

جب حنائی ہاتہ اوس رشک قمر نی کہدیا
آفتاب آسا ہوی تنویر پشت آئنہ

سیکڑون شاخین نکالین اوس مین عکس پنجہ
ہی غزال چشم آہو گیر پشت آئنہ

پشت و رو یکسان ہین اوس آئنہ رو کی طرح
بیش اسکندر کرون تحقیر پشت آئنہ

تمنی انگشت حنائی رکہی جب ہنگام دید
بنگئی شمع شب تصویر پشت آئنہ

صاف سینہ یار کا صبح رخ آئینہ ہی
پیٹہہ پر چوٹی شب تصویر پشت آئنہ

روی آئینہ مقابل ہی رخ دلدار کی
دست کوتہ کیون ہی دامنگیر پشت آئنہ

پیٹہہ پر چوٹی تری دیکہی تو وحشت مین کہا
جوہر آئینہ ہی زنجیر پشت آئنہ

دل سی میری جو مٹ تم پوچھو صفائی پشت کے
آج طوطی سی سنو تقریر پشت آئنہ

تیری نظارے کو عکس آسا ادہر آئی نکل
ہی رخ آئینہ پر تصویر پشت آئنہ

پشت لب سی مثل خط ظاہر ہوی حرف سخن
بنگئی تحریر اب تقریر پشت آئنہ

عکس روی صاف ادہر سی صاف جا نکلا اودہر
خود نمائی نی کیا تصویر پشت آئنہ

ابرو تصویر اگر جہولو فلک پر ہو دماغ
چرخ پر چڑہ جای یہ شمشیر پشت آئنہ

ہاتہ کیا رکہا لگائی تیر دستی آپ نی
بنگئی ہر ایک وہ نکلی تیر پشت آئنہ

تہا جو گہر چاندی کا اب وہ بنگیا سونی کا گہر
دست رنگین مین رہی توقیر پشت آئنہ

انہی یکتائی ہوی ہین ای وزیر اب کیا عجب
روی آئینہ کری تحقیر پشت آئنہ

ہر عضو مسافر ہی نہین کچہ سفری آنکہ
ہی آخر شب عمر چراغ سحری آنکہ

کیا کرتی ہی دلکش سخن ای شک پری آنکہ
لو سیکہ گئی طرز کلام بشری آنکہ

اون آنکہون مین صانع نی بہری کوٹ کی موتی
قسمت یہ ہماری ہی کہ اشکو سی بہری آنکہ

باتین جو کرو ناز سی تم منہ کو چہپا کر
سننی کی لیی کان ہوا ای شک پری آنکہ

آیا ہی مری دل کا غبار آنسوونکی ساتہ
لو اب تو ہوی مالک خشکی و تری آنکہ

اب تک وہی رونا ہی وہی حسرت دیدار
ہم مر گئی اسپر بہی یہ کافر نہ مری آنکہ

تیار کیا خامہ مو اسپنی مژہ سے
کہینچی گئی مگر نقشہ نازک کمری آنکہ

نرگس سی نظر کیجی دوبارہ کہ وہ کٹ جای
ہو جای نظر ثانی مین اوسکی نظری آنکہ

صحبت کا اثر صاحب بینش کو ہو کیونکر
جینک ہوا گر سبز نہ ہو جای ہری آنکھ

باتون کو زبان شل سخن منہ سی نکل جای
نظارے کو ہو پای نگہ سی سفری آنکھ

تیر مژہ یار کو مژگان ہی سمجھتے
کس آنکھ سی لڑتی ہی ۱۲ بل بی جری آنکھ

رفتار تو دکھلا کی ز خود رفتہ بنا دو
نرگس کی طرح ہی ہمہ تن کبک دری آنکھ

دامن کی طرح چاک ہوی آنکھ کی پردی
او دست جنون سیکھ گیی جامہ دری آنکھ

جو اہل نظر ہین کبھی خودبین نہین ہوتی
دیکھو کہ ہی اس عیب نمایان سی بری آنکھ

کیا قہر ہوا آیت ابرو ہوی نازل
ڈرتی ہی نکری دعوی پیغامبری آنکھ

کشتی وہ لی نوح کی مانند چلی آتی ہین
طوفان بپا کر شب فرقت مین آئی آنکھ

رہتی ہین وزیر اشک کی جا ٹکڑی جگر کی
انروزدن ہوی کان عقیق جگری آنکھ

دم بھر جو ندیکھی تجھی اے رشک پری آنکھ
مژگان کی زبانون سی کری نوحہ گری آنکھ

جم جای تصور جو تری بوٹا سی قد کا
پتھرا کی بنی صاف عقیق شجری آنکھ

لی لیجیی شیشی ہین سپید اشک نہین ہین
تم بادہ کشی سیکھ گیی شیشہ گری آنکھ

جاؤ جو چمن کو تو کری فرش رہ ناز
بلبل جگر و فاختہ دل کبک دری آنکھ

دیکھا جسی بسمل کیا تاکا جسے مارا
اوس آنکھ سی ڈر لی جو خدا سی نڈری آنکھ

جنبش اودھر اوسکو ہی تو گردش ادھر اسکو
ابرو ہی کہ شمشیر سپر ہی کہ پھری آنکھ

کیا دید کی قابل تری کوچی کی زمین ہے
ہر گام ہی نقش قدم رہگذری آنکھ

تم جہاں تک رہی ہو یہ تہیں تاک رہا ہی — کیوں دیدہ روزن پہ اچکنی وہ مری آنکھ
کہتی ہی تری ناف و شکم دیکہہ کی بلبل — رخسار گل تر پہ ہی نرگس کی دہری آنکھ
ای ماہ یہ سب چشم فلک کی ہین اشاری — ایسی تو نہ تہی مائل بیداد گری آنکھ
نرگس جو گلستان مین ہی تو دشت مین آہو — ہر رنگ مین دکہلانی لگی جلوہ گری آنکھ
لڈکا کہین وہ سرمہ کا دنبالہ اوٹہائی — ہی دست مژہ مین لیی پتلی کی پری آنکھ
دیکہی وہ اگر چشم سیہ اور یہ خط سبز — نرگس کی سیہ آنکھ ہو طوطی کی ہری آنکھ

## ولہ

تیغ عریان پہ تمہاری جو پڑی میری آنکھ — چشم جوہر سی اجی خوب لڑی میری آنکھ
نہ ہٹی پیٹ پر اوسکی جو پڑی میری آنکھ — بنگئی ناف شکم ایسی اڑی میری آنکھ
اشک گلرنگ پروتی ہی مژہ مین کیا خوب — کیا بناتی ہی یہ پہولون کی چہڑی میری آنکھ
تم رہی بام پہ یان لگ گئین آنکہین چہت سے — رات گنتی رہی ہر ایک کڑی میری آنکھ
اس خجالت نی ابد تک مجہی سونی ندیا — ہجر مین لگ گئی تہی ایک گہڑی میری آنکھ
در دندان کی بہلا آئنہ کیا جانی قدر — اسکو دکہلاو مبصر ہی بڑی میری آنکھ
خط رخسار نہین پا می نگہہ کی ہین نشان — عارض صاف پہ سو بار پڑی میری آنکھ
یاد آئی جو ترے تیغ کا مالا اخا تل — رو کی پیدا کری موتی کی لڑی میری آنکھ
رخنہ دیوار مین متعار رہنا کیا تہا — تو نی روزن کی عوض کیون جڑی میری آنکھ
زندگی مین تو کیا مر و ہم آ سے مجہکو — دیکہون اب کیا ہو مری ساتہ گڑی میری آنکھ

زلف کی طرح نئی نجیر ہوئی جاتی ہی نرم — پڑتی ہی جوشِ جنون مین جو گرہ میری آنکھ

کیا اسی نی یہ کیا مطلع ابرو موزون — تم جو کہتی ہو سخنگو ہی بڑی میری آنکھ

چشم مین سرمی کا دنبالہ بنا کر بولے — کیون عصا ٹیک کی ہو جای کھڑی میری آنکھ

تخل نرگس نہین تیر بت پہ نظاری کی لیی — آپ ہی دیکھتی ہی راہ کھڑی میری آنکھ

نظر آتی گی زمین کشتی دریا ی فنا — دیکھ لیتا جو مری ساتھ گڑی میری آنکھ

باغبان پھر نہین یاد مین اک کوچی کی — رو رہی ہی یہ گلستان مین پڑی میری آنکھ

کرتی ہی یک نگہ مین لب نازک کو کبود — کیا بنا دیتی ہی مِسّی کی دھڑی میری آنکھ

آتی تیرا جو تصور ہی تو بہرِ تعظیم — کیا عجب پای نگہ سی ہو کھڑی میری آنکھ

دل پر داغ ہوا دفن تو لالہ نکلا — اوگی نرگس جو گلستان مین گڑی میری آنکھ



یاد آتی ہین مجھی حضرت ناسخ جو ذرا
کیا لگا دیتی ہی اشکون کی جھڑی میری آنکھ



جیتی جی بس وہ بت رہا ہمراہ — اب تو بندی سی کی ہی خدا ہمراہ

دل یا اوسکو پر یہ ڈرتا ہون — دشمن اک دوست کی کیا ہمراہ

نہین یاران رفتگان کا نشان — لی گئی کیا یہ نقش پا ہمراہ

اس مین کیا آپ کی ہی رسوائی — رہی گر مجسا پارسا ہمراہ

تجھی دیکھا جدھر نگاہ گئی — تھا تصور بس ترا ہمراہ

رنج تنہائی لحد نہ رہا — یار کی غم کو لی لیا ہمراہ

شبکو جاتے ہو ساتھ لو مشعل — کبہی تو ہو یہ دل جلا ہمراہ

ہوئی بعد اپنی بیوفا عشاق — لی گئی یان سی ہم وفا ہمراہ

تیری رفتار کا مین کشتہ ہون — قبر تک آئیو ذرا ہمراہ

یہ دل بدگمان نہ دیکھ سکے — اگر اوس بت کی ہو خدا ہمراہ

تا سلامت تو آئی اے قاصد — ٹہہر اتنا کرون دعا ہمراہ

اوسنی تنہا جہی نہ جانے دیا — غم فرقت کو کر دیا ہمراہ

ناتوان ہی بہت غبار مرا — تو ذرا رہیو ای صبا ہمراہ

رہی یان گردش اور جامہ دری — کاش لاتی نہ دست و پا ہمراہ

گالیان جیسی دین ہین دل لیکر — جائیگا یہ دیا لیا ہمراہ



جاتہ تنہا تو اے شہِ خوبان

ہو وزیر برہنہ پا ہمراہ



سائل کا ہاتھ چوم لی دست خدا کی ساتھ — آیا ہی بادشہ تری در پر گدا کی ساتھ

قاتل تلک پہونچ ہی گیا مین قضا کی ساتھ — بہولی کبہی نہ راہ جو ہو رہنما کی ساتھ

رونی پہ میری رحم کیا پر جفا کی ساتھ — بجلی گرای خندۂ دندان نما کی ساتھ

جی ڈر رہا ہی دل جو گیا دلربا کی ساتھ — ناآشنا کو ہمنی کیا آشنا کی ساتھ

ڈہونڈہا ہی جسنی اوسکو تو پایا ہی آپ مین — دیکہو کہ قرب بندی کو ہی کیا خدا کی ساتھ

ساقی کی آنی کی یہ تمنا ہے بزم مین — دست سبو بلند ہی دست دعا کی ساتھ

وہ ناتوان ہون مین جو لیجای ہی جنون — کہنچ جاؤن مین بہی دانۂ زنجیر پا کی ساتہ

چپ وہ کہ گفتگو ہی سی پڑتا ہی تفرقہ — ہوتی ہین دو تو ہونٹہ جدا اک صدا کی ساتہ

دربان کی ضد سی دل مین ہی گر الہی خاک — سو بار جاؤن روزنِ در سی ہوا کی ساتہ

اپنی خطا ہی زلف کو ہو کیون نہ پیچ و تاب — نسبت نہ دینی تہی ہمین مشکِ خطا کی ساتہ

ہم خاک ہو گئی نہ ہوا ختم خطِ شوق — آخر ہمین چلی گئی بادِ صبا کی ساتہ

بیجا تلاشِ دولتِ دنیا ہے ای وزیر
غیر از کفن نجای گا شاہ و گدا کی ساتہ

مرتبہ پاتا ہی دستِ سیمبر مین آئنہ — صاف آتا ہی نظر چاندی کی گہر مین آئنہ

کون دیکہی گا الہی اپنی منہ کو وقتِ صبح — شام ہی سی ہی تمنائی سحر مین آئنہ

دیکی دل اوس سنگدل کو سخت پچتاتا ہون مین — کیون دیا مینی کفِ بیدادگر مین آئنہ

جوہرون نی اسکی ہی قاتل مجہی دہوکا دیا — صاف مین سمجہا کہ ہی تیری سپر مین آئنہ

ذوق ایسا خودنمائی کا ہی دی یار کو — بنگیا مصحف رجب مین اور صفر مین آئنہ

میری قاتل کو ہوا ایسا ہی خودبینی کا ذوق — اب عوض خنجر کی کہتا ہی کمر مین آئنہ

پرتوِ رخسارِ جانان جلوہ گر ہر شی مین ہی — آنکہ ہو تو دیکہ ہر برگِ شجر مین آئنہ

گہر مین اوسکی جابجا عاشق ہین یون حیران کہڑی — نصب ہی جسطرح ہر دیوار و در مین آئنہ

یون کیا آگاہ اوسکو حسرتِ دیدار سی — جا کی رکہہ آیا مین اوسکی رہگذر مین آئنہ

صندلِ پیشانیٔ جانان پہ کرتا ہی نگاہ — یا الہی مبتلا ہو دردِ سر مین آئنہ

پشت پر اوسکی لگی ہوتی اگر تصویر یار — دیکہتا روزن بنا کر اپنی گہر مین آئنہ

دیکہکر مجہہ ناتوان کی شکل کیا رسوا ہوا — ناتوان ہین بن گیا اسکی نظر مین آئنہ

پڑگیا گر پرتو آب در دندان یار — ڈوب جائیگا ابہی آب گہر مین آئنہ

پڑگیا جو عکس ابروی سیہ قاتل نی کہا — دیکہہ لو رکہتا ہی تیغ اپنی سپر مین آئنہ

لکہ سکا خط مین نہ جب وصف صفای روی یار — دی دیا آخر کو دست نامہ بر مین آئنہ

رکہ کی عارض اوس پہ سویا تہا جو آئینہ رو — بنگیا گل تکیہ اوس کا رات بہر مین آئنہ

خال رخسار صنم دیکہا تہا اک دن ای وزیر
آج تک رکہتا ہی داغ اپنے جگر مین آئنہ

بنگیا اعجاز دست سیمبر مین آئنہ — اب ید بیضا ہوا اسکی نظر مین آئنہ

جوہر آئینہ آئیگا نظر موی کمر — امتحاناً آپ کہ دیکہین کمر مین آئنہ

صاف جب اوسکا شکم دیکہا کمر کی متصل — ہوگیا دہوکا کہ ہی اوسکی کمر مین آئنہ

خوبرویون کی ہی یان ہوتی نہین یکجان نصیب — کاٹہ کی گہر مین کوئی چاندی کی گہر مین آئنہ

دیکہتا ہون اوسکو پہرتی دست خوبان مین سدا — گہر سی گو نکلا نہین پر ہی سفر مین آئنہ

دیکہکر قد رخ ترا دیکہا تو حیرت ہوگئی — ہی عوض گل کی نمایان اس شجر مین آئنہ

خوبرو ہوتی ہین ہرجائی گلا اوسکا نکر — دیکہلی ہوتا ہی ای دل سبکی گہر مین آئنہ

تو دکہائیگا اگر روئی عرقناک ای صنم — اشک بہر لائیگا اپنی چشم تر مین آئنہ

جا نہین سکتی مری حیرت سرای چاندنی — نصب ہی گویا ہر اک دیوار و در مین آئنہ

ایکدم پہیرا جو مُنہ اپنا دکہا کر یار نی
بیقراری سی نہ ٹہہرا اپنی گہر مین آئینہ

چرخِ نیلی مین نظر آتا ہی جیسی آفتاب
بنگیا عکسِ رخِ قاتل سپر مین آئینہ

چشمِ بد سی دیکہی گر سوتی دُرِ دندانِ یار
ڈوب جائی ای خدا آبِ گہر مین آئینہ

جنسِ حسنِ یار کو ہرگز گران دیکہا نہین
تول لیتا ہی اوسی اپنی نظر مین آئینہ

ہوگیا پوشیدہ خطِ سبز سی رخسارِ یار
چہپ گیا ان طوطیون کی پشتِ پر مین آئینہ

ہاتہ مجہ بیخود کا سرکا دی کیون عارض سی وہ
کوئی بہی دیتا ہی دستِ بیخبر مین آئینہ

ہاتہ وہ رخسار پر رکہی ہوئی بیٹہا جو تہا
مین یہ سمجہا ہی کفِ شکِ قمر مین آئینہ



رکہیو وحشت مین قدم اپنا سنبہل کر ای وزیر
ہی یہان ہر ایک سنگِ رہگذر مین آئینہ



شوخی تو دیکہو کہتی ہین اپنی حیا کی ہاتہ
ہین آج دستِ غیب تری آشنا کی ہاتہ

اس مین ہی کیا گناہ نہ بگڑو ہٹا کی ہاتہ
ہین مصحفِ عذار پہ مجہ پارسا کی ہاتہ

آپہونچی صبح اپنا گریبان پہاڑ کر
مانگون دعا جو مین شبِ فرقت اوٹہا کی ہاتہ

چہوتا ہی خطِ سبز کو کیا غیرِ زرد رو
قسمت سی کالگ گئی ہی کہربا کی ہاتہ

پوہنچائی ہڈیان سگِ دلدار تک مری
لیجائی چونچ مین جو نہین ہین ہما کی ہاتہ

کہتا ہی دل مرا کفِ رنگین پہ رکہ کی یار
کیا مالِ مفت آیا ہی دزدِ حنا کی ہاتہ

صیاد پر اوڑاتا ہی بلبل کی نوچ کر
ای تیغ شاخِ گل تو عوض لی اوڑا کی ہاتہ

محشر مین میرا ہاتہ گریبان ہی آپ کا
دامن سی اب تو جاتی ہو میری چہوڑا کی ہاتہ

چاہی اگر خدا تو ہر اک عیب ہو ہنر
اولٹین جو آستینین تو اک صفا ولٹ گر
مین بادہ کش فقیر ہوں محروم خم کی خیر
ہی آرزوی قتل اجی دم ندو مجھے
دیکھو تو کیا ہی دست نگر تجکو کر دیا
تیری دہن کی مجہسی مضامین شہ بندہ سکی

موسیٰ کو دی دیا ید بیضا جلالی ہاتہ
تیغ برہنہ ہو گئی اوس دلربا کی ہاتہ
ساقی ادہر بہی ایک پیالہ بڑہا کی ہاتہ
چہوٹا ہی نیمچہ تو لگا دو بڑہا کی ہاتہ
کس ناز سی وہ کہتی ہین مجکو دکہا کی ہاتہ
جاتی رہی ہین غیب کی مضمون آکی ہاتہ

دیندار ہم اوسی کو سمجہتی ہین ای وزیر
دنیا سی جو کہ بیٹھہ رہا ہی اوٹھا کی ہاتہ

خط کو جانباز ونکی در کار ہی کب سرنامہ
گم ہوا لکہتی ہی حال تن لاغر نامہ
دیکہی خط یہ نہین چاندسی خسارون پر
گم ہوا ضعف سی یہ مین کہین ڈہونڈہی نکلا
ہی مزا گر بط می خط سوی ساقی لیجای
نہ اوٹہا ضعف کی مضمون نسی مین گہر ہوا

میرا مکتوب ہے عطار کا بیسر نامہ
بنگیا نقطۂ موہوم سمٹ کر نامہ
دونو آئینون پہ لکہا ہی سکندر نامہ
قاصد یار لیی پہرتا ہی گہر گہر نامہ
لطف ہی پڑہ کی سنادی لب ساغر نامہ
بنگیا سایۂ مژگان کبوتر نامہ

ردیف یا

وہ پریزاد سنا کبہی خفا ہوتا ہے
آنکہین وہ دیکہ کی دم اپنا فنا ہوتا ہے

اب سلیمان بہی اگر آئین تو کیا ہوتا ہے
آج بیمار سی بیمار جدا ہوتا ہے

آبلی روتی ہین خون رنج بڑا ہوتا ہی — کوئی کانٹا جو کہٹ پا سی جدا ہوتا ہی

ترک مطلب سی جو مطلب ہی ملا ہوتا ہی — ہاتہ اوٹہاتا ہی مجہی دست دعا ہوتا ہی

آئنی کی ہین کہل جاتی ہی ساری قلعی — تیری چہری کی مقابل جو ذرا ہوتا ہی

قفس تن مین یہ گہبراتیوا ہی طائر روح — جو گرفتار ہی اک روز رہا ہوتا ہی

جان شیرین دم آخر جو لبون تک آئی — بولا فرہاد کہ مرنی مین مزا ہوتا ہی

نہین معشوق بہی آزاد گرفتاری سی — ہاتہ مہندی ہی کی حیلی مین بندھا ہوتا ہی

رات دن سجدۂ شکرانہ ہی مرا جب منعم — کہ خدا دیتا ہی اور نام ترا ہوتا ہی

کونسی جرم کی تعزیر نہین پاتا ہون — مجکو ہر روز یہان روز جزا ہوتا ہی

یا تو آتی ہی نہ تہی آئی تو کرنی لگی قتل — وصل مین بند سی یان بند جدا ہوتا ہی

ہون وہ لاغر کف جانان پہ جو رکہتا ہون ہاتہ — طائر رنگ حنا رشتہ بپا ہوتا ہی

توڑکر آئنۂ دل کو بنائی ہو عبث — اب سکندر بہی اگر آئی تو کیا ہوتا ہی

دم بہی آتا ہی مری لب پہ تو رک رک کر — ایکدم بہی وہ اگر مجسی رکا ہوتا ہی

کوئی ہمچشم نہین میری سیہ بختی کا — ہین وہ سرمہ ہون جو نظرونسی گرا ہوتا ہی

شاخ طوبی الہی ہی تو بجا ہی مطرب — خود بخود ساز ترا نغمہ سرا ہوتا ہی



سخت جان ہون نہ مری گا شب فرقت مین شرر
سیکڑون بار اجل آئی تو کیا ہوتا ہے



جو کہ طائر تری صدقی مین رہا ہوتا ہی — ای شرر حسن وہ اوڑتی ہی ہما ہوتا ہی

چومتا ہون لب شیرین وہ خفا ہوتا ہی
کیا شکر رنجی جانان مین مزا ہوتا ہی

ہم اسیرون کو قفس مین بھی فرح آئین نہین
روز دہر کا ہی کہ اب کون رہا ہوتا ہے

دونو عالم مجھی تاریک نظر آتی ہین
جب تصور ترا ای زلف دوتا ہوتا ہی

اور بھی صاف ہوا ہون ای چرخ ہم آئینہ صفا
خاک مین تو جو ملاتی ہی ہمین کیا ہوتا ہی

پوچھلی تو دہن زخم سی میری اکدن
پہل مین تلوار کی قاتل جو مزا ہوتا ہی

صورت ماہ نو آتا ہی مہینی پیچھے
انہین باتون سی تو انگشت نما ہوتا ہے

کیا تری تیغ مین ہی نہر چمن کا پانی
جب بہار آتی ہی یان زخم ہرا ہوتا ہی

ایک ذرّی کو نہین معرفتی ہی جنبش بے حکم
بت جو پھر جاتی ہین اللہ پھرا ہوتا ہی

جان کر میرا تن زار وہ ٹھکراتی ہین
کوئی تنکا جو سر راہ پڑا ہوتا ہی

سبکی نظرون سی گراتا ہی دلا دست سوال
ہاتھ مین یان اثر لغزش پا ہوتا ہے

ولہ

ای خیال گیسوی جانان تری تاثیر سی
کم نہین وہ چراغ داغ دل زنجیر سی

ہم وہ پیاسی ہین کہ اپنی پیاس کی تاثیر سی
آب جاری ہوا ہی قاتل تری شمشیر سی

ہجر مین ہوگا وصال اپنا اسی تدبیر سی
کاٹ ڈالین گی گلی کو اکدن شمشیر سی

کون خوش چشم اوسکی آنکھو نکا بہلا وحشی نہین
بیشتر آہو ہی دیکھی ہین بندھی نخچیر سی

وصف گرد ریان کیا کرتا ہون مین نگین بنا
عندلیبو پھول جھڑتی ہین مری تقریر سی

پردہ حیرت اوٹھا دیتا اگر یہ جوش عشق
آتی آواز عنادل گلشن تصویر سے

ہون وہ دیوانہ اگر لون ہاتہ مین شمشیر تیز
ہوا ہی زنجیر پیدا جوہر شمشیر سے

رشک عارض سی ترے کہاتا ہی گلشن پیچ وتاب
نکہت گل کم نہین ہی ای پری زنجیر سے

مجھسی پیری مین وہ ہو جو نوجوانون سی نہو
ہون کمان لیکن فزون طاقت ہی مجھمین تیر سے

میری خاک قبر پر دامن اوٹہائی آئیے
تا نہو خاطر مکدر خاک دامنگیر سے

تیر مژگان یاد آجاتا ہی جب ہنگام فکر
طائر مضمون تڑپنی لگتی ہین نخچیر سی

رات بڑہ جاتی جو یاد زلف مین نالی ہی تیز
ہو شب ظلمات پیدا نالۂ شبگیر سی

برچھیان ماری مجھے نی زلف نی پہنائی کمند
تیغ سی ابرو نی مارا اور مژہ نی تیر سی

باندہتا ہون سیکڑون مضمون غزال چشم کی
فکر میری کم نہین صیاد آہوگیر سے

ابر سی پانی جو مانگی اپنی کشت آرزو
آگ برسانی لگی وہ برق کی شمشیر سی

یہ ہمین ہین جو تری تصویر پر ہین نثار
انس بلبل کو بہلا کب ہی گل تصویر سی

جسکو جوہر کہتی ہین وہ ہی ہماری سرنوشت
قتل ہون گی ایکدن ظالم تری شمشیر سی

ای ستمگر تیری ابرو کی ہزارون کشتی ہین
اس کا انکو دیجیی نسبت قضا کی تیر سی

ہمسری کی تہی جو ادس ساق بلورین سی وزیر
شمع ہی پابند موج اشک کی زنجیر سے

لی مری ہاتہون نی بیعت حلقۂ زنجیر سی
سلسلہ میرا ملا زلف بت بی پیر سی

چاہیی ای نشاہ وحشت تری تاثیر سی
دور ساغر ہوی پیدا حلقۂ زنجیر سی

محو حیرت ہی جہان ای گل تری تقریر سی
کم نہین منقار بلبل غنچۂ تصویر سے

ای جنون حجہ وحشی پہ بست کی تاثیر سی
قلقل مینا کی آتی ہی صدا زنجیر سی

یار کی آنکہون مین یون ہی سرمۂ دنبالہ دار
جسطرح آہو کو کوئی باندہی زنجیر سی

طفلی مین لکہتا تہا تیرونکی بنا کر تو قلم
تہی عیان معشوق ستمگاری کی تحریر سی

تیری چشم سرمگین کا وصف اگر لکہون
شمع بہی خاموش ہوجاتی مری تقریر سی

تہک گئی ہین پاون او رجاتی ہین گشتگی
سر مرا پہر لی لگا ہی نالۂ زنجیر سی

رکہتی ہین آغوش حسرت واکمانکی طرح ہم
دیکہی کب ہم بغل ہوتی ہین اوسکی تیر سی

جب صفت وحشت مین کی اوس نی شمع رو کی
لن ترانی کی صدا آنی لگی زنجیر سی

ہاتہ مین لیگا کمان تیر جب وہ شعلہ خو
شمع روشن ہوگی خانی مین کمانکی تیر سی

منفعل ہوتا جو تیرا خال ابرو دیکہتا
مانگتا پرواز کو زاغ کمان پر تیر سی

گرنہ بدخلقی سی کچہ ہو مار رکہی خلق سی
کم نہین تسلیم ظالم کی خم شمشیر سی

خط ہوا مژگان جانانکی تصور مین رقم
ڈر رہی مرغ نامہ بر مارا نجائی تیر سی

کشتہ ہوتی ہین جو سنکر مری اشعار کو
خون ٹپکتا ہی برنگ تیغ یان تقریر سی

میری مشت خاک پر آئی جو وہ جانیکی پای
آرزو اتہتی ہی اپنی خاک دامنگیر سی

اسقدر تیر افگنی کرای مری ناوک فگن
آشیانہ تا قفس بنجای چوب تیر سی

قصۂ فرہاد کی ہوکی ہین جو حال اوسنی سنا
سرگذشت اپنی کہی ہمنی ہی کس تدبیر سی

گیسوی پیچ کی پہر پیچ مین آیا وزیر
صداقت اسکہ پر کہل گیا اوسکی ہوئی تقریر سی

حنا سی سرخ جو تیری کف پا سی سرو رعنا ہے
عیان ہی پشت پا سی رنگ یہ لطف کف پا ہے

نگہ بیتاب ہو کر یون سو خال سیہ دوڑی
کہ مرغ گرسنہ جسطرح سی دانی پہ گرتا ہی

بھری ہین اشک چشم تر زمین پر رو رہا ہی نیر
بچشم غور دیکھو ہند اک کوزی مین دریا ہے

ادا سی پنجہ پر نور رہا ہی پر نہین کہنا
یہ اوسکی لوح پر قرآن کی اللہ لکھا ہی

زمین شعر مین بڑھ بڑھ کی نیزی اپنی گڑتی ہیر
قلم نی یہ دم فکر سخن میدان باندھا ہے

خجالت دی ہی ہی سرکشی عہد جوانی کو
قد خم گشتہ سی ہر پیر اپنی پاون پڑتا ہے

نکیون ہو سنبلستان دشت دوداہ سوزان سے
تری زلف پریشان کا دل وحشی کو سودا ہے

نگہ دزدیدہ سوی غیر یون کرتی ہین وہ آنکھین
نہان جسطرح بد پرہیزیان بیمار کرتا ہے

قطعہ

صفائی پشت لب کا وصف ہو کیونکر بیان مجھسے
ہر اک انشا اوس سی یہین بیساختہ کہلا دیتا ہی

عیان ہین صاف مروارید درج لعل سی گویا
نمایان چشمۂ حیوان مین یا عقد ثریا ہی

عرق آلود رخ ہی چاندنی مین یون نمایان کت سی
کہ گویا گوہر اک دریای نورانی مین ڈوبا ہی



ہلال چرخ ہی میرا رکاب توسن وحشت
و زیر اب عالم وحشت مین ہی میرا یہ تباہی



کیا ہی گناہ جام مین گریان شراب ہی
زاہد فلک کی شیشی مین ہی آفتاب ہی

آنکھون کو کب ہی تاب ہے دیکھین بی نقاب
گویا کہ ہی حجاب جو وہ بیحجاب ہی

ریگ روان کی طرح نہین ایکدم قرار
ہم خاک ہوگئی پہ وہی اضطراب ہی

نقطی مثال قطرہ باران ہین سطر برق
مضمون اشک چشم سی نامہ سحاب ہی

ای طفل نی سوار بنجا اور ایکدم
یان شہسوار عمر ہی پا در رکاب ہی

ہستی جو رات ہی تو ستارہ ہین اوسکی ذات
سایہ جو چاندنی ہی تو رخ ماہتاب ہی

دنیا کو کچھ ثبات نہین مثل نقش آب
چشم فنا سی دیکھ کہ دریا حباب ہی

جنت مین جائین یا کہین دوزخ نصیب ہو
یہ پرسش عمل تو نہین اک عذاب ہی

کرتی ہین جتنی بات وہ دیتا نہین جواب
ہر اک سخن ہمارا اگر لاجواب ہی

بی عطر جامہ کیون نہ معطر ہو یار کا
گل ہی اگر بدن تو پسینا گلاب ہی

جس شی کو دیکھ آنکھ سی خواب و خیال جان
بیدار ہی ای وزیر یہان عین خواب ہی

کیا دیوانہ سبکو اوس پری نی ہاتھ کی تل سی
مسخر کر لیا ہی عاملونکو ایک فلفل سی

لبون پر دم ہی اور عشق مژہ جاتا نہین دل سی
جو آئی آب خنجر منہ مین کہدو میری قاتل سی

جو وہ لیلی منش آیا کدورت مٹگئی دل سی
ہوا ہی صاف آئینہ ہمارا گرد محمل سی

لب شیرین کو کہتا ہی نہین کم نقل محفل سی
شکر رنجی نہین باتو یہ رہتی ہی مری دل سی

پہونکا جاتا تہا میرا جسم سوز آتش دل سی
بجہی لگی لگی صد شکر آب تیغ قاتل سی

مری محفل مین پہر مینکشی وہ آفتاب آیا
فلک سی مانگون اب شیشہ تو ساغر ماہ کامل سی

عیان ہی آتش رخسار لیلی صاف شعلی سی
چراغ قبر مجنون کیا بنا ہی گرد محمل سی

زمین گیر دو محبوب انس کچھ اونسی نہین ہوتا
نہین پروانی کو الفت چراغ ماہ کامل سی

بغل مین یار ہی دیوانی کیا پہرتا ہی صحرا مین
صدا یہ آرہی ہی اپنی زنجیر در دل سی

بچھی ہی جا پر عتاب دشمن کی چھپر کھٹ میں
بجا ہی مانگی گل تکیہ اگر وہ ماہ کامل سے

ہمیں ہر طرح سی یار دونکی ہی غرض خاطر
چمن میں دیکھتی ہیں ہم وہی گل چشم عنادل سے

ہمیشہ چاٹتی ہی یہ ہماری سنگ مدفن کو
مزا اسکا کوئی پوچھی زبان تیغ قاتل سے

نظر کی اے پری جسنی ہوا تیرا وہ دیوانہ
اثر میں نقش پا افزوں ہیں جسکی نقش عامل سے

قسم قرآن کی اس بات پر اے طفل کہتا ہوں
ترا چھوٹا سا یہ مکھڑا نہیں ہی کم حمائل سے

ہماری سلسلی سی کوئی دیوانہ نہیں بار
رہی مجنونکو بھی بیعت انہی ہاتھونکی سلاسل سے

سفر میں سچ ہی سبکی دوستی کا حال کھلتا ہے
پھر آئی آشنا سارے ہماری پہلی منزل سے

عبث لکھوا رہا ہی اے پری تعویذ الفت تو
مکان تیرا نہیں کم خانہائی نقش عامل سے

نہایت میری اشکونکی جھڑی پر غیر ہنستے ہیں
گری بجلی الٰہی اب مری بیتابی دل سے

زمیں پر جب میں چلتا ہوں قدم پڑتا ہی گن گن کر
خدا جانی ہی الفت مجکو کس ہرزہ شمائل سے

یقیں یہ ہی مری تاثیر وحشت سی ہو مجنوں کو
کوئی لیلیٰ بنائی گرد دل دیوانہ کی گل سے

جنوں پھیرے میں مرنی پر بھی یہ بیدا ہی عاشق سے
دھرا ہی پھول چھاتی پر تو وہ بھی کم نہیں سل سے

ہوئی بدنام ناحق یہ ہماری دل کی بیتابی
سپند آسا نکالا یار کی گرمی نے محفل سے

چراغوں کی طرح جلتی ہیں آنکھیں ہجر کی شب میں
نکلتا ہی عوض اشکوں کی غم لخت جگر دل سے

تصور جلوہ فرما ہی **وزیر** اور کسی خنداں کا
صدائی خندہ گل آرہی ہی گلشن دل سے

مرے پر بھی ستم ہی گردش افلاک ہی
خاک ہو آرام پر چرخ سفلہ زیر خاک بھی

سبزۂ خط جلوہ گاہِ روی آتشناک ہی
چشمۂ خورشید تابان مین خس و خاشاک ہی

بادہ خوارونکی لیی یہ گردشِ افلاک ہی
مہر و مہ ساغر ہین اور یہ چرخ گردان چاک ہی

کسقدر مرنی پہ دل بیتاب بیر خاک ہی
ہین فلک ساکن زمین ہین گردشِ افلاک ہی

خاکساری یہ کردیتی ہی ہر مغرور کو
دیکھلو ای سرکشو گردونکو زیر خاک ہی

چہرۂ گلگون ہی گلشن آنکھین نرگس کی پھول
برگ نرگس مین ہوین اور شاخ نرگس ناک ہی

ہجر مین تار شعاع مہر ہی اشکون کا تار
چشمۂ خورشید تابان دیدۂ نمناک ہی

## ولہ

سولائی قصہ خوان فرقت کی شب یہ کہانی ہے
تری آنکھون کی تکیی پہ مجکو نیند آئی ہی

ہوی پوشیدہ ہم نظرون سی ایسی ناتوانی ہی
شکستِ رنگ کی آواز بانگِ لن ترانی ہی

حنائی ہاتھ کی تاثیر سی کیا سرخ پانی ہی
مری قاتل کو ہاتھونکا ہی ہونا خونفشانی سے

کہون کیا سیم تن کندن سا تیرا جسم جانی ہے
پسینا منہ پہ جو آیا ہی یہ سونی کا پانی ہے

کتابی رخ ترا ای جانِ جان قرآن ثانی ہی
تری یہ بیدہانی شرحِ لفظِ لن ترانی ہی

مرا کچہ حال کہکر ذکر مجنون کرتی ہین عاشق
کتابِ عاشقی مین اپنا قصہ پیش خوانی ہی

دلایا فاتحہ قاتل نی اکثر آب آہن پر
پسِ مردن بہی یاد اوسکو مری تشنہ دہانی ہے

مین اب مچھلی کا چہلا یار کی انگلی مین پہنادون
بہت بیتاب مضطر ہون یہی میری نشانی ہی

عجب اوس غیرت خورشید کی ہی گرم رفتاری
زمین پہ ہر نشانِ پا چراغِ آسمانی ہی

مسی ہی دانت اگر تو ہین ستاری دانت سب تیری
جو مکہڑا چاند سا ہی تو دوپٹا آسمانی ہی

ہنسی دی تیمی مین ساغر قہقہہ زن شیشی مین
گلی مین آج جو ساقی کی جوڑا زعفرانی ہی

نہین آتا ہی میخانی مین ابی مینای می ساقی
مچا دی شور قلقل اب یہ کیا پنبہ دہانی ہی

مہ نالان ہون اوڑی جب رنگ آوازی نالو کو
مرا رنگ پریدہ طائر روح فغانی ہی

رہی ہم بیخبر بیٹھی کناری گور کی پہنچی
ولا عمر روان مین حباب کشتی کی روانی ہی

نفس در دیدہ آتا ہی مسیحا میری بالین پر
نہین تاب نفس ہی مجکو ایسی ناتوانی ہی

لکہا ہی اوسکی گہر جانی کا مینی اشتیاق ایسا
صبا کی طرح از خود میری نامی مین روانی ہی

طمع یار کیون ہی اس سی مچھلی کی چہلی پر
مگر چاندی کی مچھلی کی لیی سونی کا پانی ہی

توانائی کبھی نزدیک اپنی آ نہین سکتی
ہمارے ضعف کو ازروز حکم پاسبانی ہی

کہین گل سی زیادہ سرخ ہی رنگ اوس پری وش کا
اگر ساقی کو بھی دیکہو تو رنگت ارغوانی ہی

کری گا ذبح گردم تڑپین گی تو مر جائینگی
نہین ہی ناتوانی آج قاتل کو دکہانی ہی

مری حالت پہ جہوڑون ہی محبت وی تو سمجہا یون
جو بارش مینہ کی ہو سمجہو خدا کی مہربانی ہی

جدائی درمیان مین لائی ہین ظالم تری باتین
کہون کیونکر نہ منہ پر تیری ہونٹوں کی بانی ہی

حقیقت جو ہی میری نقش پا سی میری ظاہر ہی
مرا چلنا نہین قاصد قلم کی یہ روانی ہی

جو منہ سی منہ ملائی ہو یہ منہ کبھی کی الفت ہی
زبان منہ مین نہین دیتی فقط الفت بانی ہی

مین وہ طوطی نہین گویا کری آئینہ جو مجکو
وزیر الطاف ایزدی یہ میری خوش بیانی ہی

آنکہین لڑ آئین بہنی جو اک خانہ جنگ سی
آئی صدا شکست کی چہرہ کی رنگ سی

گھبرا کی یون وہ اوٹھ گئی میری پلنگ سی | جیسی کوی غزال کری رم پلنگ سی
زاہد جہاد کرتا ہون مین زور رنگ سی | آنکھین لڑا رہا ہون بتان فرنگ سی
ہر صید کو ہی عشق مری خانہ جنگ سی | اوڑتا نہین ہی دیکھ لو طوطا تفنگ سی
سمجھا ہون میل سرمہ اسی مجھکو دیکھنا | آنکھین رگڑ رہا ہون تمہاری خدنگ سی
اللہ ری دب کبھی تمام بتان غنچہ لبان | جیب تنگ مین کلیان بکھر دون آب گنگ سی
بت ہی تو بھولین یاد خدا کی ہی کبھی | پڑھیی نماز کر کی وضو آب گنگ سی
گھر گیا اگر وہی نازک مزاج ہون | چہاتی پہ میری پہول زیادہ ہی سنگ سی
وہ مست ہون خیال اگر میکشی کا آی | نکلی شراب تاک سی اور شیشہ سنگ سی
کاٹی گی خوب غیر کو ای یار دیکھنا | تلوار تیز کر مری مرقد کی سنگ سی
دیکھی جو اوسکو چہرہ جانان نظر پڑی | آئینہ گر بنی مری مرقد کی سنگ سی
ساقی سی ایک جام کی بس آرزو رہی | شیشی بنی ہی سنگ سی ٹوٹی بھی سنگ سی
دل چین زلف یار سی نکلا نہ عمر بھر | کچھ قید چین بھی کم نہین قید فرنگ سی
باہم اگر ہون شیشی تو خوف شکست ہے | نازک دلونکو صلح زیادہ ہی جنگ سی
وحدت بچا ہی غم سی اگر دین دنی کو چھوڑ | سرگشتگی کو کام نہین پای لنگ سی
چھوڑی جو اپنی ہاتھ سی وہ شوخ مست ناز | آواز قلقل آی صدا ئی تفنگ سی
موتی ہین دانت گوش صدف چہرہ بحر حسن | کچھ کم نہین ہی گیسوی پر خم نہنگ سی
مطرب بجای آب ہون گر مجھ حزین کی اشک | آواز گریہ آی تری جلترنگ سی

جا نکلون کوی یار مین سو بار گر ہون دفن
گنج مزار کم نہین مجکو سرنگ سی

مانند شمع پونہچی عدم کو کہڑی کہڑی
استادگی ہماری فزون ہی شلنگ سی

سنگ مزار قیس کو لیلی بنا دی طور
بجلی گرا دی شعلۂ آوازِ زنگ سی

بلبل نکل قفس سی کہ آ پونہچی فصل گل
پرواز سیکہہ لی مری چہری کی رنگ سی

وہ صید ہون اگر مین کہا ونگا اپنی زخم
چلا ئیگی کمان بہی زبانِ خدنگ سی

اوس سروِ خوشخرام کا قمری ہون ای وزیر
چلتی ہی جسکی ساتہ شجر پا ی لنگ سی

ہرگز نہ بہر رزق پہری عار و ننگ سی
گر آسیا بنی مری مرقد کی سنگ سی

ساقی ہوا ہی عشق کسی خانہ جنگ سی
مانگون گا میکشی کو پیالا تفنگ سی

روشن چراغ دیکہ کی جا لپٹی تنگ سی
پروانون کو شب وہ بنی لڑ پتنگ سی

بہر دی عوض شراب کی ساغر کو ننگ سی
گاڑہی چہنی ہی ساقی اب اک سبزہ رنگ سی

الفت جو ہی مژہ سی تو کہا دو مین یار کو
سرمہ لگا دون میل کی بدلی خدنگ سی

تیر افگنی مین ایک ہی ہو وہ دور چشم بد
سرمہ لگا دی آنکہہ مین میل خدنگ سی

گرمی ہی خال رخ پہ تمہاری عرق نہین
ہندو نہا رہا ہی کوئی آب گنگ سی

وہ رحم دل ہون دل ابہی پہلو مین چور ہو
شیشہ بہی ٹوٹی گر مری مرقد کی سنگ سی

صد چاک ہو وہ دل نہو جس مین کہ تیری یاد
یارب بنی جو شیشہ ہو ٹوٹی وہ سنگ سی

ٹوٹی نہ دانہ بہی اثر ضعف سی مری
بالفرض آسیا بنی تربت کی سنگ سی

بعد فنا خیال جو اوس بت کا آگیا
رویا لپٹ لپٹ کی مین تربت کی سنگ سی

آیا ہی میکدی مین جو وہ طفل محتسب
ازخود سر اپنا پہوڑتی ہین شیشی سنگ سی

پتھر پڑین جنون کہ نہ مینی شراب پی
شیشی نہ جب تلک نہی لڑکونکی سنگ سی

ان آئینہ رخونکا نظارہ کیا کرے
دیوانہ ہی بنای جو آئینہ سنگ سی

موزون طبیعتون کو نہ کیون ہو تنفر
کیا رابطہ ہی دیکھو ترازو کو سنگ سی

دیوانی ہونگی دیکھ کی بادام چشم یار
ازخود سر اپنا پہوڑینگی بادام سنگ سی

کیونکر نہ چاک گل کی روش ہو قبای یار
غنچی کیطرح شوق ہی ملبوس تنگ سی

جس بزم مین ہی شیشہ فلک ساغر آفتاب
پونہچا وہان مین نشۂ می کی ترنگ سی

فرقت مین جام می ہی پیالا تفنگ کا
ساقی فزون ہی گردن مینا تفنگ سی

ہون وہ پتنگ شب کو نہ آؤن جو مین تو شمع
تا صبح جستجو مین پہری پای لنگ سی

اوس شمع رو کو پاس ہی عاشق کی نام کا
فانوس کا غلاف رنگا ہی پتنگ سی

ای موت جلد آ کہ یہ قصہ کہین چکے
نفرت ہی اوسکو صلح سی اور مجکو جنگ سی

کسطرح سی بچین مری بازو کی مچھلیان
وہ تیغ آبدار نہین کم نہنگ سی

ای شام وصل ہون کہین آنکھین مری سفید
آپونہچی صبح مرگ تری اس دو رنگ سی

گرمی کی گل وسنی ہی تجہی اللہ ری نازکی
جلنی لگین ہتھیلیان مہندی کی رنگ سی

نکلا جو رخ پہ خط تو ہوا صاف ہمسی یار
صیقل اس آئینی مین نظر آئی زنگ سی

کہولیگا دام زلف اگر تو دم شکار
صیاد اوڑ کی آئیگا طوطا تفنگ سی

| تیرا ادا اودہرلب معشوق ہوگیا | منہ کو اودہر لگایا جو تو نی تفنگ سی |
|---|---|



ہر آن ضعف سی ہی دگرگون وزیر رنگ
تصویر ہی کہنچی گل رعنا کے رنگ سی



| | |
|---|---|
| عری تربت پہ شور بلبلان ہی | چراغ قبر شاید گلفشان ہی |
| سگ جانان کی خاطر استخوان ہی | ہما تو بے بلا یا میہمان ہی |
| بدن وہ روح کا جب گمان ہی | گلی سی پان کی سرخی عیان ہی |
| بدن مین اوس ہی قد کی ہو گیا تل | الف مین دیکہہ لو نقطہ کہان ہی |
| اگر دیکہی اودہر تنکی چنی برق | ہمارا اوس چمن مین آشیان ہی |
| جہان ای ماہ تو ہی جلوہ فرما | زمین کا ہیکو ہی وہ آسمان ہی |
| بہا دریا ہی خون زخمون سی ایسا | جنازہ خود بخود میرا روان ہی |
| چمن مین نوچی ہین صیاد نی پر | بہار گل ہی اور اپنی خزان ہی |
| سبکروحی سی بوئی گل بنا ہون | وہ بلبل ہون کہ غنچہ آشیان ہی |
| زمین ہتا ہی تیرا نام لب پر | دہن پر میری خاتم کا گمان ہی |
| عجب انداز سی بیٹھا ہی وہ ماہ | کہ کرسی پر گمان آسمان ہی |
| کوی یوسف ہی اوس چاہ ذقن مین | نہین خط گرد اوسکی کاروان ہی |
| کوی ڈرتی ہین کتنی سی ہم مست | کہ سر شیشی کی گردن پر کہان ہی |
| کردن نالہ تو دم بلبل کا بہڑکی | برنگ برگ گل میری زبان ہی |

ہی سایہ چاندنی اور چاند مکھڑا
دوپٹا آسمانی آسمان ہی

ہین ایسی کفش پائی یار مین گل
جہان وہ پاؤن رکھی بوستان ہی

ہنسا دیتی ہی ہر اک زخم تن کو
تری تلوار شاخِ زعفران ہی

ہماری ہڈیان کہانا سمجھ کر
ہما آخر تری بھی استخوان ہی

رہی ہم اس چمن مین خانہ بردوش
وہ بلبل ہین پہ وبال آشیان ہی

**وزیر اسنی نہ کی کچھ دستگیری**
**ہمارا ہاتھ ہی اور آسمان ہی**

دی مجھی خلعت شہادت کا خدا کی واسطی
تیر کا دستہ منگا میری قبا کی واسطی

شاخ سی گل نکلی تیری نقش پا کی واسطی
باغ مین کنگھی ہوگی زلف دوتا کی واسطی

کی سگ جانان کی خاطر استخوانکی احتیاط
قینچیان لگوا ئین تربت پر ہما کی واسطی

بعد مردن قبر مین بہی لاہی بوئی زلف یار
ایک در روزن بنا دینا صبا کی واسطی

ہم فقیرون کی نہ کہاتی سگ بہی ہرگز استخوان
ہڈیان ہین بادشاہون کی ہما کی واسطی

اوڑنی دین کسطرح ای ظالم الکیرین ہاتہ کی
دام ہین پہیلا ئی رنگِ حنا کی واسطی

چاندنی چہٹکی ہماری اشک کی سیلاب سی
رات کو روئی جو ہم اک مہ لقا کی واسطی

ہعدان شاہ میکش گر نہ آیا میکدہ مین ایک دن
ہر سبو نی ہاتہ پہیلائی دعا کی واسطی

پہیر زن ابھی گہر نگی اپنا تو مٹی مین نگی
خاکساری چاہیی تنی گدا کی واسطی

کہو دیا ہی غم نی کا سیدہ مجھی کیا ہی عجب
استخوان تن سی جو نکلین کہربا کی واسطی

اوسکا سنگِ آستان کیونکر چھٹی ہم سی جنون ۔ سنگِ مقناطیس ہی زنجیرِ پا کی واسطی
ہون وہ پیاسا اشک بہر کر اپنی آنکھون بیچ مین ۔ ہاتہ پہیلاؤن نہین آبِ بقا کی واسطی
آرزو لیتی رہی ہرگز نہو کچہ آرزو ۔ گر دعا مانگی تو ترکِ مدعا کی واسطی
ہو گوارا سیج اونہین جنکو ہوا آتش سپید ۔ ہاتہ بند ہوائین حسین رنگِ حنا کی واسطی
روؤن جب یاد اوسکو خوف ہو طوفان کا ۔ ناخدا دینی لگی مجکو خدا کی واسطی
ہوگئی زخمی اپنی قاتل سی بینا رضی ہوا ۔ سیکڑون منہ ہوگئی پیدا دعا کی واسطی

بخش دی اپنی کرم سی لی خدا جرمِ وزیر ۔ مصطفیٰ کی واسطی اور مرتضیٰ کی واسطی

کعبۂ ابرو دکہا او بت خدا کی واسطی ۔ شکلِ مژگان ہاتہ اوٹہائی ہون دعا کی واسطی
یارب آئی باغ مین وہ گل حنا کی واسطی ۔ ہاتہ پہیلائی ہین شاخون نی دعا کی واسطی
ضعف نی ایسا گہلایا ہی یعنی ملتی ہین ۔ استخوان میری ہوی عنقا ہما کی واسطی
ماہ تابان تو ہی اور تیری قبا مہتاب ہی ۔ چاہیی دستہ ستارونکا قبا کی واسطی
ہون وہ دیوانہ مرا چہلا جو لی تو ہاتہ مین ۔ ای پری وہ طوق ہو دزدِ حنا کی واسطی
سیکڑون گل پس گئی اور بلبلونکا خون ہوا ۔ جب گیا گلشن کو وہ ظالم حنا کی واسطی
کیا برابر میری سینی پہ لگائی اوسنی تیر ۔ بس یہی دستہ مناسب تہا قبا کی واسطی
لاکہ دروازہ کری تو بند خط بہیجینگی ہم ۔ روزنِ دیوار ہی بس ہی صبا کی واسطی
تیری اوس شوق مین اس جسم لاغر ہو گیا ۔ بنگیا مژگان مین چشم نقشِ پا کی واسطی

دستگیر ونکا نہ احسان ضعف نی ہوئی یا
ہاتہ اوٹہ سکتا نہیں میرا عصا کی واسطی

جو کہ قانع ہو وہ بچ جاتی فریبِ نفس سی
دام کب صیاد پہیلاتی ہما کی واسطی

بارِ احسان ہی جو سر پر استخوان ہین چور چور
سنگ ہی سایہ ہما کا مجہ گدا کی واسطی

اسقدر تعظیم کا عادی ہون گر دیکہون ہما
استخوان تن سی نکل آئین ہما کی واسطی

ای پری پیکر بلا دون عرش کی زنجیر کو
جب کرون نالی تری زلفِ دوتا کی واسطی

سچ تو یہ ہی آدمی سا کوئی خود مطلب نہین
کی عبادت بہی تو حورِ مہ لقا کی واسطی

خرمنِ عالم مین جو دانہ مری قسمت کا ہی
برق کی خاطر ہی کب ہی آسیا کی واسطی

اوٹہ کی بتخانی سی کعبی کو اگر جانی لگون
برہمن دینی لگین مجہکو خدا کی واسطی

ڈہانپتی ہین منہ کو اپنی چادرِ مہتاب سی
روتی ہین راتو نکو ہم اوس مہ لقا کی واسطی

زندگی تک ہی یہان اہلِ سعادت کی بہی قدر
بعد مردن ہی گرانی ہما کی واسطی

اونکی آرائش یہان ہی جو کسی قابل نہین
ہی حنا اس باغ مین بیدست و پا کی واسطی

زخم کہاؤن یار کی تلوار کا پانی پیون
غیر کا احسان نہ لون آب و غذا کی واسطی

ہجر کی شب صبح ہونی کی کرون گر آرزو
پنجۂ خورشید پیدا ہو دعا کی واسطی

اپنی گردن کو جہکائی ہی مہِ نو دیکہ لے
خوب رو پیدا ہوی شرم و حیا کی واسطی

کفشِ نو گر تو پہن کر روندی قبرِ عاشقان
سر نکالین دوست دشمن زیرِ پا کی واسطی



اشک خونین سی ہی گلگون رختِ عریانی وزیر
رو رہا ہون اک گلِ رنگین قبا کی واسطی



منزلت ہی مثل کعبہ ابرو خمدار کے
طوف گردش سی کیا کرتی ہین انکہیان یار کی

بل بی گرمی آتش رنگ حنائی یار کی
سنگیسی نی ہاتہین منقار مرغ سقار کی

کرتی کچہ تعریف تیغ ابرو خمدار کے
گردہان زخم مین ہوتی زبان تلوار کی

خوب ہے نداپای گلگون سی ہماری قبر کو
چادر گل نقش پای یار کی تیار کی

عکس دندان سی بنا موتی کا مالا تیغ مین
جوہری سی پوچہی قیمت تری تلوار کی

آستین سی گر ہوی باہر مری دست جنون
دہجیان اوڑتی پہر سنگ دامن کہسار کی

کفش زرین سی ستاری جہڑتی ہین تیری خرام
سیر دیکہو اب مین پر کوکب سیار کی

دخل کیا ہی حشر تک چمکی جو تیغ آفتاب
تا بمشرق دہوم ہی اوس مغربی تلوار کی

روزن آتی ہین نظر اشکون مین موتی کی طرح
وقت گریہ یاد ہی کس روزن دیوار کی

آئی جب شمع فانوس خیالی ہو مکان
صدقی ہون پہر پہر کی تصویر نقش دیوار کی

عندلیبین بلبلون کی طرح غرقاب ہین
بی تری وین یہ آنکہین نرگس بیمار کی

اپنی قد کا دہ لب جان بخش سی کرتا ہی وصف
آپ تعریفین مسیحا کرہا ہی دار کی

روتی روتی سر سی گذرا ہجر مین سیلاب اشک
حالت اب مثل کف دریا ہی یان دستار کی

دیکہی دریا مین سکندر کی جو پتلی روی دہ
پتلیان یاد آئین میری چشم دریا بار کی

ہون مین وہ عاصی کہ روز حشر ہر عضو سی
آئی گی آواز یا غفار یا غفار کی

بادشاہ شاعران ہون گو تخلص ہی وزیر
دہوم ہی ملک معانی مین مری اشعار کی

گرچہ حقیقت سنیی میری دل سی چشم یار کی
پوچہی بیمار سی حالت جو ہو بیمار کی

آنکہ کب سیوجہ پڑتی ہی کسی میخوار کی
ہی صراحی دار گردن ساقی سرشار کی

کہاں کی زخم نوک مژگان ہوئنگا ابرو سی شہید
نیزہ بازی ہو کی نوبت آئی گی تلوار کی

ہوگئی صیقل یہی ظالم بارہ ہی کہی گئی
تو جو بگڑا ہمسی بن آئی تری تلوار کی

گہر ترا ہی گلشن فردوس رضوان پاسبان
حور تو غلمان ہین تصویرین در و دیوار کی

اوسکی رخ کو میری داغ دل کو باندہین آفتاب
لکہین تعریف ایک شاعر نور کی اور نار کی

اوس بت بیدین پہ ہم دیندار ہی مرنی لگو
برہمن زنار پہنا دی کفن کی تار کی

چشم مین پتلی کی بدلی ہی کسی بت کا خیال
آنکہ کی ڈوری پہ اب پہبتی کہون زنار کی

راتکو بہی چہپ کی اوسکی گہر مین جا سکتی نہین
چاندنی چہٹکی ہوی ہی سایہ دیوار کی

ہون مین وہ بلبل قفس مین بہی نہ بہولا یاد گل
جب اوڑی چہری سی نکہت یاد ہی گلزار کی

مشکلون سی یار کی دیوار مین روزن بنی
کہین ہین مین نی منتین سی مستین معمار کی

ساز سی نی یار آئی کیون نہ رونی کی صدا
تار مین صورت ہی طرب آنسوؤنکی تار کی

ہی وہ میرا کفر جسکی ہین مسلمان معتقد
ٹوٹی گر زنار آواز آئی استغفار کی

تب مزا ہی ہو ہماری منہ مین قاتل کی زبان
اور دہان زخم مین بہی ہو زبان تلوار کی

شعلہ آواز سی جہڑتی جو ہین چنگاریان
نی بنائی تو نی کیا منقار موسیقار کی

## ولہ

یاد گیسو مین جو آتا ہی کبہی ہوش مجہی
سارا عالم نظر آتا ہی سیہ پوش مجہی

پھر شکستہ ہوں پلادی می سرجوش مجھی
ساقیا دوڑ کہ پھر آنی لگا ہوش مجھی

مثل شبنم چمن دہر میں بی سامان ہوں
سر اگر بخشدیا تو نہ دیا دوش مجھی

نہ سنوں کوی بھی آواز سوا قلقل کے
ساقیا پنبہ مینا وی پی گوش مجھی

اسقدر پہول سا مکھڑا ہی ترا سرخ و سفید
گل تری آگی نظر آی سیہ پوش مجھی

کاسہ ماہ کو دی بیکوں خم گردوں پہ
ساقیا آی جو مستی ہیں کبھی جوش مجھی

لن ترانی جو کہوگی تو سنوگی تم بھی
ایسا نظروں سی کیا ضعف نی روپوش مجھی

نہ سنوں کوی بھی آواز انا الحق کی سوا
چاہیی پنبہ منصور پی گوش مجھی

ہجر میں مر نہ گیا منہ اوسی کیا دکھلاتا
شکر صد شکر کیا ضعف نی روپوش مجھی

آج یہ ہجر کی شب رنج وہ دکھلاتی ہی
غم فردای قیامت ہی فراموش مجھی

صورت آبلہ سر پر قدم ہو گردون
آی گر عالم وحشت میں فراجوش مجھی

گلفشاں ہی جو چراغ سحری ختم سے لگا
یار دکھلای گا پھر صبح بناگوش مجھی

شور قلقل میں کچھ یاد دلادیتا ہی
بہول جاتی ہیں جو یاران قدح نوش مجھی

آگئی لغزش مستانہ کسی مست کی یاد
دور ساغر نی کیا بزم میں بیہوش مجھی

فرقت گیسوی ساقی میں جو غم کھاتا ہوں
کہتی ہیں ساری سیہ مست بلانوش مجھی

ڈر گیا میں کہ لب صبح کا تار نکلا
نظر آیا جو شب وصل در گوش مجھی

جوہر تیغ کا آئینہ تن پر ہی عکس
آج قاتل نظر آتا ہی زرہ پوش مجھی

ساغر عمر تلک ہو ابہی لبریز شراب
صورت می اگر آ جای فراجوش مجھی

نالی سنکر مری تنگ آ کی وہ بت کہنی لگا
مثل گل کیون نہ کیا چاک نی گرانگوش مجھی

اوٹھ گیا پھر مری پہلو سی وہ عیسی میرا
پھر لحد آج دکھانی لگی آغوش مجھی

ہون وہ نخچیر جو چلای کمان دون نہ جواب
شکل سوفار ملی ہین لب خاموش مجھی

ساغر عمر کو اللہ نی لبریز کیا
جام تونی نہ دیا ای بت مینوش مجھی

## ولہ

ایسا اک جام دیا ای ساقی بیہوش مجھی
دونون عالم نظر آنی لگین بیہوش مجھی

میری جیب پھٹنی سی ظاہر ہوا عشق نہان
لب اظہار ہوی ہین لب خاموش مجھی

دیکھکر جرم مین ساعد کو تری مرنی لگی
شمع فانوس نظر آئی کفن پوش مجھی

آگئی نرگس مخمور کسی مست کی یاد
دیجیو جام اجل ساقی مینوش مجھی

نالہ مرغ سحر ہو کی صریر خامہ
لکھنی ہی اب صفت صبح بناگوش مجھی

بیخودی مین ہی جو اک نرگس مخمور کی یاد
گردش جام دکھاتی ہی سر مہوش مجھی

صاف باطن ہون نہین زینت ظاہر درکار
شکل آئینہ بنایا ہی نمد پوش مجھی

بار سر او ترا کتی بار ہوا پھر پیدا
شمع سان کر نسکا کوی سبکدوش مجھی

مر ہی جاونگا اگر صبح کا تارا نکلا
یاد آئیگا کسی مہ کا در گوش مجھی

لب گویا ہون تو نابود ہون مانند حباب
یہ بھی حکمت ہی بنایا ہی جو خاموش مجھی

بھر کی اشک آنکھون مین ساغر سی گراتی ہین شراب
یاد کرتی ہین بس مرگ جو مینوش مجھی

ہی یقین چرخ کی اس تفرقہ پردازی سی
قبر سی دیکھ سکیگا نہ ہم آغوش مجھی

ہجر مین سر کو بہی پھوڑا تو نہ نکلی آواز — شرمگین چشم نی کسکی کیا خاموش مجھی
ہی ہر اک شام کی ای ماہ سحر آخر کار — زلف سرکاکی دکھا صبح بناگوش مجھی
کہتی ہی شمع زبان سی یہی ای رشک چمن — گل ہون مین تجہ جو کری بزم مین خاموش مجھی
ہون وہ بی سر پہری ہاتون پہ سدا الاشر کر — شیشی کی طرح بنایا ہی سبکدوش مجھی
کرتی ہی سرمی کی دنبالی کا شکوہ تری آنکھ — دیکھو آہو سی بنایا ہی سیہ گوش مجھی
سنگ قدسی مری شیشی وہ ہنوا تا ہی — نہ کیا مرنی پہ ساقی نی فراموش مجھی



گرچہ ہون اپنی زمانی کا فغانی مین **وزیر**
دو ہی باتون مین کیا یار نی خاموش مجھی



برق و باران جسکو کہتی ہین مرا افسانہ ہی — کچھ حقیقت و نیکی کچھ حال بیتابانہ ہی
گنج ہوتا ہی وہان اکثر جہان ویرانہ ہی — خانہ ویران ہر درویش دولتخانہ ہی
نشائی سی ہر قدم پر لغزش مستانہ ہی — نقش پائی ساقی مہوش خط پیمانہ ہی
کسکی شمع حسن سی روشن مرا کاشانہ ہی — بنگیا ہی کرمک شب تاب جو پروانہ ہی
صاف کچھ دیکھی کہ دل مین جلوہ جانانہ ہی — لامکان جو شوخ تہا اب وہی صاحبخانہ ہی
صوت قلقل نوائی بلبل اب مستانہ ہی — ہی ہر اک غنچہ گلابی جو ہی گل پیمانہ ہی
گر سگ کوئی بتان کہتا نہین دیوانہ ہی — میری شمع استخوان کا ہر ہما پروانہ ہی
یان دم تحریر یاد نرگس مستانہ ہی — موج می ہی کلک خط میرا خط پیمانہ ہی
ایک عالم یار تیری حسن کا دیوانہ ہی — گل جو ہی بلبل ہی اور جو شمع ہی پروانہ ہی

